# 2017ء علم الاعداد کی روشنی میں

## یہ سال آپ کے لئے کیسا رہے گا؟

ہر شخص یہ جاننے کا خواہاں ہوگا کہ قسمت کے اعتبار سے 2017ء اس کے لئے کیا لائے گا؟ آیئے اس راز پر سے پردہ اٹھائیں۔

سب سے پہلے آپ علم الاعداد کی روشنی میں اپنے نام کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں مثلاً محمد اقبال

م ح م د ا ق ب ا ل

1-10=2+8=3 1 2 1 1 4 4 8 4

سال 2017ء = کا مفرد عدد 1 حاصل ہوا۔ محمد اقبال کے نام کا مفرد عدد "1" حاصل ہوا دونوں کو جمع کیا اور حاصل عدد 2 محمد اقبال کا، 2017ء کا عدد حاصل ہوا اس کے مطابق مندرجہ ذیل عدد کے سامنے درج حالات پڑھ لیں۔

آپ اپنے نام کے عدد کے مطابق اپنی قسمت کا حال معلوم کریں۔

**عدد نمبر 1:** اگر آپ تبدیلیوں کے خواہاں ہیں تو یہ سال آپ کے لئے مبارک ثابت ہوگا۔ رہائشی یا معاشی جو بھی تبدیلی آپ چاہیں بصد شوق بروئے کار لائیں۔ فائدہ مند ثابت ہوں گی۔ سفر کرنے کا موقع بھی آپ کو ملے گا جو مادی لحاظ سے کامیاب ثابت ہوگا تعلیمی کامیابی نصیب ہوگی۔

جو لوگ ادویات کا کاروبار کرتے ہیں وہ لوگ کافی مالی فائدہ حاصل کریں گے گزشتہ دور کی لاحق پریشانیوں اور مصیبتوں سے چھٹکارا نصیب ہوگا اور معاشی حالات بہتر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ ماہ جون وجولائی خوش بختی لائیں گے۔

ماہ جون تا ستمبر کے ایام نکاح وشادی کے لئے مبارک ثابت ہوں گے پرانے دوستوں سے دوبارہ روابط قائم ہوں گے اوران کی اعانت سے بعض اہم امور کی انجام دہی ہوگی۔ دریں سال صحت کا خیال رکھیں نظام ہضم میں نقص پڑنے کا اندیشہ ہوگا۔ ماہ مارچ تا مئی اوزار آگ اور بجلی کے استعمال کے وقت محتاط رہیں۔ حادثے کا خطرہ ہوگا۔

**عدد نمبر 2:** اگر آپ کا عدد دو ہے تو یہ سال آپ کو تکمیل خواہشات دے گا مالی حالات میں بہتری پیدا ہوگی آپ اپنی فنی وانتظامی صلاحیتوں کو بروئے کار لائیں۔ انشاء اللہ معاشی ترقی نصیب ہوگی۔

اگر آپ زندگی کے کسی شعبہ میں بھی تبدیلی کی ضرورت محسوس کریں تو بصد شوق زیر عمل لائیں وہ آپ کے حق میں بہتر ثابت ہوگی دریں سال معاشی ترقی وتوسیع کے لئے کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوگی۔ موسم بہار کے آغاز سے مادی فوائد کے حصول کی راہیں ہموار ہوں گی۔

اس سال آپ اپنی خوراک کا معیار ومقدار حفظان صحت کے اصولوں کے مطابق مقرر کریں۔ خاص طور پر موسم گرما میں بے اعتدالی وبد پرہیزی سے قطعی گریز کریں ورنہ طویل وپیچیدہ بیماری میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہوگا۔

نکاح وبیاہ کے لئے سال رواں کے ابتدائی ماہ سعد ثابت ہوں گے خاص طور پر ماہ جنوری۔ بعض حالتوں میں شادی اچانک اور غیر متوقع طور پر ہوگی ازدواجی حالات بہتر ہوں گے۔

سفر مادی اعتبار سے کامیاب ثابت ہوگا جب موقع ملے بصد شوق کریں اس سال تعلیمی سلسلہ میں قدرے رکاوٹیں پیش آئیں گی

جن کو سعی و کوشش سے دور کیا جا سکے گا۔

عدد نمبر 3: اس سال آپ کو کئی سنہری مواقع ملیں گے لیکن آپ ان سے صرف اسی صورت میں مستفید ہو سکیں گے جب آپ ہر موقع کو فوری طور پر ہاتھ میں لینے کی کوشش کریں گے۔ ورنہ موقع ہاتھ سے نکل جانے پر کف افسوس ملنا پڑے گا۔ یہ مواقع معاشی ترقی سفر، دولت کے حصول کے ہوں گے۔

فنون لطیفہ قدیم اشیاء کی خرید و فروخت اور زیبائش و آرائش سے متعلقہ اصحاب کافی مالی فائدہ حاصل کریں گے معاشی لحاظ سے ماہ اپریل تا اگست کا عرصہ بہترین ثابت ہوگا۔

سارا سال نکاح و شادی کے لئے مبارک ہے شادی شدہ حضرات کو گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا نصیب ہوگا اور حالات ساز گار رہیں گے۔ تعمیر مکان یا جائیداد کے واضح امکانات موجود ہیں۔

تبدیلی جائے رہائش یا کاروبار کی ضرورت اگر محسوس کریں تو اسے بروئے کار لانے میں کوئی ہرج نہیں لیکن وہ زیادہ سودمند ثابت نہ ہوگی۔ سفر پہلی یا تیسری سہ ماہی میں موزوں رہے گا تعلیمی امور میں کامیابی نصیب ہوگی۔ صحت کے لحاظ سے موسم سرما احتیاط طلب ہوگا بلغمی یا ریاحی امراض میں مبتلا ہونے کا اندیشہ رہے گا صحت کی سخت حفاظت لازم ہوگی۔

عدد نمبر 4: وہ اصحاب جو ادب اور فنون لطیفہ سے تعلق رکھتے ہیں یا سیاست سے، وہ اس سال ترقی کی منزل کو پالیں گے دولت اور عزت و شہرت قدم چومے گی۔ رفاہی کاموں میں حصہ لینے سے قدر و منزلت بڑھے گی۔

یہ سال مالی فوائد تو دے گا لیکن اخراجات میں کچھ اضافہ بھی دے گا اگر آپ نے آمدن و خرچ میں توازن قائم نہ رکھا تو مالی دقتیں پیش آئیں گی آمدنی کے لحاظ سے دوسری و تیسری سہ ماہی بہتر ثابت ہوں گی۔

اس سال متعدد سفر پیش آئیں گے کاروباری غرض کے تحت بھی اور دیگر مقاصد کے تحت بھی۔ یہ سفر وسیلہ ظفر ہوں گے یہ سفر میل ملاقات بھی دیں گے یہ سال تعلیمی شعبوں میں کامیابی دے گا۔

ماہ اپریل تا ستمبر شادی و نکاح کے لئے سعد اوقات ہیں بعض حضرات کی شادی محبت کا نتیجہ ہوگی ازدواجی حالات گزشتہ سالوں کی نسبت بہتر رہیں گے وراثتی مسائل حل ہوں گے رہائشی سہولتوں میں اضافہ ہوگا۔

عدد نمبر 5: اگر آپ کا عدد 5 ہے تو یہ سال کاروباری ملازمتی اور تعلیمی بہتری دے گا۔ آپ اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر ترقی کی منزل سے ہمکنار ہو سکیں گے۔ شراکتی کاروبار میں حصہ لینے والے حضرات خصوصی مالی فوائد حاصل کریں گے۔

اس سال آپ کو مختلف تبدیلیوں سے واسطہ پڑے گا۔ اگر تبدیلیاں کسی ٹھوس منصوبہ کے تحت زیر عمل لائی گئیں تو فائدہ مند ثابت ہوں گی ورنہ نقصان دہ رہیں گی۔ سفر کے لئے موزوں اوقات ماہ مارچ تا اگست ہیں حصول مقاصد کا باعث ہوں گے میل ملاپ کا ذریعہ بھی بنیں گے۔

حلقہ احباب میں تھوڑے مگر مخلص اشخاص شامل ہوں جن کے تعاون سے بعض اہم مسائل طے کئے جائیں گے۔ اس سال گھریلو حالات بہتر رہیں گے نکاح و شادی خوش کن ماحول میں ہوں گے۔ وراثتی امور میں قدرے رخنہ اندازیوں کا احتمال ہوگا جن کے ازالہ کے لئے قانونی مدد کی ضرورت ہوگی۔

موسم خزاں میں صحت کی ہر ممکن حفاظت کریں، غفلت بے پرواہی اور بد پرہیزی کی صورت میں شدید علالت کا شکار ہونا پڑے گا۔

عدد نمبر 6: اگرچہ گزشتہ سال آپ اپنی محنت کا صحیح معاوضہ حاصل نہ کر سکے تھے لیکن اس سال آپ محرومیوں کا شکار ہوں گے آپ اپنی اللہ داد صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر توقع سے زائد صلہ پائیں گے معاشی لحاظ سے بہترین اوقات ماہ فروری تا مئی اور ستمبر تا نومبر ہوں گے۔

شادی و نکاح غیر متوقع اور اچانک ہوں گے لیکن بہتر ازدواجی زندگی کی بنیاد بنیں گے شادی شدہ حضرات کی ازدواجی زندگی بھی سکون

بخش ہوں گی سماجی تعلقات بڑھیں گے رہائشی سہولتوں میں اضافہ ہوگا۔
ماہ مئی و جون اور ستمبر و اکتوبر معاشی یا رہائشی تبدیلیاں دے سکتے ہیں جو سودمند ثابت ہوں گی۔ ان اوقات میں معاشی اغراض کے تحت کئے جانے والے سفر حصول مقاصد کا باعث ہوں گے۔ لیکن دوران سفر صحت کی حفاظت لازم ہوگی ہر ممکن حفاظت کریں۔

اس سال تعلیمی سلسلہ کی کئی کوششیں کامیاب ثابت ہوں گی ادب و شاعری اور فنون لطیفہ سے متعلق اصحاب خصوصی مادی فوائد حاصل کریں گے سائنسی شعبہ سے متعلقہ افراد بھی ترقی پائیں گے۔

عدد نمبر 7: اگر آپ کا عدد 7 ہے تو یہ سال بغیر محنت کئے آپ کو ترقی کے مواقع شاذ ہی دے گا۔ پہلے دو ماہ مایوسی و ناامیدی کی نظر ہو جائیں گے ماہ مارچ سے حالات بہتری کی طرف مائل ہوں گے اور محنت و کوشش کا نتیجہ مادی فائدہ کی صورت میں ملے گا۔

سال رواں کی پہلی سہ ماہی کے بعد ازدواجی الجھنیں دور ہوں گی اہم امور کی انجام دہی ہوگی وراثتی معاملات طے کر لئے جائیں گے نکاح و شادی خوش کن ماحول میں ہوگی عزیزوں سے مراسم بہتر ہوں گے بعض حضرات کو رہائشی تبدیلیاں پیش آئیں گی۔ ماہ جون و ستمبر بہتر اوقات ہوں گے۔

ماہ مئی و جون اور ستمبر و اکتوبر میں ترقی و توسیع کے مواقع ملیں گے ان اوقات میں کئے جانے والے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوں گے تعلیمی شعبے میں کامیابی نصیب ہوگی اس سال لاٹری وغیرہ سے نقصان کا اندیشہ ہوگا۔

صحت کی حفاظت آپ کے حق میں بہتر ثابت ہوگی بے اعتدالی و بد پرہیزی سے طویل و پیچیدہ بیماری کا شکار ہونے کا اندیشہ ہوگا۔

عدد نمبر 8: اگر آپ کا عدد 8 ہے تو یہ سال آپ کے لئے گزشتہ سالوں کی نسبت مادی لحاظ سے بہتر ثابت ہوگا۔ آپ معاشی طور پر ترقی کریں گے ذہنی و جسمانی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے سے دولت اور عزت و شہرت حاصل ہوگی۔ ماہ اپریل تا ستمبر بہترین اوقات ثابت ہوں گے۔

ازدواجی زندگی میں بھی بہتری پیدا ہوگی گھریلو امور بطریق احسن انجام پذیر ہوں گے۔ بیاہ و نکاح کی رسوم کی ادائیگی بخیر و خوبی ہوگی بعض حضرات اپنی پسند کی شادی کریں گے رہائشی سہولتوں میں اضافہ ہوگا۔

سال رواں میں غیر ملکی سفر کا موقع ملے تو بصد شوق کریں نیا ماحول اور نیا ذریعہ معاش آپ کو موافق آئیں گے اس سال تعلیمی کامیابی بھی نصیب ہوگی بعض تبدیلیاں "قسمت میں تبدیلی" ثابت ہوں گی۔ صحت بہتر رہے گی ذاتی اثر و رسوخ میں اضافہ ہوگا۔ عزت و شہرت بڑھے گی۔

عدد نمبر 9: یہ سال زندگی کے ہر شعبہ میں ترقی مندانہ رجحان دے گا معاشی اسکیموں کو بروئے کار لانے سے مادی بہتری پیدا ہوگی۔ معاشی لحاظ سے ماہ اپریل تا اکتوبر سعد اوقات ہوں گے عزت و شہرت فزوں تر ہوگی گھریلو امور کی حسب منشا انجام دہی سے سکون و اطمینان نصیب ہوگا تعمیر مکان یا جائیداد کی خرید کا غالب امکان ہے۔ رہائشی تبدیلی بھی ممکن ہے غیر شادی شدہ حضرات حسب منشا ازدواجی زندگی کی تکمیل میں کامیاب ہوں گے دوسری و چوتھی سہ ماہی خوش کن واقعات لائیں گے۔

سفر بھی پیش آئیں گے۔ یہ سفر مادی لحاظ سے بہترین ثابت ہوں گے بعض حضرات معاشی تبدیلیوں سے دوچار ہوں گے جو سودمند ثابت ہوں گے۔ حلقہ احباب و اعزا میں اضافہ ہوگا تعلیمی شعبے میں قدرے رخنہ اندازیوں کے بعد راستی پیدا ہوگی۔ سماجی مصروفیتیں بڑھیں گی۔

دوستوں سے مفاد ملے گا لیکن "آزمودہ را آزمودن جہل است" کے مصداق غیر مخلص دوستوں پر اعتماد ہرگز نہ کریں ورنہ دھوکہ دہی کا شکار ہوں گے صحت بہتر رہے گی۔

(واللہ اعلم بالصواب)

☆☆

# عملیات محبت

## محبت میں اپنا مطیع بنانے کا عمل

اگر مطلوب سرکشی کرے اور اس سے دوری اختیار کرے تو طالب کو چاہئے کہ جمعہ کے دن غسل کرے اور پاک وصاف کپڑے پہنے۔ خوشبو لگائے اور درج ذیل اسم کو چھ بار کھانے کی چیز پر دم کرے اور کسی ترکیب سے مطلوب کو کھلائے تو فوراً مطلوب پہنچے گا اور اس کا مطیع ہو جائے گا۔

سبحانک لا اله الا انت یا رب کل شی و وارثه ورزاقه وراحمه.

## محبت میں اسی وقت دیوانہ کرنے کا عمل :

درج ذیل نقش اپنی ہتھیلی پر لکھ کر محبوب کے بازو پر ملے۔ اسی وقت دیوانہ ہو۔

اا ھ/اا/دھ ھ ااا۲ و ااا اا اااا/اااا۴/اااا ھاا حقم ع ل میو

## بیوی کی زیادتی کے لئے ایک اور عمل

سورہ کوثر ۱۹ بار پڑھ کر میٹھی چیز یا شکر پر دم کر کے کھلائیں۔ انشاء اللہ بیوی مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گی۔

## محبت کے لئے

درج ذیل آیتیں محبت کے لئے اکسیر ہیں۔ ان آیتوں کے ساتھ طالب ومطلوب کا نام لکھ کر دونوں میں سے کسی ایک کو دیں۔

عَسَی اللّٰهُ اَنْ یَّجْعَلَ بَیْنَكُمْ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ عَادَیْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً وَاللّٰهُ قَدِیْرٌ. (سورۃ ممتحنہ ۶۰ آیت ۔۷)

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا یُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ.

(سورۃ بقرہ ۲ آیت ۔۱۶۵)

## بیوی کی زیادتی کیلئے

اگر بیوی زیادتی کرتی ہو تو ان آیات کا تعویذ لکھ کر شوہر کو دیں۔ یا ان ہی آیات کو دار چینی یا الائچی پر ۹۰ بار دم کر کے عورت کو کھلائیں۔

قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِیْ تُجَادِلُكَ فِیْ زَوْجِهَا وَتَشْتَكِیْٓ اِلَی اللّٰهِ وَاللّٰهُ یَسْمَعُ تَحَاوُرَكُمَا اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ بَصِیْرٌ.

(سورۃ مجادلہ ۵۸ آیت ۔۱)

## حب کا ایک پرتاثیر عمل

قرآن حکیم کی آیت۔

یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ.

(سورۃ بقرہ ۲ آیت ۔۱۶۵)

۹ مرتبہ شیرینی پر دم کر کے کھلائیں۔ اول وآخر ۱۲۔۱۲ بار درود مدنی انشاء اللہ آزمودہ ہے۔

## حب کیلئے آیت الکریمہ کے موکل کا بتلایا ہوا عمل

جب حب کے لئے آیۃ الکریمہ کے موکل سے یہ کہہ کر عمل پوچھا گیا کہ جادوگر تو ایسا عمل کرتے ہیں ادھر پڑھا ادھر اثر ہوا۔ کیا ہمارے پاس ایسا کوئی عمل نہیں کہ پڑھتے ہی اثر ہونا شروع ہو جائے تو انہوں نے یہ عمل ارشاد فرمایا کہ!

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ.

(سورۃ انبیاء ۲۱ آیت ۔۸۷)

۸ مرتبہ ۸ دن پڑھیں انتہائی تاثیر ہوگی اور آٹھویں دن اپنے مطلوب کے لئے دعا کریں، جائز کام میں تو پہلے ہی دن سے اثر کرے گی۔ ایک ہی وقت میں پڑھنا ہے۔

## حب کیلئے اسم الٰہی کے موکل کا بخشا ہوا عمل

حب کے لئے یہ ایک بہت زبردست عمل ہے۔ موکل نے فرمایا ہے کہ ابھی اس کی تعداد پوری نہ ہوگی کہ تاثیر شروع ہو جائے گی مطلوب کا تصور ہونا ضروری ہے۔ یعنی جب ۲۳ بار اس اسم کو پڑھ لو گے تو مطلوب پر اثر ہونا شروع ہو جائے گا اور ۳۲ بار پڑھنے کے بعد آپ کی طرف مطلوب متوجہ ہو کر آنے کی کوشش کرے گا۔ وہ اسم یہ ہے۔ اَلْمُحْصِی صرف جائز معاملات میں اس کی اجازت ہے۔

## حُب کے لئے ایک اور عمل

درجہ ذیل آیت شریفہ محبت اور تسخیر کے لئے بہت مجرب ہے۔ ۸ مرتبہ شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے وہ آیت یہ ہے۔

سُبْحٰنَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ۔

(سورۃ زخرف ۴۳ آیت۔ ۱۳)

۱۴ مرتبہ درج ذیل اسم کو ۵ دن تک مسلسل روزانہ پڑھیں۔ ایک ہی وقت میں پڑھنا ہے تین دن تک نمازیں قضا نہ ہوں۔ مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔ "یَاحَبِیْبُ یَا حَبِیْبُ۔"

## حب کیلئے بہترین عمل

الف سے ط تک بہ ترتیب ابجد انڈے پر لکھ کر مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھیں اور بعد اس کے یہ آیت لکھے۔

وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ۔ (سورۃ صافات ۳۷ آیت۔ ۱۵۸)

پھر ہلکی آگ میں دفن کر دیں۔ تین یا سات دن میں کام ہوگا۔

## حُب کا مجرب عمل

۹۸ بار روغن چنبیلی پر درج ذیل آیت پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس تیل کو اپنے سر، بدن اور منہ پر مل کر جس کے سامنے جائیں وہی محبت کرے۔ پڑھتے وقت مطلوب کا تصور ہے۔

وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَاتَصِفُوْنَ۔ (سورۃ یوسف ۱۲ آیت۔ ۱۸)

## زوجین میں محبت کیلئے

شب جمعہ نصف رات گزر جانے کے بعد باوضو ۶ مرتبہ یہ دعا کریں۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

اس کے بعد پھر یہ ۵ بار کہیئے۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّبُّ حَسْبِی بِنْ فَلَاں بِنْ فَلَانَه اِعْطِفْ قَلْبَه اَوْ قَلْبَهَا اِلَيَّ وَذِلَّتَهُ اَوْ ذِلَّهَا الَّتِی

فلاں بن فلاں کو جگہ اس شخص اور اس کی ماں کا نام لکھے۔ جس کی محبت مطلوب ہے اور فلانہ بنت فلانہ اس وجہ سے ہے کہ اگر وہ عورت ہے تو قلبها اور اگر ماں کا نام معلوم نہ ہو تو ابن حوا یا بنت حوا کہہ دے، آزمودہ ہے۔

## غلبہ محبت ختم کرنے کیلئے

محبت و عشق میں جو گرفتار ہو جائے اور اس کی تکلیف سے بچنا چاہے تو اسمائے حسنٰی میں سے ہر وہ نام جس کے آخر میں "ی" ہو کسی چینی کی پلیٹ میں زعفران سے لکھ کر ۵ دن تک پلائے، انشاء اللہ ضرور نفع ہوگا۔

## محبت کا ایک اور مجرب عمل

درجہ ذیل آیت کو مٹھائی پر ۶ بار پڑھ کر دم کر کے کھلانا محبت

کے واسطے مجرب ہے۔

یُوْسُفُ اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا وَاسْتَغْفِرِیْ لِذَنْبِکِ اِنَّکِ کُنْتِ مِنَ الْخٰطِئِیْنَ وَقَالَ نِسْوَةٌ فِی الْمَدِیْنَةِ امْرَاَتُ الْعَزِیْزِ تُرَاوِدُ فَتٰهَا عَنْ نَّفْسِهٖ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا اِنَّا لَنَرٰهَا فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ.

(سورۃ یوسف ۱۲ آیت ۔ ۳۰)

## محبت کیلئے سرمہ والا عمل

جو شخص درج ذیل آیت کو قبلہ رو بیٹھ کر سرمہ پر ۱۸ بار تسخیر و محبت کی نیت سے پڑھ کر اپنی آنکھ میں لگائے۔ جو کوئی دیکھے محبت کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا بَدُوْحُ یَابَدُوْحُ یَابَدُوْحُ یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَالْعَرْشِ الْمَجِیْدُ یَامُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا فَعَّالٌ " لِمَا یُرِیْدُ بِحَقِّ لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُفٌ رَّحِیْمٌ.

## اتفاق کے لئے

اگر کسی گھر میں سخت نا چاقی ہو گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑے کی فضاء قائم رہتی ہو کسی بھی طرح گھر میں سلوک و اتفاق پیدا نہ ہوتا ہو تو گھر والوں کے مابین ہم آہنگی، سلوک و اتفاق پیدا کرنے کی غرض سے ہر روز باوضو حالت میں گھر کا کوئی فرد اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھے۔

اکیس یوم تک بلا ناغہ اس سورۃ کی تلاوت کرے انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں لڑائی جھگڑے کی کیفیت دور ہو جائے گی اور گھر کے افراد سلوک اور اتفاق سے رہیں گے۔

## تسخیر و حُب کیلئے

اگر کسی کو تسخیر کرنا مقصود ہو یا کسی کے دل میں اپنی زبردست محبت پیدا کرنا مقصود ہو اور یہ محبت جائز ہو یعنی میاں بیوی کے مابین محبت والفت پیدا کرنی ہو یا دور وٹھے ہوؤں کو منانا ہو غرضیکہ تسخیر وحب کا جو بھی جائز کام ہو سورہ کوثر کی برکت سے بفضل باری تعالیٰ فوری طور پر حسب منشاء ہو جاتا ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ کوثر کی عزیمت باوضو حالت میں ساعت قمر میں مشک و زعفران وگلاب سے لکھے اور طالب اپنے گلے میں ڈالے اس کے علاوہ ایک سو اکسٹھ مرتبہ مع اول و آخر درود پاک کے اس سورہ کو کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر مطلوب کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب مسخر و مطیع ہوگا اور اس کے دل میں طالب کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

## دشمنی ختم کرانا

ایسے دو دوست، عزیز یا محلہ دار جن کے مابین کسی غلط فہمی کی بناء پر دشمنی پیدا ہوگئی ہو دلوں میں کدورت اور نفرت کے باعث دونوں ایک دوسرے سے دشمنی رکھتے ہوں اور کسی طرح بھی دشمنی ختم کرنے پر آمادہ نہ ہوتے ہوں صلح کے لئے دونوں میں سے کوئی بھی پہل کرنے کے لئے تیار نہ ہو تو اس مقصد کے لئے کہ دونوں کے مابین دشمنی کی فضا ختم ہو جائے اور دونوں صلح پر آمادگی کا اظہار کریں تو باوضو حالت میں بادام کی چند گریاں لے کر اول و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے۔ درمیان میں اکتالیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر دم کرے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ ان دونوں کے دلوں میں محبت واخوت کے جذبات ایک دوسرے کے لئے پیدا کر دے اس کے بعد بادام کی یہ گریاں ان دونوں کو کھلا دے۔

بفضل باری تعالیٰ چند یوم کے عمل سے دونوں کے مابین محبت پیدا ہو جائے گی اور دونوں صلح کی طرف پیش رفت کریں گے اور دشمنی کو ختم کرنے پر آمادہ ہو جائیں گے۔

## دشمنی ختم کرانا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کی دشمن کے ساتھ صلح ہو جائے تا کہ کسی طرح سے دشمنی کا خاتمہ ہو جائے جبکہ اس کا دشمن ایسا نہ چاہتا ہو اور کسی بھی طرح صلح پر آمادہ نہ ہوتا ہو تو اس صورت میں چاہیے کہ ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ سورہ کوثر اس طرح پڑھے کہ جب لفظ کوثر پر پہنچے تو اس کی اکیس مرتبہ تکرار کرے اور سورہ مکمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے دل میں بھی رحم دلی کے جذبات پیدا ہوں گے اور وہ دشمنی ختم کر کے صلح کی طرف مائل ہو گا۔

## محبت الٰہی کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت خوب زیادہ ہو جائے تو وہ ہر روز نماز فجر سے قبل یا بعد میں سینتالیس مرتبہ سورہ کوثر اس طرح سے پڑھا کرے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے آخر میں نہایت عجز و انکسار سے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔

بفضل باری تعالیٰ قلب میں محبت الٰہی کی خوب زیادتی ہو جائے اور اللہ تعالیٰ خصوصی فضل و کرم سے نوازے گا۔

## میاں بیوی میں محبت کیلئے

جو میاں بیوی ہر وقت آپس میں جھگڑتے رہتے ہوں بات بات پر ان کی آپس میں لڑائی ہو جاتی ہو گھر میں فضا کشیدہ رہتی ہو تو ایسی صورت میں نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں اوّل و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے درمیان میں اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر پانی پر دم کرے یا کسی بھی کھانے والی چیز پر دم کر کے دونوں میاں بیوی کو کھلا دے۔

ہر روز سات یوم تک یہ عمل کرے۔ بفضل باری تعالیٰ چند دنوں میں ہی حالات ٹھیک ہو جائیں گے۔ میاں بیوی کے مابین محبت کے جذبات پیدا ہو جائیں گے گھر میں لڑائی جھگڑا ختم ہو جائے گا۔

## ناراضگی دور کرنا

اگر کسی کا کوئی عزیز رشتہ دار یا دوست کسی غلط فہمی کی بناء پر اس سے ناراض ہو گیا ہو اور کسی بھی طرح صلح پر آمادہ نہ ہوتا ہو تو اس صورت میں تھوڑا سا سرمہ لیں اور چاند کی پہلی جمعرات سے اس عمل کو شروع کریں یعنی ہر روز نماز ظہر کے بعد باوضو حالت میں ایک سو ایک بار سورہ کوثر سرمہ پر دم کرے۔ یہ عمل چار جمعرات تک ہر روز بلاناغہ کرے اس کے بعد جب عمل مکمل ہو جائے تو اس سرمہ کو کسی شیشی میں ڈال کر محفوظ کر لے اور پھر ضرورت کے وقت نماز ظہر کے بعد اس سرمہ میں سے تھوڑا سا سرمہ علیحدہ نکال کر اس پر ناراض ہونے والے کا اور اپنا تصور کر کے ایک سو ایک مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ کر دم کرے اور پھر یہ سرمہ اپنی آنکھ میں لگا کر ناراض ہونے والے کے سامنے جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سورہ کی برکت سے ناراضی خوشی میں بدل جائے گی اور ناراض فوری طور پر راضی ہو جائے گا لیکن شرط یہ ہے کہ سرمہ لگانے کے بعد سب سے پہلے اس سے آنکھ ملائے جو ناراض ہے اور کسی طرح بھی راضی نہیں ہوگا۔ کسی دوسرے سے آنکھ نہ ملائے۔ اس عمل کی زکوٰۃ جمعرات سے چار جمعہ تک تیئس دن میں ختم ہوگی۔ اس مقصد کے لئے یہ آموزدہ اور تیر بہدف عمل ہے۔

اس کے علاوہ اس عمل کے ذریعے وہ حضرات بھی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں جو کسی جگہ پر شادی کرنے کے خواہش مند ہیں اور کوئی اس نیک کام کے لئے راضی نہ ہوتا ہے۔ جائز اور نیک مقصد کے حصول کے لئے عمل کرنا جلد اثر دکھاتا ہے۔

☆☆

# نوروز عالم افروز (عالمی پیشنگوئیاں) 2017ء

قارئین یہ تو آپ لوگوں کو معلوم ہی ہے کہ یہ نوروز یعنی سال کا پہلا دن جس کو مختلف مذاہب والوں نے اپنے اپنے قوانین کے مطابق قائم کیا ہے مثلاً اہل اسلام کا نوروز یکم محرم الحرام، اہل یونان کا یکم حمل، عیسائیوں کا یکم جنوری اہل ہند کا یکم چیت قمری حساب سے اور یکم بیساکھ شمسی حساب سے ہوتا ہے۔ بفضل اللہ تعالیٰ و طفیل رسول اکرمؐ، بتاریخ 20 مارچ بمطابق 21 جمادی الثانی 1438 ہجری بروز پیر سہ پہر 15 بجکر 30 منٹ پر تحویل آفتاب عالم افروز برج حمل میں نقطہ اعتدال میں واقع ہوگا۔

## نوروز عالم افروز کا پھل

اس سال نوروز عالم افروز بروز پیر جس کا حاکم قمر ہے یہ سال سربراہ حکومت کے لئے مبارک ہیں۔ خاص طور پر زمینداروں اور ملازمت پیشہ افراد کے لئے سودمند ہیں درختوں پر پھلوں کی کثرت ہوں گی۔ سفید اقسام کی زراعت زیادہ ہوں گی بارشیں بکثرت ہوں گی، اناج کی قیمتیں سستی ہوں گی، تل کی پیداوار زیادہ ہوں گی، اس سال بعض دریاؤں میں برف جم جائے گی، سانپ بچھو اور مکڑیوں کی کثرت ہوں گی، پہاڑی علاقوں میں رہنے والوں کے لئے یہ سال اچھا ہے، تاجروں کو خرید و فروخت کے کاموں میں نفع ہوگا صوبہ سندھ کے رہنے والوں کو بیماریوں اور تکالیف کا سامنا ہوگا، گھوڑوں اور اونٹوں کے تاجروں کو خرید و فروخت میں نفع ہوگا، عورتوں اور بچوں کو بیماریوں اور اموات کا سامنا کرنا پڑے گا، بازاروں میں رونق رہیں گی۔

## عالمی حالات میں کیا تبدیلیاں آئیں گی؟

2017ء میں بین الاقوامی سطح پر کیا ہونے والا ہے کیسے کیسے انقلابات آنے والے ہیں ان کا اندازہ کرنے کے لئے مندرجہ ذیل سطروں کا مطالعہ کریں۔

☆ امریکہ اور کینیڈا کے لوگ 1979ء کے بعد مکمل سورج گرہن دیکھیں گے۔

☆ ایک امریکی خلائی جہاز مریخ پر اتر کر اس کی مٹی کا ایک نمونہ حاصل کرے گا اور اسے زمینی آلودگی سے بچانے کے لئے ایک خلائی لیبارٹری میں اس کا معائنہ کیا جائے گا اس نمونہ سے ایک سنسنی خیز انکشاف ہوگا کہ وہ کسی چھوٹی مخلوق کا فوسل تھا جس سے ثابت ہوگا کہ مریخ پر کبھی زندگی موجود تھی۔

## پاکستان - چین - کینیا - نیوزی لینڈ

اس سال ان ممالک میں تخریبی امور، بدامنی، خوف و خطرات، بربادی، موت، نقصان، ناکامی، امراض قحط سالی، جنگ کے بداثرات، ناگہانی واقعات، لوٹ کھسوٹ، بھوک و پیاس، محرومی، گھر سے بے گھر اور مختلف بدشگونی کا شکار رہیں گے۔

## بھارت۔ انڈونیشیا

اس سال ان ممالک میں مارشل لاء یا خونی انقلاب کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ ان ممالک کو ریاستی بغاوتوں کا سامنا ہوگا اور یہی مزاحمتیں خونی انقلاب کا پیش خیمہ ثابت ہوں گی۔

## برما (میانمار) ترکی

اس سال ان ممالک کو زبردست عروج حاصل ہوں گے اور جس طرف قدم بڑھائیں گے اتنی انہیں کامیابی، عزت اور شہرت حاصل ہوگی۔

## بنگلہ دیش۔ سعودی عرب۔ سری لنکا

اس سال ان ممالک کو عوامی جذبات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کوئی بھی قدم سوچ سمجھ کر اٹھانا پڑے گا۔ ہر فیصلہ کرنے سے پہلے عوامی جذبات کا خیال رکھنا پڑے گا۔ ورنہ ملک عدم استحکام کا شکار ہو جائے گا اور حکمرانوں کی حکمرانی بھی جاتی رہے گی۔ ملک اندرونی تضادات کا شکار رہے گا اور ہوسکتا ہے کہ عوامی انقلاب آجائے۔

## (جنوبی افریقہ)

اس سال اس ملک کے مالی وسائل میں بے تحاشا اضافہ ہوگا، دولت مندی کے ساتھ ساتھ ہر شعبہ ہائے زندگی میں ترقی اور اضافہ ہوگا عوامی خوشحالی آئے گی ذرائع نقل و حمل میں اضافہ ہوگا۔ فصلوں میں زرخیزی ہوگی۔

## (ہالینڈ نیدرلینڈ)

اس سال اس ملک کو کاروباری سرگرمیوں میں نقصان اور عدم استحکام کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کاروباری لوگوں میں مستقل مزاجی نہ ہوگی۔ مکینک، کیمسٹ، انجینئر اور الیکٹریشن کے پیشے سے منسوب لوگوں کو اپنے کام میں مدوجزر کا سامنا رہے گا۔ سیاسی سرگرمیوں میں حکومت کو اپوزیشن کی طرف سے زبردست دباؤ کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## ایران۔ جاپان۔ آسٹریلیا۔ زمبابوے۔ روس

اس سال ان ممالک کے شعبہ نشر و اشاعت، میڈیا، سیاست اور دانشوروں کو کامیابی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اس کے ساتھ ساتھ حکیم سرجن،

وکیل، تاجر، استاد، سیلز مین، سیکریٹری، صحافی کی محنتیں بھی رنگ لائیں گی۔ اس سال حکومت کو سوچ سمجھ کر مظاہرہ کرنا پڑے گا، ذرا سی بے احتیاطی مشکلات سے دوچار کردے گی۔

## اسرائیل - برطانیہ - امریکہ - جرمنی - عرب امارات

اس سال ان ممالک میں لوگ موسیقی، گلوکاری، ڈانس اور فنون لطیفہ کی طرف زیادہ مائل ہوں گے خاص طور پر خواتین فائن آرٹ نرسنگ، سیونگ اور گھریلو امور سے متعلق شعبوں پر چھائی رہیں گی۔

## مصر - فرانس

اس سال ان ممالک میں زبردست ہنگامہ آرائیاں رونما ہوں گی مذہبی تشدد کا سامنا کرنا پڑے گا جس کی وجہ سے حکومت مشکلات کا شکار ہو جائے گی حکومت کو کسی بڑے انقلاب کا سامنا بھی ہوسکتا ہے۔

## نوروز ہجری کا پھل

یکم محرم 1439ء بمطابق 22 ستمبر 2017ء جمعہ کے دن جس کا حاکم زہرہ ہے اس سال بارشیں کم ہوں گی غلہ اور زراعت کی پیداوار بھی کم ہوگی جنگلات اور پہاڑی علاقوں میں رہنے والے افراد کی اموات زیادہ ہوں گی تیز ہوائیں چلنے کی وجہ سے درختوں کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ بچوں کی اموات زیادہ ہوں گی عوام مایوسی کا شکار رہیں گے، سردی میں سرد ہواؤں میں اضافہ ہونے کی وجہ سے مویشیوں کی اموات ہوگی، سردی میں گرمی اس سال زیادہ ہوگی، تاجروں کو نقصان کا اندیشہ ہے، امیروں میں عداوت بڑھیں گی، غلہ مہنگا ہوگا، عوام کو قحط سالی کا سامنا ہوگا، جس کی وجہ سے غریبوں کو بھوک کا سامنا کرنا پڑے گا، گرم ہوائیں چلنے کی وجہ سے زراعت کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے گھاس کی کمی کی وجہ سے مویشیوں کی اموات ہوں گی، زلزلے آنے کا امکان ہے، آدمیوں میں بیماری اور اموات بکثرت ہوں گی، کسی چیز کی خرید وفروخت میں فائدہ نہ ہوگا، اسٹریٹ کرائمز میں اضافہ ہوگا جس کی وجہ سے عوام تنگ و لاچار ہو جائے گی اپنے بیٹوں پر مہربان نہ ہوں گے۔

## نوروز عددی سال کا پھل

**(14 جون 2017ء سے 13 جون 2018ء)**

اس سال کا عدد 1 ہے جو سیارہ شمس سے منسوب ہے، اس کا برج اسد ہے اس سال استاد، ریاضی دان، تاریخ دان، گورنمنٹ ملازم، سوشل سروس اور پیشہ ور کھلاڑی ان شعبہ جات سے منسلک افراد فائدہ اٹھائیں گے، حکمرانی، اقتدار، عہدہ، بلند اقبالی، حکام وقت، تکبر، گھمنڈ، بڑائی، حاصل عروج، ہنر مندی، بڑے کام اور اقتدار پرستی اس کی منسوبات ہے۔ جس سے قبل از وقت آگاہ ہو کر حتی الامکان بچا جاسکتا ہے۔

## نوراتہ کا پھل

اس سال نوراتہ یکم چیت شدی اکیم 2074 بکرمی قمری بمطابق 28 مارچ 2017ء بروز منگل جس کا حاکم مریخ ہے۔ امیروں کی اموات زیادہ ہوں گی عوام کو رنج و غم بیماریوں، دشمنیوں اور دنگا فساد کا سامنا کرنا پڑے گا اور بعض شخصیات جلاوطن ہو جائیں گی بارشیں کم ہونے کی وجہ سے غلہ مہنگا ہو جائے گا، بعض جگہوں پر آتشزدگی کے واقعات کی وجہ سے مکانات اور گاؤں کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے، گڑ، ماش وتل ہر کالی اشیا مہنگی ہو جائیں گی اس کے ساتھ ساتھ گھی اور میٹھی اشیاء بھی مہنگی ہو جائیں گی۔

## بادشاہ کی سواری

بادشاہ شیر پر سوار ہوگا ہر دو ہاتھ میں تلواریں کھینچی ہوئیں لباس سرخ اور سیاہ غذا بادام پیاز، مولی اور مانند اس کے بخورات السی اور ریشمی کپڑا اور جنس ہتھیار خنجر، ڈھال، بندوق ساتھ میں چاق و چوبند نوجوان فوجی جو جھنڈے اٹھائے ہوئے ہوں گے۔

### (1) بادشاہ سال مریخ

اگر بادشاہ سال مریخ ہو تو حکمرانوں میں ناچاقی رہیں گی موت کا بازار گرم رہے گا چوری وڈکیتی کثرت سے ہوں گی نامور لوگوں کا انتقال ہوگا عوام میں مکر وفریب دھوکہ دہی میں اضافہ ہوگا آتشزدگی کے واقعات زیادہ ہوں گے، پھوڑا پھنسی کے امراض میں اضافہ ہوگا، چیچک کے امراض کا بچے زیادہ شکار ہوں گے۔ خونی امراض کی جابجا شکایت ہوگی، کالے سانپوں سے عوام کو تکالیف پہنچنے کا اندیشہ ہیں، بادل کی گرج اور بجلی کی چمک سے خوف پیدا ہوگا بارش کی کمی رہے گی برف باری سے شدید نقصان کا اندیشہ ہیں۔ زمینی و آسانی حادثات کا زیادہ سامنا رہے گا کہیں زلزلہ سے شدید نقصان ہوگا۔

### (2) وزیر سال مشتری

اگر وزیر سال مشتری ہو تو بارش خوب ہو زراعت کثرت سے ہو ہر قسم کی بیماری سے نجات ہوں گی درخت خوب، سرسبز ہوں، عوام میں

خوشی و راحت ہو مگر کہیں کہیں بارش کی کثرت سے فصل کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔

### (3)وزیر زراعت شمس

اگر وزیر زراعت شمس ہو تو بارش کی کثرت سے فصلوں کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے جس کی وجہ سے پیداوار کم ہوں گی چاول کی قیمتیں بڑھ جائیں گی ملک میں چوری کی وارداتیں کثرت سے ہوں گی۔

### (4)وزیر اجناس غلہ و اناج زہرہ

اگر وزیر اجناس زہرہ ہو تو گندم، چاول، چنا اور گنے کی فصل خوب ہو پھلدار درختوں کو پھل خوب لگے عوام ہر طرح آرام سے رہیں۔

### (5)وزیر بارش مشتری

اگر وزیر بارش مشتری ہو تو بارش کی وجہ سے گھر گھر خوشی و راحت ہو رسدار اشیاء کثرت سے ہوں حکمران اور عوام میں اتحاد ہو۔

### (6)وزیر مشروبات مریخ

اگر وزیر مشروبات مریخ ہو تو تمام رسدار اشیاء خراب ہونے کا اندیشہ ہیں زہر خورانی کی وارداتیں کثرت سے ہوں گی بخار کی شکایات میں اضافہ ہوگا اور بارشیں کم ہونے کا امکان ہیں۔

### (7)وزیر دھات و کپڑا زحل

اگر وزیر دھات زحل ہو تو سکہ، جست لوہا، کالا کپڑا اور دیگر کالی اشیاء مہنگی ہونے کا اندیشہ ہیں۔

### (8)وزیر ثمرات مشتری

اگر وزیر ثمرات مشتری ہو تو درختوں کو خوب پھل لگیں بارشیں کثرت سے ہو، پھل پھول اور گھاس کی پیداوار کثرت سے ہو۔

### (9)وزیر خزانہ زحل

اگر وزیر خزانہ زحل ہو تو عوام کی آپس میں دشمنی و عداوت زیادہ ہو جس کی وجہ سے دولت کا نقصان ہو ناگہانی واقعات کی خبریں زیادہ سننے کو ملیں بیماریوں میں اضافہ ہو۔

### (10)وزیر فوج عطارد

اگر وزیر فوج عطارد ہو تو عوام ہر طرح سے امن میں رہیں۔ روپیہ کی کثرت ہو، چوری کی وارداتیں کم ہوں، لوگ اچھے کام کریں۔

## نوروز چینی کا پھل

28 جنوری 2017ء سے 15 فروری 2018ء آتشی (-)

اس سال نوروز چینی ہفتہ کے دن جس کا حاکم زحل ہے اس سال بارشیں ضرورت کے وقت برسیں گی غلے کی قیمتیں کم ہوں گی مردوں میں بیماریاں کم ہوں گی حاملہ خواتین کی اموات زیادہ ہوں گی، میوہ جات کی کثرت ہوگی، آدمی سفر زیادہ کریں گے، امیروں کے لئے یہ سال نہ اچھا ہوگا نہ برا اور میانہ رہے گا روزگار میں اضافہ ہوگا، اگر کسی کے یہاں پہلے چار ماہ لڑکا یا لڑکی پیدا ہو تو دانا، عقلمند، ہوشیار، دولت مند اور خوش قسمت ہو، ان کے قدم مبارک ہوں اگر درمیانہ چار ماہ میں لڑکا یا لڑکی پیدا ہو تو مفلس، لڑاکو، بدزبان، بدصورت، مخالف بدبخت و بدعادت ہوں در اگر آخر چار ماہ میں لڑکا یا لڑکی پیدا ہو تو بدفعل، جواری، چور اور غریب ہو اس کے قدم بدبخت ہو۔

## 2017ء مرغ کا سال

### 28 جنوری 2017ء سے 15 فروری 2018ء آتشی (-)

چینی نجوم کی روشنی میں یہ سال کیسا رہے گا؟

اس سال مرغ سے منسوب افراد کے لئے انتہائی برا وقت ہوگا اسے اسی سال روزگار کے لئے سخت محنت اور جدوجہد کرنا پڑیں گی، بے روزگاری کا بھی خطرہ ہے اگر کوئی دولت کمانے کا موقع ملتا ہے تو سخت محنت کرنا پڑے گی، خود بخود دولت چل کر آپ کے پاس نہیں آئے گی اس سال مرغ سے منسوب افراد ذرا سی بھی قانون شکنی برداشت نہیں کریں گے، اگر کسی نے بھی مرغ کے روزمرہ معمولات میں خلل ڈالا یا خلل ڈالنے کی کوشش کی تو اسے یہ کاوش مہنگی پڑے گی کیونکہ مرغ اس بات کا بہت سختی سے نوٹس لے گا یہ ردعمل اور ارتجاع کا سال ہے لہٰذا خود اپنی ہی مطلب پرازی کے لئے قانون کی روپ دھارے گا، فوجی پریڈ دکھائی دیں گی جائزے ہوں گے اور سب سے بڑھ کر خطرہ پولیس کا اپنے اختیارات کو ناجائز طور پر استعمال کرنے سے پیدا ہوسکتا ہے جیسا کہ آپ جانتے ہیں اس سال فوج میں مستقبل بنانے کا سنہرا موقع ہے۔ فہرست خطابات میں اپنی شمولیت کے لئے کوشاں ہو جایئے یا کوئی اعزاز مانگئے اللہ بڑا بے نیاز ہے، فضل کرے گا موسم بہار میں جنم لینے والے نونہال مرغ نسبتاً کم جھگڑالو یا جارحیت پسند ہوں گے۔

(1) چوہے کے سال میں پیدا ہونے والوں کیلئے یہ سال کاروبار میں شراکت کے لئے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ دوستوں سے احتیاط رکھنی ہوں گی باقی سب کاموں کے لئے یہ سال صحیح رہے گا۔

(2) بیل کے سال میں پیدا ہونے والے کے لئے یہ سال کاروبار میں شراکت داری کے لئے درمیانہ ہوگا یعنی محنت زیادہ کرنی پڑے گی جبکہ محنت کا صحیح منافع حاصل نہیں ہوگا اس سال کسی قسم کی نئی منصوبہ بندی نہ کریں دوستوں سے فائدہ پہنچے گا

(3) چیتے کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار میں کسی قسم کی شراکت داری کے لئے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ دوستوں سے احتیاط رکھنی ہوگی۔

(4) بلی کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار میں کسی قسم کی شراکت داری کے لئے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ جس سے بھی شراکت ہوں گی وہ اپنے خاص مقصد کے بغیر آپ سے شراکت داری کی خواہش نہیں کریں گے دوستوں سے احتیاط رکھنی ہوں گی۔ ورنہ وہ آپ کے لئے پریشانی کا باعث بنیں گے۔

(5) اژدھے کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار کے لئے اگر آپ کسی سے شراکت داری کرتے ہیں تو کاروبار کا سارا انتظام اپنے ہاتھ میں رکھیں گے تو اس سال منافع ملنے کے ساتھ ساتھ آپ کے کاروبار کی بھی عوام الناس میں اچھی شہرت مل سکتی ہے۔ اس سال دوستوں سے فائدہ پہنچے گا۔

(6) سانپ کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار کے لئے اگر آپ کسی سے شراکت داری کرتے ہیں تو آپ کو کام کا پروپیگنڈہ زیادہ کرنا پڑے گا اور کام کم، یہ اس شراکت داری کا یہی طرہ امتیاز ہوگا اس سال دوستوں سے خوب نبھے گی۔

(7) گھوڑے کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار میں شراکت داری کے لئے درمیانہ ہوگا یعنی محنت زیادہ کرنی پڑیں گی جب کہ محنت کا صحیح منافع حاصل نہیں ہوگا اس سال کسی قسم کی نئی منصوبہ بندی نہ کریں اس سال دوستوں سے خوب نبھے گی ہر روز روز عید اور شب شب برات ہوگی۔

(8) بکری کے سال میں پیدا ہونے والوں کیلئے یہ سال کاروبار کے لئے نقصان دہ ثابت ہوگا اگر کسی قسم کی شراکت داری کرتے ہیں تو شراکت دار سے آپ کی نہیں نبھے گی دوستوں سے احتیاط رکھنی ہوگی ورنہ وہ آپ کے لئے پریشانی کا باعث بنیں گے۔

(9) بندر کے سال میں پیدا ہونے والوں کیلئے یہ سال کاروبار کے لئے اگر آپ کسی سے شراکت داری کرتے ہیں تو شراکت دار سے روپے کے ساتھ آپ کی جان کو نقصان پہنچ سکتا ہے۔ دوستوں سے احتیاط رکھنی ہوگی۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

(10) مرغ کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار کے لئے اگر آپ کسی سے شراکت داری کرتے ہیں تو آپ کو نقصان ہوگا اس سال دوستوں سے احتیاط رکھنی ہوگی ورنہ وہ آپ کے لئے پریشانی کا باعث بنیں گے۔

(11) لومڑی کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار کے لئے اگر آپ کسی سے شراکت داری کرتے ہیں تو آپ کو نقصان ہوگا دوستوں سے نقصان کا اندیشہ ہے۔

(12) ریچھ کے سال میں پیدا ہونے والوں کے لئے یہ سال کاروبار کے لئے اگر آپ کسی سے شراکت داری کرتے ہیں تو نقصان کا اندیشہ ہے۔ دوستوں سے احتیاط رکھنی ہوں گی ورنہ وہ آپ کے لئے پریشانی کا باعث بنیں گے۔

☆☆☆

## جاپان نے گرگٹ جیسی ٹرین ایجاد کر لی

جاپان کی تیز ترین بلٹ ٹرین کے بارے میں تو آپ نے سن رکھا ہو گا، مگر اب جاپان کی ایک کمپنی ایسی ٹرین چلانے جا رہی ہے جو گرگٹ کی طرح رنگ بدلے گی۔ جاپانی میڈیا کی رپورٹس کے مطابق یہ ٹرین ماحول کے مطابق خودکار طریقے سے اپنا رنگ تبدیل کرنے صلاحیت رکھتی ہے جس کے باعث وہ اسی ماحول کا حصہ محسوس ہوگی۔ اس ٹرین کا ڈیزائن ایک نوبل انعام یافتہ جاپانی ماہر تعمیرات تیار کر رہا ہے۔ یہ ٹرین جاپان کا سیبو گروپ (Seibu Group) بنا رہا ہے اور 2018 میں اپنی 100 ویں سالگرہ کے موقع پر اس ٹرین کا افتتاح کرے گا۔

رپورٹ کے مطابق جب یہ ٹرین شہری آبادی سے گزر رہی ہوگی تو اس کا رنگ سرخ، پیلا یا نیلا ہو جائے گا اور جب یہ دیہی علاقے سے گزرے گی تو اس کا رنگ سفید ہو جائے گا۔ یہ ٹرین جاپانی کی معروف کمپنی Hitachi بنائے گی۔ اس کی رفتار 322 کلومیٹر فی گھنٹہ ہوگی اور اس کے لیے 178 کلومیٹر طویل ٹریک بنایا جائے گا۔ واضح رہے کہ جاپان میں اس وقت دنیا کی تیز ترین بلٹ ٹرینیں چل رہی ہیں اور یہ نظر نہ آنے والی ٹرین اس کے ٹرین سسٹم میں ایک اور انوکھا اضافہ ہوگا۔ یہ ٹرین مکمل طور پر غائب نہیں ہوگی، اس کے شیشے دکھائی دیں گے اور اسے اپنا رنگ تبدیل کرتے ہوئے بھی دیکھا جا سکے گا۔

# سبزیوں سے خطرناک بیماریوں کا علاج (ڈاکٹر کرنل جاوید مرزا)

ہماری زندگی کی رفتار اتنی تیز ہوگئی ہے کہ وہ سب کچھ رہن سہن کھانے پینے کے انداز بھول کر کھانے میں موجود توانائی کو غیر ضروری محسوس کرتے ہوئے برگر ارکولا کے پیچھے بھاگ رہے ہیں جو ہماری بھوک کو کم کر کے پیٹ کو تو بھر دیتے ہیں لیکن ان میں کوئی توانائی موجود نہیں ہوتی۔ لیکن ان میں ضرر رساں اجزاء جیسے سوڈیم اور چکنائی ضرور موجود ہوتے ہیں۔

اسی طرح ہم جب بیمار ہوتے ہیں تو ایسی دوائیاں کھانے کی بھرمار کر دیتے ہیں جو مرض کو تو عارضی طور پر دبا دیتی ہیں لیکن جسم پر اتنے منفی اثرات چھوڑ دیتی ہیں جو ہمارے جسم کی اندرونی قوت مدافعت کو کمزور اور دوسری بیماریاں لگنے کا سبب بنتی ہیں۔ ہماری اپنی خوراک، ان میں شامل سبزیوں اور پھلوں میں ایسے وٹامنز اور خصوصیات موجود ہیں جو ہمیں ہر طرح کی بیماریوں سے نجات دلا سکتی ہیں اور ان میں کوئی منفی اثرات بھی نہیں ہیں۔

## سبزیوں سے صحت یابی

سبزیوں میں کولیسٹرول کم ہوتا ہے۔ جس کی وجہ ان میں چکنائی کا کم ہونا ہے۔ کولیسٹرول کم ہونے کی وجہ سے دل اور خون کی بہت سی بیماریوں کا خطرہ کم ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سبزیاں عام طور پر نمک میں کم اور پوٹاشیم میں زیادہ ہوتی ہیں، جن کی وجہ سے ایسی بیماریاں جیسے بلند فشار خون (High Blood Pressure) جس میں ہمارے 80 فیصد عوام مبتلا ہیں، ان سے بچاؤ ممکن ہو جاتا ہے، اب ان انفرادی طور پر سبزیوں اور ان کے ذریعے جو بیماریوں ٹھیک ہو جاتی ہیں ان کا تذکرہ کرتے ہیں۔

## پودینہ

پودینہ وہ سبزی ہے جو بیماریوں سے صحت یابی کے لئے حیران کن اثرات رکھتی ہے۔ ہمارے استعمال میں ویسے بھی ایسی بہت سی اشیاء مثلاً ٹوتھ پیسٹ، چیونگم، منہ اور سانس کو بہتر کرنے والے فریشنرز (Freshners) ہیں، جن میں پودینہ استعمال ہوتا ہے، لیکن اس میں بہت سی بیماریوں کا علاج بھی موجود ہے۔

### 1-ہاضمہ

پودینہ ہمارے ہاضمے کو درست کرنے میں بہت اہم کردار ادا کرتا ہے۔ جب ہمارا معدہ خراب ہو، ہاضمہ درست نہ ہو، پیٹ میں گڑ بڑ، اور سوزش ہوئی ہو، پودینہ ہمارے منہ، گلے اور پیٹ میں انتڑیوں اور گلینڈز کو صحت یاب کر کے مریض کو صحت یاب کرتا ہے۔ پودینہ بہت زیادہ ادویات میں استعمال کیا جاتا ہے۔

### 2-سانس کے امراض اور کھانسی

ناک میں جمع ریشہ کو کھولنے میں پودینہ بہت اثر رکھتا ہے۔ اسی طرح نزلہ، زکام، کھانسی، گلے اور پھیپھڑوں کے امراض کے لئے یہ انتہائی مفید ہے۔ چونکہ یہ ناک، گلا، پھیپھڑوں اور سانس کی نالیوں پر مثبت اثرات رکھتا ہے۔ کھانسی میں بھی یہ نہایت مفید ہے۔

### 3-دمہ

پودینہ کا لگاتار استعمال، دمہ کے مریض کے لئے بہت مفید ہے اور سانس کی نالیوں کو بہتر کر کے مرض میں کمی لاتا ہے۔

### 4- متلی اور سر درد

پودینہ کی تیز اور خوشگوار خوشبو، متلی اور سر درد کے لئے انتہائی مثبت اثر رکھتی ہے اور اسے فوری رفع کرتی ہے۔ سر درد کی بام میں پودینہ ہی استعمال ہوتا ہے۔

### 5- کینسر (Cancer)

کینسر کے متعلق موجودہ تحقیق اس بات کا پتہ دیتی ہے کہ کینسر کے کچھ جرثوموں کے علاج میں پودینہ مدد دے سکتا ہے۔

### 6-جلد اور پمپلز (Skin & Plmples)

پودینہ کا تیل اینٹی سپٹک ہے اور جلد کو صاف کرتا ہے۔ جلد پر مختلف کیڑوں اور مکھیوں کے کاٹنے کا علاج بھی پودینہ کے تیل سے کیا جاتا ہے۔

7-منہ کی صفائی

منہ اور دانتوں میں موجود جراثیموں کو ختم کرتا ہے۔ یہ منہ کا ذائقہ اور سانس لینے میں بہتری کے ساتھ ساتھ زبان اور دانتوں کی صفائی کا کام بھی کرتا ہے۔

8-پودینہ کے دیگر فائدے

پہلے دیئے گئے فائدوں کے علاوہ پودینہ بہت سی ایسی صنعتوں (Industries) میں استعمال ہوتا ہے، جہاں کھانے پینے والی اشیا بنائی جاتی ہیں مثلاً آئس کریم چاکلیٹ، سوڈے کی بوتلیں، عورتوں کے میک اپ کا سامان (Cosmetics)، دوائیاں، دمہ میں سانس لینے کے آلات جیسے انہیلر (Inhaler) وغیرہ۔ پودینہ کا سفوف سخت بخار میں کھانے سے پسینہ آتا ہے جس سے بخار بہتر ہو جاتا ہے۔ جوڑوں کے درد میں یہ مفید ہے۔ یہ زخموں کو مندمل کرتا ہے۔ یہ ذہن کے کام کرنے میں بہتری لاتا ہے۔

## لہسن (Garlic)

لہسن سے صدیوں سے ادویات تیار ہوتی آئی ہیں۔ خاص طور پر یونانی، چینی اور برصغیر کے حکماء لہسن کو بیماریوں کے علاج میں ایک بہت اہم جزو سمجھتے رہے ہیں۔ سائنس دانوں کی تحقیق لہسن کو مندرجہ ذیل بیماریوں کے لئے بہت اہم تصور کرتی ہے۔

1-لہسن فشار خون (Blood Pressure) کو کم کرتا ہے۔

2 - لہسن شریانوں میں رکاوٹ (Plaque Buildup) کو دور کرتا ہے۔

4-خون میں شوگر (Blood Sugar) کو کنٹرول اور متوازن کرتا ہے۔

5-لہسن کینسر سے بچاؤ کرتا ہے، خاص طور پر معدے کے کینسر اور ٹیومر سے روک تھام کے لئے بہت مفید ہے۔ ٹیومر کے سائز کو بڑھنے سے روکتا ہے۔

6- کچا لہسن بہت اچھا اینٹی بائیوٹک (Ainti Biotic) ہے اور بطور اینٹی بائیوٹک دوائیوں سے بہت زیادہ موثر ہے۔

7- گیس کے امراض میں مثبت اثر رکھتا ہے۔

8-دمہ کے مرض میں مفید ہے۔

9- جنسی بیماریوں کے لئے اس میں شفا ہے۔

## بند گوبھی (Cabbage)

گوبھی میں ایسے اجزاء شامل ہیں اور اللہ تعالیٰ نے اس میں ایسی خوصیات عطا کی ہیں جو ہمیں بہت سی مہلک بیماریوں کے خلاف قوت مدافعت مہیا کرتی ہے۔ وہ بیماریاں مندرجہ ذیل ہیں۔

1-بند گوبھی کینسر کے خلاف خاص طور پر معدے اور پھیپھڑوں کے امراض میں ہماری قوت مدافعت کو بڑھا کر کینسر کے مرض میں کمی کا باعث بنتی ہے۔

2-بند گوبھی ہمارے پٹھوں کو مضبوط کرتی ہے۔

3-بند گوبھی ہمارا خون صاف کرتی ہے۔

4-بند گوبھی کا جوس پینے سے معدے کا السر ٹھیک ہو جاتا ہے۔

5-یہ کولیسٹرول کو کم کرتی ہے اور بڑھنے سے روکتی ہے۔

6-بند گوبھی میں شامل آئرن اور سلفر کے اجزاء ہماری صحت کے لئے بہتر ہیں۔

7-بند گوبھی ہمارے جگر کے افعال کو بہتر بناتی ہے۔

8-اس میں شامل وٹامن "c" ہمارے جسم کی نشوونما کیلئے بہتر ہے۔

9-بند گوبھی ہمارے دماغ کے افعال اور فالج کیلئے مفید ہے۔

## پھول گوبھی (Cauliflower)

پھول گوبھی بھی ہمیں مندرجہ ذیل فوائد دیتی ہیب

1- کینسر کے خلاف بچاؤ مہیا کرتی ہے۔ کینسر اگر ہو تو اس کا استعمال کینسر کے مرض کو بڑھنے (Cancer Growth) سے روکنے میں مدد دیتا ہے۔

2-اس کا استعمال ہمارے جگر کے کام میں بہتری لاتا ہے۔

3-خون اور جگر کے امراض سے بچنے میں مدد دیتا ہے۔

4-پھول گوبھی کے پتوں کو اگر چبایا اور چوسا جائے تو ایک

طرح کا کیمیکل جسے سلفورافین (Sulforaphane) کہتے ہیں، پیدا ہوتا ہے۔ یہ کیمیکل جب جگر میں جاتا ہے تو اس سے ایسے جرثومے پیدا ہوتے ہیں جو کینسر کو ختم کرنے میں مدد دیتے ہیں۔

5- اس میں شامل ٹرمرک (Turmeric) پروسٹیٹ (Prostate) کینسر کے خلاف بہت مفید ہے۔

6- پھول گوبھی میں ایک خاص قسم کا کیمیکل موجود ہوتا ہے۔ چھاتی اور عورتوں کے مخصوص کینسر (Breast & Ovarian) کے خلاف بچاؤ کرتا ہے۔

پھول گوبھی مندرجہ ذیل امراض میں بھی مفید ہے۔

7- دمہ، 8- گردوں اور پیشاب کے امراض۔ 9- فشار خون، 10- جوڑوں کا درد، 11- جلد اور اس کی رنگت، 12- قبض۔

## گاجر (Carrot)

گاجر میں اللہ تعالیٰ نے بہت سی خوبیاں اور بیماریوں سے شفا بخشی ہے جن بیماریوں میں گاجر مفید ہے۔

1- یہ ہماری جلد، ناخن اور بالوں کو مضبوط، چمکدار اور شفاف بناتی ہیں۔

2- یہ خون میں بڑھے کولیسٹرول (LDL) کو کم کرتی ہے۔

3- یہ فشار خون (Blood Pressure) میں مفید ہے۔

4- کچی گاجر کھانا کینسر کے خلاف تحفظ فراہم کرتا ہے کیونکہ اس میں بیٹا کروٹین (Beta Crotene) شامل ہے۔

5- گاجر کا جوس جراثیموں/ انفیکشن (Infection) کے خلاف قوت مدافعت فراہم کرتا ہے اور آرڈنل گلینڈز (Ardernal Glands) کو تقویت دیتا ہے۔

6- یہ ہماری آنکھوں کی بینائی کو بڑھاتی ہے۔

7- گاجر خون میں میٹھے کی آمیزش (Blood Sugar) کو کنٹرول کرتی ہے۔

8- یہ عورتوں کے ایام خاص میں مفید ہے۔

9- گاجریں موٹاپے، گردوں اور جگر کے افعال میں مفید ہے۔

10- یہ پیشاب کے امراض میں مفید ہے۔

11- یہ دانتوں کے مسوڑھوں کو مرض سے بچاتی ہیں۔

12- فالج کے مرض میں علاج میں مدد دیتی ہیں۔

## پیاز (Onion)

پیاز صدیوں سے اپنی تھراپی اور مخصوص خصوصیات کی وجہ سے اطباء اور حکماء کے زیر استعمال رہا۔ مغل شہنشاہ ظہیر الدین بابر، تزک بابری میں تحریر کرتے ہیں کہ وہ سفید پیاز کا رس نکال کر اور رس کو شہد میں ملا کر باقاعدگی سے استعمال میں لاتے تھے یعنی کہ یہ بادشاہوں کی خوراک رہی ہے۔ پیاز مندرجہ ذیل بیماریوں سے صحت یابی کے لئے فائدہ مند ہے۔

(1) دمہ، (2) ٹی بی (Tuberculosis)، (3) نمونیہ بخار، (4) موٹاپا، (5) الرجی، (6) فشار خون، (7) کولیسٹرول کو کم کرتا ہے، (8) عمر کو بڑھانے کے لئے (Longevity)، (9) سینے کے امراض، (10) رگوں کا پھول جانا، (Inflamation of Nerves)، (11) خون میں شوگر کم کرتا ہے۔ (12) ناخنوں اور بالوں کے لئے بہتر ہے، (13) بینائی بہتر کرتا ہے، (14) اینٹی بائیوٹک اور اینٹی فنگل ہے، (15) جنسی قوت کی بحالی کے لئے مفید ہے۔

☆☆☆

## جسم کی نشوونما میں معدنیات کا اہم کردار

ہمارے جسم کو صحت مند رہنے کے لئے کافی زیادہ معدنیات (منرلز) کی ضرورت پڑتی ہے۔ ان کا درست مقدار میں استعمال ہڈیوں اور دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ معدنیات (منرلز) ''حفاظتی نظام'' کو جراثیموں کے خلاف مضبوط کرتے ہیں جس کے باعث انسان صحت مندانہ طریقے سے کام کرتا رہے۔ سوال یہ ہے کہ اگر ان کی کمی ہو تو کیا جسمانی علامات نمودار ہوتی ہیں؟ یہ کہاں سے حاصل ہوتی ہیں؟ ہماری صحت میں یہ کیا کردار ادا کرتے ہیں؟ کتنی مقدار میں ان کو لینا چاہئے؟ اس بارے میں جانتے ہیں۔

## 1- کیلشیم (Calcium)

جسم میں کمی کی علامات: ہڈیوں کی کمزوری، بے چینی، سستی، گھبراہٹ، ذہنی دباؤ/اینٹھن، بے خوابی، دل کی دھڑکن بے ترتیب ہونا۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: سبز پتوں والی سبزیاں خاص طور پر گوبھی، دودھ اور ڈیری کی اشیاء، انڈے مچھلی وغیرہ۔

صحت میں کردار: کیلشیم پٹھوں کو صحت مند رکھتی ہے۔ خون کے جمنے (Clotting) میں مدد دیتی ہے۔ ہڈیوں اور دانتوں کو مضبوط کرتی ہے۔ ہمارا دماغ ہمارے جسم کے مختلف حصوں کو جو احکامات و پیغامات دیتا ہے اس کے لئے بہت ضروری ہے۔ دل کی دھڑکن کو کنٹرول کرتی ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد حضرات 700 ملی گرام اور خواتین: 700 ملی گرام۔

## 2- نمک

جسم میں کمی کی علامات: اگر لوگ نارمل خوراک لیتے رہیں تو نمک کی جسم میں کمی نہیں ہوگی۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: نمک اور وہ کھانے جن میں نمک شامل ہے۔

صحت میں کردار: خون کے بہاؤ اور معدے کیلئے ضروری ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد 2500 ملی گرام، خواتین: 2500 ملی گرام۔

## 3- میگنیشیم (Magnesium)

جسم میں کمی کی علامات: کمزوری، جسم کا اکڑنا اور تشنج (Cramps)، گردوں میں پتھری، چربی سے شریانوں کا سکڑنا، ڈپریشن۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: کیلا، خوبانی، سویا بینز، گندم، بادام، پتوں والی سبزیاں، دودھ، دہی، دالیں، انجیر، لیموں، سیب، براؤن چاول، سورج مکھی کے بیج۔

صحت میں کردار: ہڈیوں کی بڑھوتری میں مدد دیتی ہے۔ ہماری رگوں اور پٹھوں کو کام کرنے میں مدد دیتی ہے۔ دانتوں کو مضبوط کرتی ہے، چربی/چکنائی کو جذب کرنے میں مدد دیتی ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد 300 ملی گرام، خواتین 270 ملی گرام۔

### 4- فاسفورس (Phosphorus)

جسم میں کمی کی علامات: عام طور پر کمی نہیں ہوتی ہے۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: گوشت، انڈے کی زردی، مچھلی اور دوسری سمندری خوراک، دودھ، پنیر، مٹر۔

صحت میں کردار: دانتوں اور ہڈیوں کو مضبوط کرنا، جرثوموں کو توانائی دینا۔

یومیہ ضرورت: مرد، 550 ملی گرام، خواتین: 550 ملی گرام۔

## 5- پوٹاشیم (Potassium)

جسم مں کمی کی علامات: کمزوری، پیاس اور بہت زیادہ پوٹاشیم کی کمی ہونے پر سانس اور دل کی دھڑکن کا بے ترتیب ہونا۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: کیلا، مٹر، پنیر، مونگ پھلی، مکھن، آلو، دالیں اور ناشپاتی۔

صحت میں کردار: دل کی دھڑکن کو کنٹرول کرتی ہے۔ خون کے بہاؤ میں مدد دیتی ہے۔ جرثوموں کو توانائی فراہم کرتی ہے۔ فشار خون کو اعتدال میں رکھنے میں مدد دیتی ہے۔ خون کی شریانوں کے لئے بہتر ہے۔

یومیہ ضرورت مرد: 3500 ملی گرام، خواتین: 3500 ملی گرام۔

## 6- سوڈیم (Sodium)

جسم میں کمی کی علامات: اس کی کمی عام طور پر بہت کم ہوتی ہے لیکن اگر ہو تو بلڈ پریشر کم ہو جاتا ہے۔ پانی کی کمی ہو جاتی ہے اور پٹھوں میں اکڑاؤ پیدا ہو جاتا ہے۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: نمکیات، جانوروں سے حاصل شدہ گوشت۔

صحت میں کردار: پوٹاشیم کے ساتھ مل کر جسم میں بہنے والے سیال مادوں کو کنٹرول کرتی ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد: 1600 ملی گرام، خواتین 1600 ملی گرام۔

## 7-آئرن (Irion)

جسم میں کمی کی علامات: سانس کا وقت سے آنا، تھکاوٹ، خون کی کمی، انفیکشن کے خلاف مدافعت کی کمی، ڈپریشن۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: مچھلی، گوشت، خشک پھل، دالیں، انڈے کی زردی اور ایسی سبزیاں جن کے پتے گاڑھے سبز ہوتے ہیں۔

صحت میں کردار: خون کا ضروری حصہ ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد: 8.7 ملی گرام، خواتین 14.5 ملی گرام۔

## 8-زنک (Zinc)

جسم میں کمی کی علامات: بھوک نہ لگنا، قوت مدافعت میں کمی، جسم کا مناسب نہ بڑھنا۔ حاصل کرنے کا ذریعہ: مونگ پھلی، سورج مکھی کے بیج، گوشت، مچھلی، انڈے، پنیر۔

صحت میں کردار: اتصال (Sex) کی ضروریات کے لئے لازمی، نارمل بڑھوتی اور قوت مدافعت کے لئے ضروری ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد 9.5 ملی گرام، خواتین: 7 ملی گرام۔

## 9- کرومیم (Chromium)

جسم میں کمی کی علامات: خون میں کولیسٹرول کا بڑھ جانا، گلوکوز جذب کرنے کی صلاحیت میں کمی۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: مچھلی، گوشت، انڈے کی زردی، پنیر۔

صحت میں کردار: خون میں شوگر اور کولیسٹرول کو کنٹرول کرتی ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد: 25 مائیکروگرام، خواتین: 25 مائیکروگرام۔

## 10- کاپر (Copper)

جسم میں کمی کی علامات: عام طور پر جسم میں کاپر کی کمی نہیں ہوتی۔ سوائے ان نوزائیدہ بچوں کے جو وقت سے پہلے پیدا ہو جاتے ہیں۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: مچھلی اور مشروم۔

صحت میں کردار: ہڈیوں کے لئے ضروری ہے۔ ہمارے جسم کی مدد کرتا ہے تاکہ خوراک میں سے آئرن جذب ہو سکے۔

یومیہ ضرورت: مرد 1.2 ملی گرام، خواتین 1.2 ملی گرام۔

## 11- آئیوڈین (Iodine)

جسم میں کمی کی علامات: جلد اور بالوں کا مرض۔

حاصل کرنے کا ذریعہ: سمندری خوراک اور آئیوڈائزڈ نمک۔

صحت میں کردار: ہارمونز اور تھائی رائیڈ گلینڈز کے لئے ضروری ہے۔

یومیہ ضرورت: مرد: 140 مائیکروگرام، خواتین: 140 مائیکروگرام۔

سبزیوں اور پھلوں کا استعمال: بیماری سے صحت یابی کے لئے۔

ہماری زندگی کی رفتار اتنی تیز ہو گئی ہے کہ ہم سب کچھ، رہن سہن، کھانے پینے کا انداز بھول کر، کھانے میں موجود توانائی کو غیر ضروری محسوس کرتے ہوئے برگر اور سافٹ ڈرنکس کے پیچھے بھاگ رہے ہیں جو ہماری بھوک کو کم کر کے پیٹ کو تو بھر دیتے ہیں لیکن ان میں کوئی توانائی موجود نہیں ہوتی جب کہ ان میں ضرر رساں اجزاء جیسے سوڈیم اور چکنائی ضرور موجود ہوتے ہیں۔

اسی طرح ہم جب بیمار ہوتے ہیں تو ایسی دوائیاں کھانے کی بھرمار کر دیتے ہیں جو مرض کو تو عارضی طور پر دبا دیتی ہیں لیکن جسم پر اپنے منفی اثرات چھوڑ دیتی ہیں جو ہمارے جسم کی اندرونی قوت مدافعت کو کمزور اور دوسری بیماریاں لگنے کا سبب بنتی ہیں۔ ہماری اپنی خوراک، ان میں شامل سبزیوں اور پھلوں میں ایسے وٹامنز اور خصوصیات موجود ہیں جو ہمیں ہر طرح کی بیماریوں سے نجات دلا سکتی ہیں اور ان میں کوئی منفی اثرات بھی نہیں ہیں۔

## سبزیوں اور بیماریوں سے صحت یابی

سبزیوں میں کولیسٹرول کم ہوتا ہے، جس کی وجہ سے ان میں چکنائی کا کم ہونا ہے۔ کولیسٹرول کم ہونے کی وجہ سے دل اور خون کی بہت سی بیماریوں کا خطرہ کم ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سبزیاں عام طور پر نمک میں کم اور پوٹاشیم میں زیادہ ہوتی ہیں، جن کی وجہ سے ایسی بیماریاں جیسے بلند فشار خون (High Blood Pressure) جس میں ہمارے 80 فیصد عوام مبتلا ہیں، سے بچاؤ ممکن ہو جاتا ہے۔

☆☆

# شادی شدہ خواتین گھر کو جنت کا نمونہ کیسے بنائیں؟

تجربہ کار بڑی بوڑھیوں کا قول ہے کہ نوجوان بیویاں اپنی آرائش اور بناؤ سنگھار پر تو خاص توجہ دیتی ہیں لیکن اس اہم مسئلے کو اکثر نظر انداز کر دیتی ہیں کہ شوہر کے ساتھ خوش اسلوبی سے نباہ کس طرح کیا جائے؟

خوشگوار ازدواجی زندگی بسر کرنے کے لئے اگرچہ میاں بیوی دونوں کو اپنا اپنا حصہ ادا کرنا پڑتا ہے، مگر سلیقہ مند عورت اپنی سمجھ بوجھ اور خوش مزاجی سے گھر کو ایک نمونہ بنا سکتی ہے۔ کسی نوجوان لڑکی کی شادی ہو جانا اتنی مشکل چیز نہیں، جتنی کہ شادی کے بعد اپنے شریک زندگی کے ساتھ خوش اسلوبی سے نباہ کرنا۔ یہی اس کے لئے سب سے زیادہ توجہ طلب اور اہم چیز ہے۔ اس ضمن میں مندرجہ ذیل چند اشارات سے خاص مدد مل سکتی ہے۔ جنہیں لائحہ عمل بنانا مفید ہوگا۔

اظہار تشکر و اطمینان: تسخیر شوہر کے لئے یہ سب سے پہلی اور تیر بہدف ہے۔ بیوی کی طرف سے اظہار طمانیت و شکر گزاری کے لئے شوہر اس کی بہت سی ناپسندیدہ باتیں گوارا کر لیتا ہے۔ مثلاً اس کی فضول خرچیاں، اس کی آئے دن کی بیماریاں، کھانوں میں حد سے زیادہ مرچ مسالے اور دوسری گھریلو سہل انگاریاں۔ اس میں شک نہیں کہ غلطیاں اور ناگوار باتیں طرفین کی طرف سے پیدا ہو سکتی ہیں لیکن نباہ کا جذبہ رکھنے والی عورت شوہر کی بہت سی غلطیوں کو خندہ پیشانی سے برداشت کر لیتی ہے بلکہ ان کو اپنا لیتی ہے اور ذرا ذرا سی بات پر کڑھتی نہیں۔ شوہر کی عدم پابندی اوقات بکثرت چائے نوش یا سگریٹ نوش، متواتر جھلاہٹ یا جلد بازی وغیرہ اسے درہم برہم نہیں کرتی اور وہ ایسی خفیف چیزوں کو ہنس کر ٹال دیتی ہے بلکہ ان سے لطف اندوز ہوتی ہے۔ بیوی کے لئے سب سے زیادہ طمانیت بخش بات یہ ہونی چاہئے کہ وہ اور اس کا گھر شوہر کے لئے مرکز توجہ بن گیا ہے یہ کتنی بڑی بات ہے کہ ایک انسان، جو پہلے چاروں طرف بے مقصد سرگرداں رہتا تھا، عارضی اور وقتی تقاضوں سے کبھی ایک رخ اور کبھی دوسرے رخ میں بہہ رہا تھا۔ اب سب طرف سے ہٹ کر اور سب چیزوں سے کٹ چھٹ کر ایک منزل مقصود پر آ گیا ہے جو اس کا گھر ہے اور جس کی ملکہ اس کی بیوی ہے۔ کیا بیوی کے لئے یہ بات انتہائی کارگزاری کی نہیں کہ وہ شخص جو پہلے کسی کا نہیں تھا۔ اب زندگی بھر کے لئے اس کا ہو کر اس کے زیر اثر ہے؟ فتحیابی اور کامرانی پر بیوی کو بے حد شکر گزار اور احساس طمانیت سے لبریز ہونا چاہئے۔

اظہار پسندیدگی و قدر شناسی: تشکر و طمانیت کے احساس و اظہار کے بعد دوسرا درجہ شوہر کی باتوں پر اظہار پسندیدگی کا ہے۔ وہ عورت جو بات بات پر شوہر کی بات کاٹتی اور اس سے اختلاف رائے ظاہر کرتی ہے اس کے مذاق پر ناک بھوں چڑھاتی اور ہمیشہ اپنی رائے پر اڑی رہتی ہے یا گفتگو میں حاکمانہ لہجہ اختیار کرتی ہے اور اپنی برتری ظاہر کرتی ہے، شوہر میں یاس و ناامیدی کا احساس پیدا کر دیتی ہے۔ شوہر رفاقت و ہم آہنگی کا بھوکا ہوتا ہے۔ جب یہ چیزیں اسے گھر میں نہیں ملتیں تو آخر کار وہ گھر سے کترانے اور دور دور رہنے لگتا ہے اور اچھے یا برے دوستوں میں دل بہلانے کو ترجیح دیتا ہے۔ رفتہ رفتہ میاں بیوی دونوں میں ایک نفسیاتی یا روحانی خلیج حائل ہو جاتی ہے، جس کا خمیازہ زیادہ تر بیوی ہی کو بھگتنا پڑتا ہے۔ اس حالت کی ذمہ داری زیادہ تر ناعاقبت اندیش بیوی ہی پر ہوتی ہے۔

شوہر کی آرام و آسائش کا خیال: سلیقہ مند بیوی ہر چیز میں شوہر کے آرام و آسائش کے خیال کو مقدم رکھتی ہے۔ رات کو خواہ وہ کتنی ہی دیر سے گھر آئے اسے گرم کھانا دیتی ہے، صبح کا ناشتہ بڑے اہتمام و سکون سے کراتی ہے، جاڑوں میں گرم پانی تیار رکھتی ہے اور گرمیوں میں اسے برف پلاتی ہے۔ کھانا کھلاتے وقت اسے میٹھی میٹھی باتیں کرتی ہے اور خفیف گھریلو جھگڑوں سے اسے پریشان نہیں کرتی۔

اس طرح کام پر جاتے وقت وہ مطمئن ہو کر گھر سے نکلتا ہے اور جب تھکا ماندہ گھر کو لوٹتا ہے تو گھر میں بیوی کی خوش سلیقگی دیکھ کر باغ باغ ہو جاتا ہے۔ کاروباری معاملات میں بھی سمجھدار بیوی اپنے شوہر کو نیک مشورے دیتی ہے اور دونوں میں یگانگت، اور اتحاد خیال ترقی پذیر ہوتا ہے۔ زندگی کے ناہموار مرحلوں کو کامیابی کے ساتھ طے کرنے کے لئے میاں بیوی دونوں کو ہم قدم ہو کر ایک ہی سمت میں چلنا چاہئے۔ سلیقہ مند بیوی وہی رخ اختیار کرتی ہے، جدھر اس کا شوہر گامزن ہے، وہ مخالف سمت میں قدم نہیں بڑھاتی بلکہ ہر مرحلے میں شوہر کے ساتھ اشتراک عمل کر کے تمام کٹھن منزلوں میں اس کی ہمدم وہم ساز اور رفیق راہ بنی رہتی ہے۔ اس طرح زندگی کی گاڑی ہم آہنگی کے ساتھ چلتی رہتی ہے اور منزل مقصود تک سلامتی کے ساتھ دونوں کی رسائی ہو سکتی ہے۔

غرض یہ کہ شوہر کے ساتھ نباہ کے اہم گر یہ ہیں: شکر گزاری، گوش گوش (اس کی باتوں پر کان دھرنا)، شوہر کے ہر مرحلے اور بات میں تعاون، اس کی غلطیوں میں بھی شرکت، یہ یقین واثق کا رشتہ، ازدواج ایک ناقابل شکست رشتہ ہے، جس کو آخری دم تک قائم رہنا اور قائم رکھنا چاہئے۔ یہ تمام اسلحہ ایسے ہیں جو صرف ایک سلیقہ منداور خوش قسمت عورت کے لئے کارآمد ہو سکتے ہیں۔

## رنگ بولتے اور بتاتے ہیں

ہماری دنیا رنگوں کی دنیا ہے، فطرت نے ہر جانب رنگ بکھیر رکھے ہیں، کبھی شہری علاقوں سے باہر نکلیے اور ہرے بھرے سرسبز مقامات پر جایئے تو آپ کو پتا چلے گا کہ قدرت نے کتنی فیاضی سے متناسب رنگوں کا استعمال کیا ہے، انسان کے ترتیب دیئے ہوئے رنگوں میں وہ حسن نہیں ہوتا جو قدرتی ترتیب میں ہوتا ہے۔ شہر سے چند میل باہر آ کر ذرا آسمان پر نظر ڈالیں تو ایسا ٹھنڈا آسمانی رنگ نظر آئے گا کہ ذہن میں سکون کی لہریں ہی لہریں پھیل جائیں گی جن علاقوں میں چشمے پائے جاتے ہیں وہاں جا کر چشمے کا پانی پی کر دیکھئے یہ قدرتی طور پر ٹھنڈا اور میٹھا ہوگا اور کھانا بھی خوب ہضم کرے گا۔ ذرا صوبہ خیبر پختونخواہ کی طرف نکل جایئے۔ کاغان، سوات، ہنزہ، چترال اور مزید ہری بھری سبز وادیوں میں گھوم پھر کر دیکھئے فطرت آپ کو اصلی رنگوں میں جھلملاتی نظر آئے گی۔ فطرت کے رنگ بڑے جاذب نظر اور دلکش ہوتے ہیں۔ رنگ ہماری زندگی میں بنیادی کردار ادا کرتے ہیں۔ ہمارے اپنے جسم میں رنگ ہی رنگ پھیلے ہوئے ہیں۔ کسی کی آنکھوں کا رنگ سیاہ ہے تو پتے کی تھیلی کا رنگ سبز، ہمارے چاروں طرف اندر اور باہر ہر سمت رنگوں کا حسین امتزاج ہے۔ فطرت کے ترتیب دیئے ہوئے حسین رنگوں کو دیکھ دیکھ کر انسان نے خود بھی اپنے ماحول میں رنگینی پیدا کرنے کی کوشش کی۔ رنگین لباس، رنگین دیواریں، مختلف رنگوں کی آرائشی اشیاء وغیرہ یہ سب اسی کوشش کا ایک حصہ ہیں۔ رنگ آپ کی صحت پر اثر انداز ہوتے ہیں، اعصاب پر اپنے اثرات مرتب کرتے ہیں۔ مخصوص جذبات اور کیفیات پیدا کرتے ہیں۔ اور بعض لوگ کوئی خاص رنگ زیادہ پسند کرتے ہیں۔ بعض ہلکے رنگوں کو گہرے رنگوں پر ترجیح دیتے ہیں جبکہ بعض افراد گہرے رنگوں کو زیادہ پسند کرتے ہیں۔ رنگ انسان کے جذبات اور احساسات کو اجاگر کرتے ہیں۔ بعض لوگ اپنی خصوصیات کی وجہ سے خطرے، بعض سکون، بعض مایوسی اور بعض خوشی کی علامات قرار دیئے جاتے ہیں۔ کچھ رنگ گرم اور کچھ رنگ سرد خاصیت کے مالک ہوتے ہیں۔ زمانہ قدیم سے انسان کو معلوم ہے کہ رنگ صحت پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ ہلکے رنگ ذہن کو پرسکون کر دیتے ہیں جبکہ گہرے رنگ توانائی اور حرکت کی علامت ہوتے ہیں چنانچہ جذبات کمزوریوں، جھنجلاہٹ اور خوف کا شکار مریضوں کو ہلکے گلابی رنگ کے کمروں میں رہنے کی تاکید کی جاتی ہے۔ سبز رنگ آنکھوں کو فرحت بخشتا ہے اور بینائی کو تیز کرتا ہے۔ آپ نے خود محسوس کیا ہوگا کہ تھکن، بےزاری اور پریشانی کے عالم میں باغ میں گھومنے پھرنے اور قدرتی سرسبزی اور شادابی دیکھنے سے مایوسی اور بددلی کی کیفیت ذہن سے ہٹ جاتی ہے۔ سرخ رنگ، حرکت اور

توانائی کی نمائندگی کرتا ہے۔ اس رنگ کو زیادہ دیکھنے سے دوران خون تیز ہو جاتا ہے لیکن اس رنگ کی کثرت بالآخر جذباتی کھنچاؤ کا باعث بھی بنتی ہے۔ گہرا نیلا رنگ توانائی بخش اطمینان اور فوقیت کا احساس پیدا کرتا ہے۔

آپ اپنی شخصیت کے مطابق اپنے ملبوسات کے رنگوں کا انتخاب بھی کر سکتے ہیں۔ گہرے رنگ کے ملبوسات آپ کی جسامت کو گھٹا کر پیش کرتے ہیں جبکہ ہلکے رنگ کے ملبوسات آپ کی شخصیت میں بھاری پن اور سنجیدگی کا تاثر دیتے ہیں۔ مثال کے طور پر اگر آپ سفید رنگ کا جوتا پہنیں گے تو آپ کے پاؤں بڑے محسوس ہوں گے لیکن اگر آپ سیاہ رنگ کے جوتے پہنے ہوں تو آپ کے پاؤں چھوٹے محسوس ہوں گے اس مثال کی روشنی میں دبلے پتلے اور چھوٹے قد کے لوگوں کو ہلکے رنگ کے کپڑے پہننے چاہئیں اور لمبے تڑنگے لوگوں کو گہرے رنگ کے کپڑے پہننے چاہئیں۔ اگرچہ ہلکے رنگ بھی ان کی شخصیت میں اچھا تاثر پیدا کرتے ہیں خاص طور پر سفید رنگ تو بلالحاظ صنف مرد اور عورت دونوں پر ہی خوب جچتا ہے اور ان کی شخصیت میں نکھار پیدا کرتا ہے۔ سفید رنگ، یہ رنگ محبت اور امن کی علامت ہے، فطری ماحول میں یہ رنگ چاند، چاندنی، دودھ اور دودھ سے بنی ہوئی اشیا میں نظر آتا ہے۔ جو لوگ سفید رنگ کو پسند کرتے ہیں وہ پاکیزہ خیالات کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کے مزاج میں دھیما پن اور بردباری پائی جاتی ہے۔ فطری طور پر اس رنگ کو پسند کرنے والے افراد صلح جو، امن پسند، دوسروں کے ہمدرد اور خیر خواہ ہوتے ہیں۔ سرخ رنگ: یہ رنگ جدوجہد اور توانائی کی علامت ہے۔ اسے جنگ و خطرے اور محبت کی علامت سمجھا جاتا ہے۔ اس رنگ کو پسند کرنے والے افراد پرعزم، پرجوش اور سرگرم ہوتے ہیں۔ اس رنگ کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ جذبات میں ہیجان پیدا کرتا ہے، اس کو پسند کرنے والے قید اور پابندیوں سے آزادی کے خواہش مند ہوتے ہیں اور ان میں ہر لمحہ بے چینی اور کچھ نہ کچھ کرتے رہنے کی خواہش ہوتی ہے۔ اس رنگ کی زیادتی سے جذباتیت، غصہ اور جلد بازی جنم لیتی ہے۔ سبز رنگ: یہ رنگ اتحاد اور تقدس کی علامت ہے۔ فطری ماحول میں یہ رنگ قدرت نے بڑی فیاضی سے گھاس پودوں، درختوں کی صورت میں زمین پر بکھیر رکھا ہے۔ اس رنگ کو پسند کرنے والے افراد کے مزاج میں کشادگی پائی جاتی ہے، یہ لوگ فراخ دل اور فراخ ذہن ہوتے ہیں ہر کام مستقل مزاجی سے کرتے ہیں اور پرسکون ذہن کے مالک ہوتے ہیں۔ نیلا رنگ: یہ رنگ گہرائی اور ہمہ گیریت کی علامت ہے۔ یہ رنگ خواب آور ہے، خواب گاہ میں نیلے رنگ کا بلب جلانے سے ذہن پرسکون ہو جاتا ہے اور نیند جلدی آ جاتی ہے۔ اس رنگ کو پسند کرنے والے افراد گہرے خیالات کے مالک ہوتے ہیں۔ ان میں ایسا سکون اور ٹھہراؤ پایا جاتا ہے جو حرکت اور توانائی کی نمائندگی کرتا ہے۔ یہ لوگ اپنے ملنے والوں سے تعلقات کو بہت خوشگوار رکھتے ہیں۔ دلچسپ باتیں کرنے میں ان کا کوئی ثانی نہیں ہوتا۔ یہ دوسروں پر اعتماد کرتے ہیں اور خود بھی کسی کے اعتماد کو ٹھیس نہیں پہنچاتے۔ زرد رنگ: یہ رنگ متضاد قسم کا رنگ ہے، بعض لوگ اسے گہرے دکھ اور مایوسی کی علامت قرار دیتے ہیں جبکہ بعض کے خیال میں یہ رنگ تیز چمک، چکا چوند روشنی اور بہتر مستقبل کی خوشخبری دیتا ہے۔ اس رنگ کو پسند کرنے والے افراد مستقبل کے بارے میں پرامید رہتے ہیں اور حالات بہتر کرنے کے لئے جفاکشی اختیار کرتے ہیں ان لوگوں میں مشکل حالات برداشت کرنے، تکالیف کا مقابلہ کرنے اور مسلسل جدوجہد کرنے کی خوبی پائی جاتی ہے۔ سیاہ رنگ: یہ رنگ پراسراریت اور مخفی رازوں کی علامت ہے۔ اس رنگ کو پسند کرنے والے افراد کے مزاج میں کھوج اور جستجو کا مادہ پایا جاتا ہے۔ ان کے مزاج میں اطمینان نام کی چیز مشکل ہی سے نظر آتی ہے البتہ اوپر اوپر سے یہ بڑے پرسکون نظر آتے ہیں ایسے لوگوں کا رجحان مذہب کی جانب ہوتا ہے آفاقی رازوں کو عیاں کرنے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں۔ اس رنگ میں بلا کی کشش ہوتی ہے۔ یہ رنگ ہر رنگ پر غالب آ جاتا ہے، آپ کے ماحول میں جو رنگ پائے جاتے ہیں وہ آپ کے ذہن اور نفسیات پر

گہرے اثرات مرتب کرتے ہیں۔ آپ جس رنگ کی میز پر کام کرتے ہیں ور جس رنگ کے لباس پہنتے ہیں وہ آپ کے ذہن کو متاثر کرتے ہیں۔ یہی چھوٹی چھوٹی چیزیں آپ کی صحت پر اپنے اثرات مرتب کرتی ہیں۔ گہرے رنگوں والے ماحول میں آپ پر تھکن جلدی غالب آجاتی ہے جب کہ ہلکے رنگ والے ماحول میں آپ کا ذہن پرسکون رہتا ہے اور آپ خوب کام کرتے ہیں۔

## بھوسے سے شوگر کا علاج

میں اپنی دکان پر بیٹھا کرتا تھا کہ میرے پاس ایک بزرگ آکر بیٹھے۔ جب میں نے ان سے ان کا حال احوال پوچھا تو بتانے لگے کہ میں رحیم یار خان کے قریب ایک گاؤں ہے وہاں رہتا ہوں۔

بندے نے ان سے عرض کی ماشاء اللہ بابا آپ کی اچھی خاصی عمر ہے کوئی روحانی وجسمانی آزمودہ یا کوئی نسخہ ٹوٹکہ کوئی عمل وظیفہ عنایت فرمائیں۔

مسکراتے ہوئے گویا ہوئے روحانیت کے تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم خود بادشاہ ہیں، باقی ایک مجرب نسخہ شوگر کا لکھواتا ہوں۔ میرے اپنے مشاہدے میں اب تک بیس سے زائد مریض ان نسخہ جات سے مکمل شفایاب ہو چکے ہیں۔ پہلا نسخہ شوگر کا ہے، آج سے تین سال پہلے مجھے شوگر تھی، جو کسی دوائی سے کنٹرول میں نہیں ہو رہی تھی اور دن بدن جسم کمزور ہوتا جا رہا تھا۔ ایک دن گھر کے صحن میں چارپائی پر لیٹا ہوا تھا کہ ایک سنیاسی فقیر نے آکر صدا لگائی گھر والوں نے اسے کھانا پیش کیا، اس کی مجھ پر نظر پڑی، گھر والوں سے پوچھا اس کی طبیعت کیا اچھی نہیں ہے؟ انہوں نے بتایا کہ اس کو شوگر ہوگئی ہے۔ سنیاسی کہنے لگے بھلا یہ بھی کوئی بات ہے، ایک آسان سا نسخہ بتاتا ہوں ایک سے دو ماہ تک استعمال کرلیں اگر شوگر رہے تو پھر ہم سنیاسی نہیں؟ پوچھا بابا نسخہ کیا ہے اور کتنے کا بنے گا؟ سنیاسی بولا نسخہ آپ کے گھر میں ہے۔ ہم بڑے حیران ہوئے کہنے لگا ہاں ہاں یہ دیکھیں بھوسے کے ایک ڈھیر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ ہم نے کہا یہ تو بھوسہ ہے۔ فرمانے لگے نہیں نکمی کوئی چیز قدرت کے کارخانے میں، بہرحال انہوں نے فرمایا کہ اس بھوسے کی ایک مٹھی دھو کر مٹی کے ایک برتن میں ایک گلاس پانی میں بھگو کر رکھیں اور صبح نہار منہ پانی چھان کر پی لیں۔ میں نے ایک دو ماہ یہ پانی پیا۔ الحمدللہ! آج تین سال ہو گئے ہیں، مجھے شوگر نہیں ہے۔ اسی طرح ایک دفعہ کسی کی دعوت میں جانا ہوا، رات جس کمرے میں قیام تھا وہاں اور بھی کئی مہمان آئے ہوئے تھے۔ رات کو دیکھا کہ ایک مہمان کپڑے سے اپنی دونوں ٹانگوں باندھ رہا ہے۔ میں نے ان سے پوچھا بھائی! خیریت تو ہے یہ ٹانگوں پر کپڑا کیوں لپیٹ رہے ہو، کہنے لگے کہ جناب مجھے شوگر کی بیماری ہے اور رات کو شوگر کی وجہ سے میری ٹانگوں میں شدید درد ہوتا ہے جب تک انہیں خوب اچھی طرح باندھ نہ لوں مجھے نیند نہیں آتی۔ میں نے ان سے اپنا واقعہ ذکر کرنے کے بعد یہی نسخہ استعمال کرنے کو کہا، کافی عرصہ بعد دوبارہ جب ان سے ملاقات ہوئی تو بڑی خوشی سے ملے اور فرمانے لگے، اللہ کریم آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے، آپ کے اس نسخے سے میری شوگر ختم ہوگئی ہے اب تو میں میٹھا بھی خوب کھاتا ہوں یہ بابا فرمانے لگے کہ بیس کے قریب افراد ہیں جن کو میں نے یہ نسخہ بتایا اور انہوں نے کہا کہ اللہ کے فضل وکرم سے وہ سب شوگر سے نجات پا چکے ہیں۔

مزید لکھنے سے پہلے اپنی تحقیق بھی لکھتا چلوں، بندہ نے آج سے تقریباً تیس سال پہلے ایک چھوٹی سی کتاب خریدی تھی، اس میں بھی شوگر کے علاج میں بھوسے کا ذکر تھا۔ بندہ نے ایک شخص سے اس نسخے کا ذکر کیا تو وہ کہنے لگے آج سے پندرہ سال پہلے ایک ہومیو ڈاکٹر نے بھی اسی نسخے کا انکشاف کیا تھا۔

کراچی کے ایک بہت مشہور ڈاکٹر جو آج کل امریکہ میں ہوتے ہیں انہیں جب بندے نے اس نسخہ کے بارے میں عرض کیا تو فرمانے لگے کہ یہاں کے سائنسدانوں کی نئی تحقیق آئی ہے کہ شوگر معدہ کی خرابی کی وجہ سے ہوتی ہے اور معدے کو درست رکھنے کے لئے کھانے سے آدھ گھنٹہ قبل نصف گلاس پانی میں دو چمچ سرکہ سیب

استعمال کرنے کی تاکید کرتے ہیں۔ میں نے کہا یہ تحقیق ان امریکیوں کے لئے نئی ہوگی ہمارے لئے نہیں۔ ہمارے پیارے حضور نبی کریم ﷺ نے کھانے پینے کے جو طریقے بتائے ہیں ان سے معدہ درست رہتا ہے، بیماریاں نہیں ہوتیں، اسی طرح ایک مرتبہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے اپنے درس میں فرمایا تھا کہ آج ہم دو روپے کی غذا زیادہ کھانے کی وجہ سے (بیماریوں کے نتیجے میں) ہزاروں لاکھوں روپے ڈاکٹر و حکیموں کو دیتے ہیں۔ بہرحال ڈاکٹر مزید فرمانے لگے کہ یہاں کے ڈاکٹر شوگر کے مریضوں کو دارچینی کا سفوف کیپسولوں میں بھر کر دے رہے ہیں۔ اس سے شوگر کے مریض صحت یاب ہو رہے ہیں اور یہ کیپسول یہاں بڑے مشہور ہیں اور ایک اور بات کہی کہ یہاں ایک علاج اور بھی کافی مقبول ہو رہا ہے کہ ہر آنے والے مریض کو پہلے ایسی دوائی دیتے ہیں جس سے معدے کی صفائی ہو جاتی ہے اس کے بعد اصل بیماری کی دوائی دیتے ہیں۔ بندہ نے عرض کیا پہنچی وہی پر خاک جہاں کا خمیر تھا۔ پرانے حکماء اسی اصول پر چلتے ہوئے علاج کرتے تھے۔ بہرحال یہ بھوسے والا نسخہ مجرب ہے۔ اگر اس نسخے کو روحانی بناتے ہوئے اول و آخر گیارہ بار درود شریف درمیان میں اٹھارہ بار سورۂ کوثر پڑھ کر دم کر لیں تو نور اعلیٰ نور ہو جائے گا اور اس کی افادیت میں، اس کی تاثیر میں، اس کی قوت میں مزید اضافہ ہو جائے گا۔

## بیل گری کھائیں صحت وتندرستی پائیں

اس کے مغز کے چھلکے سکھا لیتے ہیں، اُسے خشک بیل گری کہتے ہیں۔ یہ معدے وجگر پر اچھے اثرات مرتب کرتا ہے۔ آنتوں کے امراض میں مبتلا افراد کو بیل گری ضرور کھانی چاہئے کیونکہ یہ آنتوں کو صاف کرتا ہے اور ان میں قدرتی لچک کو بحال کرتا ہے۔ پیچش یا اسہال کی صورت میں بیل گری کا گودا اپنے نرم و کثیف اثرات کے باعث فائدہ مند ہے۔ پکے ہوئے گودے کے کھانے سے ورم حلق میں فائدہ ہوتا ہے۔ جن افراد کو دست آنے کی شکایت ہو ان کو بیل گری کا شربت تیس گرام پلانے سے یا بیل گری کا پاؤڈر ایک ایک گرام روز کھانے سے آرام آجاتا ہے۔ اس کے پتوں کا رس کھانسی، زکام، انفلوئنزا اور ورم کو تحلیل کرتا ہے۔ بیل گری کی جڑ کی چھال سے ایک خاص جوشاندہ تیار کیا جاتا ہے جس کے پینے سے دل کی دھڑکن کی تیزی میں اور نوبتی بخار میں افاقہ ہوتا ہے۔ بیل گری کے تازہ پتوں کو کشید کرنے سے ایک زردی مائل تیل حاصل ہوتا ہے یہ طبی ادویہ میں استعمال کیا جاتا ہے۔ بیل گری کا پکا ہوا گودا جگر و معدے کو قوت دیتا ہے۔

یرقان کیلئے: یرقان کے مرض میں بیل گری کا پاؤڈر ایک گرام کالی مرچ ملا کر پانی کے ہمراہ چند روز کھلانے سے مرض کی زیادتی ختم ہو جاتی ہے۔

اسہال کیلئے: بچوں یا بڑوں کو اگر پیچش یا دست کی تکلیف ہو تو یہ نسخہ استعمال کریں۔ یہ پھل چونکہ قابض ہوتا ہے اسی لئے بچوں کو دو سے چار رتی تک بیل گری کا پاؤڈر ایک دو رتی کتھے میں ملا کر پانی کے ساتھ کھلاتے ہیں۔ اس سے دستوں میں افاقہ ہوتا ہے اور آنتوں کی بے قاعدگی بھی درست ہوتی ہے۔ بڑوں کو یہ مقدار دگنا کر کے دی جا سکتی ہے۔

بخار کیلئے: گرمی یا سردی کے باعث جن افراد کو بخار ہو جائے وہ اس نسخے سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ بیل کے پتوں کا رس ہم وزن شہد یا پانی میں ملا کر مریض کو پلائیں۔ اس سے بخار کا زور ٹوٹ جاتا ہے اور طبیعت میں سکون پیدا ہوتا ہے۔ شربت بیل گری: اس کا شربت بنانے کی ترکیب بے حد آسان ہے آپ خود گھر میں اسے تیار کر سکتے ہیں۔ اس کے لئے سو گرام بیل گری لیں، اسے ایک لیٹر پانی میں ڈال کر آگ پر چڑھا دیں۔ اسے خوب پکنے دیں جب پانی کی مقدار تقریباً ڈھائی سو گرام رہ جائے تو اسے اتار کر ململ کے کپڑے سے چھان لیں پھر اس پانی میں ساٹھ گرام چینی ملا کر دوبارہ آگ پر رکھ دیں۔ جب گاڑھا سا قوام تیار ہو جائے تو اتار لیں۔ یہ شربت بیل گری تیار ہے۔

بندش پیشاب کیلئے: پیشاب کی بندش، پیشاب کے رک رک کر آنے، دوبارہ پیشاب کرنے کے بعد حاجت ہونے پر اس نسخہ کا استعمال بے حد موثر پایا گیا ہے۔ بیل کے تازہ پختہ پکے ہوئے پھلوں کا گودا لیں۔ اسے کسی برتن میں ڈال کر سردائی کی طرح خوب گھوٹیں۔ جب پتلا اور یکجان ہوجائے تو اس میں دودھ ڈال کر ایک مرتبہ پھر گھوٹیں۔ اس کے بعد اسے چھان کر محفوظ کرلیں وقت ضرورت اسے مریض کو بارہ گرام سے چھتیس گرام کی مقدار میں تین وقت پلائیں۔

بیل گری کی چائے: صحت تندرستی میں اضافہ کے لئے بیل گری کی چائے کا استعمال کیا جاتا ہے۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کا معدہ صاف رہے اور آپ کا نظام ہاضمہ مضبوط ہوجائے تو آپ بھی بیل گری کی چائے استعمال کرسکتے ہیں۔ خشک بیل گری کسی بھی پنساراسٹور سے باآسانی حاصل کی جاسکتی ہے۔ سب سے پہلے آپ چار سے چھ ٹکڑے خشک بیل گری کے اور چار سے چھ ٹیبل اسپون شکر لے لیں۔ چارسو ملی لیٹر پانی کو چائے کے برتن میں ابالیں۔ چند منٹ بعد اس میں بیل گری کے ٹکڑے ڈال دیں۔ پندرہ منٹ تک اسے پکنے دیں۔ اس کے بعد اس میں شکر شامل کردیں۔ اگر آپ اسے ٹھنڈے مشروب کے طور پر پینا چاہتے ہیں تو فریج میں ٹھنڈا کر کے اس میں برف کا چورا شامل کردیں۔

## روزانہ رات کو پاؤں کے تلوؤں پر تیل لگائیں

## اور صحت وتندرستی کے (9) راز پائیں

نہ قیمت، نہ رقم، نہ خرچہ، بالکل مفت اور کرنا اتنا آسان جیسا کہ لقمہ توڑنا، 1) ایسا کرنے سے کبھی عینک نہ لگے۔ 2) کبھی سردرد اور ٹینشن نہ ہو۔ 3) کبھی دماغی کمزوری اور یادداشت ختم نہ ہو۔ 4) کبھی چہرے پر جھریاں اور وقت سے پہلے بڑھاپا نہ ہو۔ 5) کبھی رنگت سیاہ نہ ہو، ہمیشہ تازگی حسن وجمال اور خوبصورتی بڑھاپے تک رہے۔ 6) گھٹنوں کا درد نہ ہو، کمر کا درد بالکل قریب نہ آئے۔ 7) گھٹنوں کام کرنے سے بھی نہ تھکیں اور بالکل تروتازہ رہیں۔ 8) جوانی، شباب، طاقت اور قوت ہمیشہ باقی رہے۔ 9) جسم نہ جھکے، کمر بل نہ کھائے، دل کے دورے سے محفوظ رہیں، ہمت، طاقت، قوت جواب نہ دے۔ اس راز کو پانے کے لئے محمد شاہ رنگیلا نے آگرہ سے کابل تک ہفتوں کا سفر گھوڑے پر کیا۔ وہاں ایک عظیم سائنس دان ملا اس نے یہ راز دیا، یوں یہ راز پرانی قلمی (ہاتھ کی لکھی) کتاب سے بہت تلاش وتحقیق کے بعد میں نے پایا، اب وہ فٹنس اور حسین جوانی کا یہ راز اپنے لاکھوں، کروڑوں، محبت اور عقیدت کرنے والوں کو دینا چاہتا ہوں۔ کیا آپ لینا چاہتے ہیں؟ ایک ایسا سوال ہے جس کی تلاش میں لاکھوں لوگ سرگرم ہوگئے ہیں کون نہیں چاہتا گھر بیٹھے بٹھائے صحت، تندرستی، فٹنس اور حقیقی کمال ایک پل میں مل جائے۔ آخر کس کی چاہت نہیں؟ کہ میں ان کامیاب لوگوں میں ہوجاؤں جن کی زندگی قابل رشک اور جن کی ظاہر صحت شاندار اور اندرونی صحت جاندار ہو۔

ایک باباجی ملے نہ کمر جھکی ہوئی، نہ لاٹھی تھامی ہوئی، نہ پاؤں گھسیٹ کر چل رہے، ان کی ہڈی پسلی بالکل ٹھیک، ان کے منہ میں دانت، ان کے پیٹ میں آنت، وہ صحت کے شاہکار تھے۔ ملن ساز، خوشبودار خود ہی کہنے لگے۔ میری صحت کا راز یہ ہے میں نے ہمیشہ رات کو سوتے ہوئے اپنے پاؤں کے تلوؤں کو صرف پانچ منٹ دیئے ہیں، میں چونک پڑا سمجھ نہیں آئی، میں نے ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے متلاشی نظروں سے انہیں دیکھا تو فرمانے لگے ابھی سمجھا دیتا ہوں۔ بس تیل لیں کوئی سا بھی ہو، زیتون کا سرسوں کا تارامیرا، دیسی گھی، ہلکا سا ہاتھ پر لگائیں اور پورے پاؤں کی خاص طور پر تلوؤں کی چند منٹ مالش کریں، اس طرح دونوں پاؤں کی مالش کر کے آپ تسلی سے سوجائیں، اس رات کی نیند اس رات کا سکون اور اس رات کے بعد صبح اٹھنے کے بعد جسم کا ہلکا پھلکا ہونا اور سابقہ راتوں کا آپ موازنہ کرلیں آپ کو خود احساس ہوگا۔ کہنے لگے: میرے والد کی نصیحت تھی کہ بیٹا

ہمیشہ بڑوں کے پاس بیٹھنا، اپنے سے چھوٹوں کے پاس نہ بیٹھنا، بڑوں کے پاس بیٹھو گے، راز، نصیحت، وصیت، تجربات، مشاہدات اور موتی ملیں گے۔ میں ابھی چھوٹا ہی تھا بڑے بوڑھے بیٹھے تھے۔

بات چل پڑی تیل لگانے کی ایک بابا جی نے بتایا میرے گمان کے مطابق اس وقت ان کی عمر 75 یا 80 سے زیادہ ہوگی اور اس وقت میں خود 78 سال کا ہوں، بابا جی اپنے تجربات بتاتے ہوئے محفل کی طرف متوجہ ہوئے اور کہنے لگے کہ میں آپ سب سے صحت مند ہوں، شاید میں آپ سب سے بڑا ہوں پھر تمام اہل محفل جس میں چھ سات سب بوڑھے بیٹھے تھے، اپنی عمروں کا موازنہ کرنے لگے۔ پتہ چلا کہ واقعی بابا جی سب سے بڑے ہیں لیکن حیرت انگیز طور پر سب سے صحت مند ہیں۔ بابا جی خود ہی کہنے لگے کہ میری زندگی کا راز یہ ہے کہ مجھے ماں نے ہمیشہ پاؤں کے تلوؤں پر تیل لگوایا پہلے تو مجھے سمجھ نہ آئی اماں ایسا کیوں کرتی ہے؟ جب میں نے شعور میں قدم رکھا تو ماں نے بتایا بیٹا اگر تو اپنی زندگی میں پاؤں کے تلوؤں کو سوتے وقت تیل ملتا رہا تو تجھے یہ 9 راز ملیں گے۔ بابا جی کہنے لگے۔ یہ 9 راز تو بتانے کے ہیں۔ مجھے تو وہ راز ملے ہیں کہ میں آپ کو بتاؤں آپ خود شرما ئیں گے کہ بڑھاپے میں بابا جی جوانی کی باتیں کرتے ہیں۔ میں نے اپنی والدہ کو (بابا جی نے تمام بوڑھوں کو جھنجوڑتے ہوئے کہا) ہمیشہ اپنے پاؤں کی اور اپنی اولاد کے پاؤں کے تلوؤں کو تیل لگاتے ہوئے دیکھا اور میری والدہ کا کھانا چھوٹ جائے زندگی کا کوئی کام ادھر سے ادھر ہوجائے پر یہ عمل بہت اعتماد اور اہتمام سے کرتی تھیں اور اس عمل میں میں نے والدہ کو بہت کچھ پاتے اور بہت کچھ لیتے دیکھا۔

قارئین! ایک چھوٹا سا عمل جس پر قیمت کچھ نہیں لگتی وقت بالکل نہیں، مشقت نام کی چیز نہیں تو کیا خیال ہے۔ یہ چھوٹا سا عمل آپ کو کتنی بڑی مشقتوں، بیماریوں، تکلیفوں بڑھاپے کی معذوریوں اور بڑھاپے کی غلامیوں سے بچادے گا۔ آپ کی عمر سو سال سے زیادہ ہو، آپ بالکل یقین اور عین الیقین سے یہ بات لوگوں کو بتاسکتے ہیں کہ میری زندگی کے رازوں میں جو راز ہے وہ صرف پاؤں کے تلوؤں پر سوتے وقت تیل، تیل اور تیل ہے۔ ایک سیاسی آدمی جو کہ ملک کے مشہور ہیں، مجھے ملے اپنی نیند، ٹینشن، پریشانی، ذہنی الجھنیں، غصہ، جھنجھلاہٹ، اکتاہٹ اور پریشانیوں کا حال بیان کیا۔ میں نے انہیں صرف یہی ٹوٹکہ بتایا ان کا بار بار اصرار تھا کہ کوئی دوائی بتائیں، میں نے انہیں عرض کیا آپ اس سے پہلے خود بہت زیادہ دوائیں استعمال کررہے ہیں، اتنی بڑی دواؤں کے بعد اب آپ کو کسی اور دوائی کی ہرگز ضرورت نہیں، آپ صرف اور صرف یہی دوائی یعنی تیل والا ٹوٹکہ استعمال کریں۔ انشاء اللہ آپ کو اس کے بعد اور کسی دوائی کی ہرگز ہرگز ضرورت نہیں پڑے گی۔ بڑی مشکل کے بعد انہیں میری بات سمجھ آئی تو مان گئے، ماننے کے بعد کچھ ہی ماہ ہی گزرے تھے ملاقات ہوئی، کہنے لگے پہلے پہل تو میں نے بے یقینی سے یہ عمل کیا اور کبھی کبھی چھوڑ بھی دیتا تھا لیکن بے یقینی سے کیا ہوا عمل واقعی مجھے طاقت، تاثیر اور بہت فائدہ دے گیا اور مجھ ایک احساس ہوا کہ میں ایک حیرت انگیز طاقت اور فائدہ اور تاثیر پاچکا ہوں۔ اب میری حالت بدل گئی ہے، ذہن اس کی الجھنیں، مزاج طبیعت اور تمام کیفیات بہت زیادہ بدل گئے اور میں ایک پہلے سے زیادہ نارمل اور صحت مند انسان بن گیا ہوں۔ آپ ضرور بتائیں بلکہ اسمبلی کے اجلاس میں جب بھی مجھے لاہور جانا ہوتا ہے اور بہت سے لوگوں کو میں یہ بتاتا ہوں۔ جتنوں نے بھی کیا سب نے نفع اور فائدہ پایا کیا کمال کی چیز ہے، میں آپ کا نہایت مشکور ہوں۔

نزلہ زکام کے لئے: ھوالشافی: خشخاش، بادام، مصری لیں۔ حسب ضرورت خشخاش صاف کرکے پانی میں بھگودیں اور سات عدد بادام بھی بھگودیں، پھر خشخاش کو اچھی طرح دو تین دفعہ پانی میں سے نکال لیں تاکہ مٹی نکل جائے پھر دونوں کو پانی سے الگ کرکے گرینڈ کرلیں اور ابلتے دودھ ایک پاؤ میں جوش دے کر مصری حسب ضرورت ڈال دیں اور جب دودھ آدھ پاؤ رہ جائے تو یہ پی کر سوجائیں۔ تین دن میں نزلہ زکام، سر درد بالکل ختم ہوجائے گا۔

☆☆

بندش پیشاب کیلئے: پیشاب کی بندش، پیشاب کے رک رک کر آنے، دوبارہ پیشاب کرنے کے بعد حاجت ہونے پر اس نسخہ کا استعمال بے حد موثر پایا گیا ہے۔ بیل کے تازہ پختہ پکے ہوئے پھلوں کا گودا لیں۔ اسے کسی برتن میں ڈال کر سردائی کی طرح خوب گھوٹیں۔ جب پتلا اور یکجان ہوجائے تو اس میں دودھ ڈال کر ایک مرتبہ پھر گھوٹیں۔ اس کے بعد اسے چھان کر محفوظ کرلیں وقت ضرورت اسے مریض کو بارہ گرام سے چھتیس گرام کی مقدار میں تین وقت پلائیں۔

بیل گری کی چائے: صحت تندرستی میں اضافہ کے لئے بیل گری کی چائے کا استعمال کیا جاتا ہے۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کا معدہ صاف رہے اور آپ کا نظام ہاضمہ مضبوط ہوجائے تو آپ بھی بیل گری کی چائے استعمال کر سکتے ہیں۔ خشک بیل گری کسی بھی پنسار اسٹور سے باآسانی حاصل کی جاسکتی ہے۔ سب سے پہلے آپ چار سے چھ ٹکڑے خشک بیل گری کے اور چار سے چھ ٹیبل اسپون شکر لے لیں۔ چار سو ملی لیٹر پانی کو چائے کے برتن میں ابالیں۔ چند منٹ بعد اس میں بیل گری کے ٹکڑے ڈال دیں۔ پندرہ منٹ تک اسے پکنے دیں۔ اس کے بعد اس میں شکر شامل کردیں۔ اگر آپ اسے ٹھنڈے مشروب کے طور پر پینا چاہتے ہیں تو فریج میں ٹھنڈا کرکے اس میں برف کا چورا شامل کردیں۔

## روزانہ رات کو پاؤں کے تلوؤں پر تیل لگائیں اور صحت و تندرستی کے (9) راز پائیں

نہ قیمت، نہ رقم، نہ خرچہ، بالکل مفت اور کرنا اتنا آسان جیسا کہ لقمہ توڑنا، 1) ایسا کرنے سے کبھی عینک نہ لگے۔ 2) کبھی سر درد اور ٹینشن نہ ہو۔ 3) کبھی دماغی کمزوری اور یادداشت ختم نہ ہو۔ 4) کبھی چہرے پر جھریاں اور وقت سے پہلے بڑھاپا نہ ہو۔ 5) کبھی رنگت سیاہ نہ ہو، ہمیشہ تازگی حسن و جمال اور خوبصورتی بڑھاپے تک رہے۔ 6) گھٹنوں کا درد نہ ہو، کمر کا درد بالکل قریب نہ آئے۔ 7) گھنٹوں کام کرنے سے بھی نہ تھکیں اور بالکل ترو تازہ رہیں۔ 8) جوانی، شباب، طاقت اور قوت ہمیشہ باقی رہے۔ 9) جسم نہ جھکے، کمر بل نہ کھائے، دل کے دورے سے محفوظ رہیں، ہمت، طاقت، قوت جواب نہ دے۔ اس راز کو پانے کے لئے محمد شاہ رنگیلا نے آگرہ سے کابل تک ہفتوں کا سفر گھوڑے پر کیا۔ وہاں ایک عظیم سائنس دان ملا اس نے یہ راز دیا، یوں یہ راز پرانی قلمی (ہاتھ کی لکھی) کتاب سے بہت تلاش و تحقیق کے بعد میں نے پایا، اب وہ فٹنس اور حسین جوانی کا یہ راز اپنے لاکھوں، کروڑوں، محبت اور عقیدت کرنے والوں کو دینا چاہتا ہوں۔ کیا آپ لینا چاہتے ہیں؟ ایک ایسا سوال ہے جس کی تلاش میں لاکھوں لوگ سرگرم ہوگئے ہیں کون نہیں چاہتا گھر بیٹھے بٹھائے صحت، تندرستی، فٹنس اور حقیقی کمال ایک پل میں مل جائے۔ آخر کس کی چاہت نہیں؟ کہ میں ان کامیاب لوگوں میں ہوجاؤں جن کی زندگی قابل رشک اور جن کی ظاہر صحت شاندار اور اندرونی صحت جاندار ہو۔

ایک بابا جی ملے نہ کمر جھکی ہوئی، نہ لاٹھی تھامی ہوئی، نہ پاؤں گھسیٹ کر چل رہے، ان کی ہڈی پسلی بالکل ٹھیک، ان کے منہ میں دانت، ان کے پیٹ میں آنت، وہ صحت کے شاہکار تھے۔ ملن ساز، خوشبودار خود ہی کہنے لگے۔ میری صحت کا راز یہ ہے میں نے ہمیشہ رات کو سوتے ہوئے اپنے پاؤں کے تلوؤں کو صرف پانچ منٹ دیئے ہیں، میں چونک پڑا سمجھ نہیں آئی، میں نے ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے متلاشی نظروں سے انہیں دیکھا تو فرمانے لگے ابھی سمجھا دیتا ہوں۔ بس تیل لیں کوئی سا بھی ہو، زیتون کا سرسوں کا تارا میرا، دیسی گھی، ہلکا سا ہاتھ پر لگائیں اور پورے پاؤں کی خاص طور پر تلوؤں کی چند منٹ مالش کریں، اس طرح دونوں پاؤں کی مالش کرکے آپ تسلی سے سو جائیں، اس رات کی نیند اس رات کا سکون اور اس رات کے بعد صبح اٹھنے کے بعد جسم کا ہلکا پھلکا ہونا اور سابقہ راتوں کا آپ موازنہ کرلیں آپ کو خود احساس ہوگا۔ کہنے لگے: میرے والد کی نصیحت تھی کہ بیٹا

ہمیشہ بڑوں کے پاس بیٹھنا، اپنے سے چھوٹوں کے پاس نہ بیٹھنا، بڑوں کے پاس بیٹھو گے، راز، نصیحت، وصیت، تجربات، مشاہدات اور موتی ملیں گے۔ میں ابھی چھوٹا ہی تھا بڑے بوڑھے بیٹھے تھے۔

بات چل پڑی تیل لگانے کی ایک باباجی نے بتایا میرے گمان کے مطابق اس وقت ان کی عمر 75 یا 80 سے زیادہ ہوگی اور اس وقت میں خود 78 سال کا ہوں، باباجی اپنے تجربات بتاتے ہوئے محفل کی طرف متوجہ ہوئے اور کہنے لگے کہ میں آپ سب سے صحت مند ہوں، شاید میں آپ سب سے بڑا ہوں پھر تمام اہل محفل جس میں چھ سات سب بوڑھے بیٹھے تھے، اپنی عمروں کا موازنہ کرنے لگے۔ پتہ چلا کہ واقعی باباجی سب سے بڑے ہیں لیکن حیرت انگیز طور پر سب سے صحت مند ہیں۔ باباجی خود ہی کہنے لگے کہ میری زندگی کا راز یہ ہے کہ مجھے ماں نے ہمیشہ پاؤں کے تلوؤں پر تیل لگوایا پہلے تو مجھے سمجھ نہ آئی اماں ایسا کیوں کرتی ہے؟ جب میں نے شعور میں قدم رکھا تو ماں نے بتایا بیٹا اگر تو اپنی زندگی میں پاؤں کے تلوؤں کو سوتے وقت تیل ملتا رہا تو تجھے یہ 9 راز ملیں گے۔ باباجی کہنے لگے۔ یہ 9 راز تو بتانے کے ہیں۔ مجھے تو وہ راز ملے ہیں کہ میں آپ کو بتاؤں آپ خود شرما اٹھیں گے کہ بڑھاپے میں باباجی جوانی کی باتیں کرتے ہیں۔ میں نے اپنی والدہ کو (باباجی نے تمام بوڑھوں کو جھنجھوڑتے ہوئے کہا) ہمیشہ اپنے پاؤں کی اور اپنی اولاد کے پاؤ کے تلوؤں کو تیل لگاتے ہوئے دیکھا اور میری والدہ کا کھانا چھوٹ جائے زندگی کا کوئی کام ادھر سے ادھر ہوجائے پر یہ عمل بہت اعتماد اور اہتمام سے کرتی تھیں اور اس عمل میں میں نے والدہ کو بہت کچھ پاتے اور بہت کچھ لیتے دیکھا۔

قارئین! ایک چھوٹا سا عمل جس پر قیمت کچھ نہیں لگتی وقت بالکل نہیں، مشقت نام کی چیز نہیں تو کیا خیال ہے۔ یہ چھوٹا سا عمل آپ کو کتنی بڑی مشقتوں، بیماریوں، تکلیفوں بڑھاپے کی معذوریوں اور بڑھاپے کی غلامیوں سے بچادے گا۔ آپ کی عمر سو سال سے زیادہ ہو، آپ بالکل یقین اور عین الیقین سے یہ بات لوگوں کو بتا سکتے ہیں کہ میری زندگی کے رازوں میں جو راز ہے وہ صرف پاؤں کے تلوؤں پر سوتے وقت تیل، تیل اور تیل ہے۔ ایک سیاسی آدمی جو کہ ملک کے مشہور ہیں، مجھے ملے اپنی نیند، ٹینشن، پریشانی، ذہنی الجھنیں، غصہ، جھنجھلاہٹ، اکتاہٹ اور پریشانیوں کا حال بیان کیا۔ میں نے انہیں صرف یہی ٹوٹکہ بتایا ان کا بار بار اصرار تھا کہ کوئی دوائی بتائیں، میں نے انہیں عرض کیا آپ اس سے پہلے خود بہت زیادہ دوائیں استعمال کرر ہے ہیں، اتنی بڑی دواؤں کے بعد اب آپ کو کسی اور دوائی کی ہرگز ضرورت نہیں، آپ صرف اور صرف یہی دوائی یعنی تیل والا ٹوٹکہ استعمال کریں۔ انشاء اللہ اپ کو اس کے بعد اور کسی دوائی کی ہرگز ہرگز ضرورت نہیں پڑے گی۔ بڑی مشکل کے بعد انہیں میری بات سمجھ آئی تو مان گئے، ماننے کے بعد کچھ ہی ماہ ہی گزرے تھے ملاقات ہوئی، کہنے لگے پہلے پہل تو میں نے بے یقینی سے یہ عمل کیا اور کبھی کبھی چھوڑ بھی دیتا تھا لیکن بے یقینی سے کیا ہوا عمل واقعی مجھے طاقت، تاثیر اور بہت فائدہ دے گیا اور مجھ ایک احساس ہوا کہ میں ایک حیرت انگیز طاقت اور فائدہ اور تاثیر پا چکا ہوں۔ اب میری حالت بدل گئی ہے، ذہن اس کی الجھنیں، مزاج طبیعت اور تمام کیفیات بہت زیادہ بدل گئے اور میں ایک پہلے سے زیادہ نارمل اور صحت مند انسان بن گیا ہوں۔ آپ ضرور بتائیں بلکہ اسمبلی کے اجلاس میں جب بھی مجھے لاہور جانا ہوتا ہے اور بہت سے لوگوں کو میں یہ بتاتا ہوں۔ جتنوں نے بھی کیا سب نے نفع اور فائدہ پایا کیا کمال کی چیز ہے، میں آپ کا نہایت مشکور ہوں۔

نزلہ زکام کے لئے: ھوالشافی: خشخاش، بادام، مصری لیں۔ حسب ضرورت خشخاش صاف کرکے پانی میں بھگودیں اور سات عدد بادام بھی بھگودیں، پھر خشخاش کو اچھی طرح دو تین دفعہ پانی میں سے نکال لیں تاکہ مٹی نکل جائے پھر دونوں کو پانی سے الگ کرکے گرینڈ کرلیں اور ابلتے دودھ ایک پاؤ میں جوش دے کر مصری حسب ضرورت ڈال دیں اور جب دودھ آدھ پاؤ رہ جائے تو یہ پی کر سوجائیں۔ تین دن میں نزلہ زکام، سرور بالکل ختم ہوجائے گا۔

☆☆

# رجعت سیارگان کے اثرات 2017ء

| سیارے / بروج | عطارد | عطارد | عطارد | زہرہ | مشتری | زحل | یورانس | نیپچون | پلوٹو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عرصہ | 10 اپریل سے 2 مئی | 13 اگست سے 4 ستمبر | 3 دسمبر سے 31 دسمبر | 4 مارچ سے 14 اپریل | 6 فروری سے 8 جون | 6 اپریل سے 24 اگست | 3 اگست سے 31 دسمبر | 16 جون سے 11 نومبر | 20 اپریل سے 27 ستمبر |
| حمل | دشمن | حادثات | اولاد | ذاتی حالات | ازدواجی زندگی | اولاد | ذاتی حالات | مالی معاملات | گھریلو معاملات |
| ثور | ذاتی حالات | سفر | بیماری | مالی معاملات | حادثات | بیماری | مالی معاملات | عزیز واقارب | اولاد |
| جوزا | مالی معاملات | کاروبار | ازدواجی زندگی | عزیز واقارب | سفر | ازدواجی زندگی | عزیز واقارب | گھریلو معاملات | بیماری |
| سرطان | عزیز واقارب | دوست | حادثات | گھریلو معاملات | کاروبار | حادثات | گھریلو معاملات | اولاد | ازدواجی زندگی |
| اسد | گھریلو معاملات | دشمن | سفر | اولاد | دوست | سفر | اولاد | بیماری | حادثات |
| سنبلہ | اولاد | ذاتی حالات | کاروبار | بیماری | دشمن | کاروبار | بیماری | ازدواجی زندگی | سفر |
| میزان | بیماری | مالی معاملات | دوست | ازدواجی زندگی | ذاتی حالات | دوست | ازدواجی زندگی | حادثات | کاروبار |
| عقرب | ازدواجی زندگی | عزیز واقارب | دشمن | حادثات | مالی معاملات | دشمن | حادثات | سفر | دوست |
| قوس | حادثات | گھریلو معاملات | ذاتی حالات | سفر | عزیز واقارب | ذاتی حالات | سفر | کاروبار | دشمن |
| جدی | سفر | اولاد | مالی معاملات | کاروبار | گھریلو معاملات | مالی معاملات | کاروبار | دوست | ذاتی حالات |
| دلو | کاروبار | بیماری | عزیز واقارب | دوست | اولاد | عزیز واقارب | دوست | دشمن | مالی معاملات |
| حوت | دوست | ازدواجی زندگی | گھریلو معاملات | دشمن | بیماری | گھریلو معاملات | دشمن | ذاتی حالات | عزیز واقارب |

# نقشہ تحویلات کواکب معہ اوقات سال 2017ء

| نام ماہ | شمس | عطارد | زہرہ | مریخ | مشتری | زحل | یورانس | نیپچون | پلوٹو | راس | ذنب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | 20 کو در دلو<br>2۔بجکر 25 منٹ پر | 4 کو در قوس 19۔بجکر 18 منٹ پر<br>12 کو در جدی 19۔بجکر 4 منٹ پر | 3 کو در حوت 12۔بجکر 48 منٹ پر | 28 کو در حمل<br>10۔بجکر 40 منٹ پر | میزان میں | قوس میں | حمل میں | حوت میں | جدی میں | سنبلہ میں | حوت میں |
| فروری | 18 کو در حوت<br>16۔بجکر 32 منٹ پر | 7 کو در دلو 14۔بجکر 36 منٹ پر<br>26 کو در حوت 4۔بجکر 8 منٹ پر | 3 کو در حمل 20۔بجکر 52 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| مارچ | 20 کو در حمل<br>15۔بجکر 30 منٹ پر | 14 کو در حمل 2۔بجکر 8 منٹ پر<br>31 کو در ثور 22۔بجکر 32 منٹ پر | ☆ | 10 کو در ثور<br>5۔بجکر 35 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| اپریل | 20 کو در ثور<br>2۔بجکر 28 منٹ پر | 20 کو در حمل 22۔بجکر 38 منٹ پر | 3 کو در حوت 5۔بجکر 26 منٹ پر<br>28 کو در حمل 18۔بجکر 14 منٹ پر | 21 کو در جوزا<br>15۔بجکر 33 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | 9 کو در اسد<br>23۔بجکر 6 منٹ پر | 9 کو در دلو<br>23۔بجکر 6 منٹ پر |
| مئی | 21 کو در جوزا<br>1۔بجکر 32 منٹ پر | 16 کو در ثور 9۔بجکر 8 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| جون | 21 کو در سرطان<br>9۔بجکر 25 منٹ پر | 7 کو در جوزا 3۔بجکر 16 منٹ پر<br>21 کو در سرطان 14۔بجکر 59 منٹ پر | 6 کو در ثور 12۔بجکر 28 منٹ پر | 4 کو در سرطان<br>21۔بجکر 17 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| جولائی | 22 کو در اسد<br>20۔بجکر 16 منٹ پر | 6 کو در اسد 5۔بجکر 21 منٹ پر<br>26 کو در سنبلہ 4۔بجکر 42 منٹ پر | 5 کو در جوزا 5۔بجکر 13 منٹ پر<br>31 کو در سرطان 19۔بجکر 55 منٹ پر | 20 کو در اسد<br>17۔بجکر 21 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| اگست | 23 کو در سنبلہ<br>3۔بجکر 21 منٹ پر | 31 کو در اسد 20۔بجکر 29 منٹ پر | 26 کو در اسد 9۔بجکر 31 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| ستمبر | 23 کو در میزان<br>1۔بجکر 3 منٹ پر | 10 کو در سنبلہ 7۔بجکر 53 منٹ پر<br>30 کو در میزان 5۔بجکر 43 منٹ پر | 20 کو در سنبلہ 6۔بجکر 16 منٹ پر | 5 کو در سنبلہ<br>14۔بجکر 36 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| اکتوبر | 23 کو در عقرب<br>10۔بجکر 28 منٹ پر | 17 کو در عقرب 13۔بجکر 0 منٹ پر | 14 کو در میزان 15۔بجکر 12 منٹ پر | 22 کو در میزان<br>23۔بجکر 30 منٹ پر | 10 کو در عقرب<br>18۔بجکر 21 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| نومبر | 22 کو در قوس<br>8۔بجکر 6 منٹ پر | 6 کو در قوس 0۔بجکر 20 منٹ پر | 7 کو در عقرب 16۔بجکر 40 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |
| دسمبر | 21 کو در جدی<br>21۔بجکر 29 منٹ پر | ☆ | یکم کو در قوس 14۔بجکر 15 منٹ پر<br>25 کو در جدی 10۔بجکر 27 منٹ پر | 9 کو در عقرب<br>14۔بجکر 0 منٹ پر | ☆ | 9 کو در جدی<br>9۔بجکر 49 منٹ پر | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ | ☆ |

# آپ کامیابی کیسے حاصل کریں

ہر شخص اس بات کا خواہش مند ہے وہ جو کام کریں اس میں اسے کامیابی حاصل ہو یہاں ایک جدول دی جاتی ہے جس میں بارہ بروج سے منسوب افراد کے بارہ گھروں سے منسوب مختلف امور درج ہیں جن کی مدد سے ہر شخص کامیاب وکامران ہوگا۔ طریقہ درج ذیل ہے۔

مثال: کسی شخص کا برج جدی ہواور وہ کسی بھی سال 22 دسمبر سے 19 جنوری کو پیدا ہوا ہے۔ وہ مالی امور میں کامیابی حاصل کرنا چاہتا ہے کہ اسے کب مال ملے گا مالی امور کا دوسرا گھر ہوتا ہے برج جدی کا دوسرا گھر دلو ہے۔ یعنی شمس جب برج دلو میں تحویل کرے گا اس وقت مالی امور میں کامیابی ہوگی یعنی شمس برج دلو میں 20 جنوری کو تحویل کرے گا جہاں وہ 18 فروری تک قیام کرے گا اس دور میں برج جدی سے منسوب افراد فائدہ اٹھاسکتے ہیں اس طرح ہر مقصد میں کامیابی حاصل کرسکتے ہیں۔

| بروج | انفرادی مقاصد میں کامیابی | مالی امور میں کامیابی | رشتہ داروں سے ہم آہنگی | گھریلو ہم آہنگی | محبت کے معاملات میں کامیابی | کاموں میں کامیابی | منگنی و شادی میں کامیابی | حصول میں کامیابی | اعلیٰ تعلیم میں کامیابی | پیشہ ورانہ امور میں کامیابی | دوستی و امیدوں میں کامیابی | خفیہ امور میں کامیابی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل: 21 مارچ سے 20 اپریل | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
| ثور: 21 اپریل سے 20 مئی | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل |
| جوزا: 21 مئی سے 20 جون | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور |
| سرطان: 21 جون سے 22 جولائی | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا |
| اسد: 23 جولائی سے 22 اگست | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان |
| سنبلہ: 23 اگست سے 22 ستمبر | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد |
| میزان: 23 ستمبر سے 22 اکتوبر | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ |
| عقرب: 23 اکتوبر سے 21 نومبر | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان |
| قوس: 22 نومبر سے 21 دسمبر | قوس | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب |
| جدی: 22 دسمبر سے 19 جنوری | جدی | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس |
| دلو: 20 جنوری سے 18 فروری | دلو | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی |
| حوت: 19 فروری سے 20 مارچ | حوت | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو |

☆☆☆

# 2017ء میں آپ کامیابی کیسے حاصل کریں؟

مندرجہ بالا تمام اوقات فلکی تاریخوں کو نوٹ کرلیں اور ان کے مطابق اپنا پروگرام شروع کریں تو کامیابی سے ہمکنار ہوں۔سال بھر کی تاریخوں کے سعد ونحس اوقات جومختلف سیاروں کے داخلوں سے منسوب ہیں۔ یہ ظاہر کرتے ہیں کہ کیا واقعات رونما ہونے والے ہیں۔بعض اوقات ازدواجی زندگی میں کشیدگی نحس اوقات میں واقع ہوتی ہے۔مگر سخت اختلافات کے باوجود طلاق کی نوبت نہیں آتی تو اس ازدواجی اختلافات کا عرصہ تین سال کا گنا جائے گا۔وجہ یہ ہے کہ خاندانی معاملات اور مجبوریاں بھی آڑے آتی ہیں جو طلاق کی نوبت نہیں آنے دیتیں۔ یہ سب امور صحیح طور پر زائچے سے معلوم کئے جاسکتے ہیں آپ کو اب یہ معلوم کرنے کی ضرورت محسوس ہوگی کہ آپ کے شمسی درجات کون سے ہیں جس سے کوئی سیارہ قران یا مقابلہ کرے تو واقعات موافق ونا موافق پیدا ہوں۔

## آپ کے شمسی درجات

جب آپ کی پیدائش ہوئی تھی تو اس تاریخ کو، شمس جس برج کے جس درجے پر تھا اسی کو آپ کا پیدائشی درجہ گنا جائے گا اس درجہ پر جب کوئی سیارہ آئے گا تو موافق اثر پیدا کرے گا۔اور جب کوئی سیارہ اس کے مقابل آئے گا تو مخالف اثر لائے گا مثلاً ایک شخص کی پیدائش 7 جنوری کی ہے تو 7 جنوری کو شمس اندازاً ہر سال 17 درجہ پر ہوتا ہے اس لحاظ سے 2017ء کی اگر جدول تیار ہوگی تو ہر سیارہ کا اس درجہ سے قران ومقابلہ مندرجہ ذیل ہوگا۔

| سیارے | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| شمس | درجدی 7۔جنوری | درسرطان 9۔جولائی |
| عطارد | درجدی 29۔جنوری | درسرطان 29 جون |
| مریخ | ............ | درسرطان 30 جون |
| زہرہ | ............ | درسرطان 15 اگست |

## عطارد کے اثرات 2017ء میں

### آپ کے تعلقات اور نقل وحرکت

منسوبات: یہ تحریرات، بہن بھائی سے تعلق، ہمسایہ اور مقامی امور، نقل وحمل اور تبدیلی سے منسوب ہے۔اس کے ساتھ ساتھ قیمتوں کے اتار چڑھاؤ پر بھی اثر انداز ہوتا ہے۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو اپنی طبع کے مطابق سعد اثرات لاتا ہے نئے نئے مواقع حاصل ہونے کے ساتھ ساتھ نئی سرگرمیاں اور دلچسپیاں لاتا ہے مطالعے کا شوق بڑھاتا ہے۔

مقابلہ: جب یہ مقابلہ کے مقام پر آتا ہے تو غم وفکر اندیشے کاروبار میں نقصان، دلیل بازی اور تکرار کے علاوہ تحریری غلطیاں لاتا ہے لہٰذا ان معاملات کو ملتوی کردینا چاہیے۔ اوقات مندرجہ ذیل ہیں۔

## عطارد کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| حمل | 14 مارچ سے 30 مارچ<br>20 اپریل سے 15 مئی | 30 ستمبر سے 16 اکتوبر |
| ثور | 31 مئی سے 19 اپریل<br>16 مئی سے 6 جون | 17 اکتوبر سے 5 نومبر |
| جوزا | 7 جون سے 20 جون | 4 جنوری سے 11 جنوری<br>6 نومبر سے 31 دسمبر |
| سرطان | 21 جون سے 5 جولائی | یکم جنوری سے 3 جنوری<br>12 جنوری سے 6 فروری |
| اسد | 6 جولائی سے 25 جولائی<br>31 اگست سے 9 ستمبر | 7 فروری سے 25 فروری |
| سنبلہ | 26 جولائی سے 30 اگست<br>10 ستمبر سے 29 ستمبر | 26 فروری سے 13 مارچ |
| میزان | 30 ستمبر سے 16 اکتوبر | 14 مارچ سے 30 مارچ<br>20 اپریل سے 15 مئی |

| بروج | طالع | مقابلہ |
|---|---|---|
| عقرب | 17 اکتوبر سے 5 نومبر | 31 مارچ سے 19 اپریل<br>16 مئی سے 6 جون |
| قوس | 4 جنوری سے 11 جنوری<br>6 نومبر سے 31 دسمبر | 7 جون سے 20 جون |
| جدی | کیم جنوری سے 3 جنوری<br>12 جنوری سے 6 فروری | 21 جون سے 5 جولائی |
| دلو | 7 فروری سے 25 فروری | 6 جولائی سے 25 جولائی<br>31 اگست سے 9 ستمبر |
| حوت | 26 فروری سے 13 مارچ | 26 جولائی سے 30 اگست<br>10 ستمبر سے 29 ستمبر |

## زہرہ کے اثرات 2017 میں

### آپ کی خوشیاں اور زائد آمدن

منسوبات: یہ کاروبار، زائد آمدن، تفریحات، نسبت اور رومانس سے منسوب ہے۔اس کے ساتھ ساتھ قیمتوں کے اتار چڑھاؤ پر اثر انداز ہوتا ہے۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو ترقی لاتا ہے، کاروبار منافع بخش ہوگا۔ روپیہ حاصل کرنے کے اسباب پیدا ہوں گے۔اس وقت زائد آمدن کے ذرائع اختیار کرنے سے مثلاً انعامی اسکیموں ریفل ٹکٹ، انعامی بانڈز، ریس وسٹہ وغیرہ سے کامیابی حاصل ہوگی۔ سوشل حلقوں میں مقبولیت ملے گی اور تفریحات کے مواقع ملیں گے۔ شادی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

مقابلہ: جب یہ مقابلے کے مقام پر آتا ہے تو حد سے زیادہ اخراجات، آمدنی میں کمی، طبیعت میں باغی پن، بے اطمینانی اور ناخوشی کی کیفیت کے ساتھ ساتھ دوستوں سے تکرار اور دلیل بازی ہوتی ہے لوگ ساتھ نہیں دیتے اور مقبولیت ختم ہو جاتی ہے عزت و وقار کو زوال ہوتا ہے، نیت کا ٹوٹنا اور محبوب سے علیحدگی کا خطرہ لاحق ہوتا ہے۔اس وقت جذباتی پن، مالی مشکلات اور غیر تسلی بخش حالات سے بچ کر رہنا چاہیے۔اوقات مندرجہ ذیل ہیں۔

### زہرہ کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| حمل | 3 فروری سے 2 اپریل<br>28 اپریل سے 5 جون | 14 اکتوبر سے 6 نومبر |
| ثور | 6 جون سے 4 جولائی | 7 نومبر سے 30 نومبر |
| جوزا | 5 جولائی سے 30 جولائی | کیم دسمبر سے 24 دسمبر |
| سرطان | 31 جولائی سے 25 اگست | 25 دسمبر سے 31 دسمبر |
| اسد | 26 اگست سے 19 ستمبر | کیم جنوری سے 2 جنوری |
| سنبلہ | 20 ستمبر سے 13 اکتوبر | 3 جنوری سے 2 فروری<br>3 اپریل سے 27 اپریل |
| میزان | 14 اکتوبر سے 6 نومبر | 3 فروری سے 2 اپریل<br>28 اپریل سے 5 جون |
| عقرب | 7 نومبر سے 30 نومبر | 6 جون سے 4 جولائی |
| قوس | کیم دسمبر سے 24 دسمبر | 5 جولائی سے 30 جولائی |
| جدی | 25 دسمبر سے 31 دسمبر | 31 جولائی سے 25 اگست |
| دلو | کیم جنوری سے 2 جنوری | 26 اگست سے 19 ستمبر |
| حوت | 3 جنوری سے 2 فروری<br>3 اپریل سے 27 اپریل | 20 ستمبر سے 13 اکتوبر |

## مریخ کے اثرات 2017ء میں

### آپ کے جرأت مندانہ اقدام

منسوبات: یہ فزیکل قوتوں کا مالک ہے۔تمام فزیکل حرکات بھی اسی سے منسوب ہیں۔ مثلاً ہوائیں مہم جوئی محبت وشادی (عورتوں کے لئے) مقابلہ رقص، ورزش (جمناسٹک) وغیرہ۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو ہمت دلاتا ہے، اعتماد بڑھانے کے ساتھ ساتھ جرأت اور کامیابی لائے گا۔ کھیلوں اور مہم جوئی میں کامیابی لائے گا اس کے علاوہ جو لوگ ان اوقات میں شادی رچائیں گے تو ان کی ازدواجی زندگی انتہائی کامیابی سے گزرے گی۔

مقابلہ: جب یہ مقابلہ کے مقام پر آتا ہے تو فوری اشتعال سے بچ کر رہنا چاہیے۔ دلیل بازی اور اختلافات پیدا ہوتے ہیں۔ حادثات لاتا ہے۔ شادی نہ کریں اور نہ ہی کھیلوں و مہم جوئی میں حصہ لیں۔

## مریخ کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| حمل | 28 جنوری سے 9 مارچ | 22 اکتوبر سے 8 دسمبر |
| ثور | 10 مارچ سے 20 اپریل | 9 دسمبر سے 31 دسمبر |
| جوزا | 21 اپریل سے 3 جون | .......... |
| سرطان | 4 جون سے 19 جولائی | .......... |
| اسد | 20 جولائی سے 4 ستمبر | .......... |
| سنبلہ | 5 ستمبر سے 21 اکتوبر | یکم جنوری سے 27 جنوری |
| میزان | 22 اکتوبر سے 8 دسمبر | 28 جنوری سے 9 مارچ |
| عقرب | 9 دسمبر سے 31 دسمبر | 10 مارچ سے 20 اپریل |
| قوس | .......... | 21 اپریل سے 3 جون |
| جدی | .......... | 4 جون سے 19 جولائی |
| دلو | .......... | 20 جولائی سے 4 ستمبر |
| حوت | یکم جنوری سے 27 جنوری | 5 ستمبر سے 21 اکتوبر |

## مشتری کے اثرات 2017ء میں
## آپ کے مالی حالات

منسوبات: یہ روپیہ، مال و دولت، کاروبار، آمدنی، سفر، اعلیٰ تعلیم، مذہبی اور قرابتی امور سے منسوب ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ قیمتوں کے اتار چڑھاؤ پر اثر انداز ہوتا ہے۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو کاروبار میں ترقی، لوگوں میں عزت و وقار پیدا کرنے کے علاوہ دولت میں اضافہ کرتا ہے۔ ان اوقات میں نیا کاروبار شروع کریں تو زندگی بن جائے گی۔ اقبال مندی اور روپیہ لانے کے ذرائع پیدا ہوتے ہیں۔ اہم امتحان میں حصہ لینا کامیابی لائے گا۔

مقابلہ: جب یہ مقابلہ پر آتا ہے تو اختیاری اخراجات لاتا ہے۔ مقروض کر دیتا ہے۔ کاروبار میں نقصان لاتا ہے۔ غیر ممالک کا سفر ناکام رہتا ہے۔ متعلقہ امور میں اختلافات اور مایوسی لاتا ہے۔ مندرجہ ذیل اوقات سے اپنے مستقبل کے مالی اندازوں کو معلوم کریں۔

## مشتری کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| حمل | .......... | یکم جنوری سے 9 اکتوبر |
| سنبلہ | .......... | 10 اکتوبر سے 31 دسمبر |
| دلو | یکم جنوری سے 9 اکتوبر | .......... |
| حوت | 10 اکتوبر سے 31 دسمبر | .......... |

## زحل کے اثرات 2017ء میں
## آپ کی ذمہ داریاں

منسوبات: شراکت داری، تجارتی امور، طویل المیعاد کاروبار، جائیداد اور اہم ذمہ داریوں سے منسوب ہے۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو فرض کی ادائیگی اور ذمہ داری کا احساس دلاتا ہے فیصلے کی قوت کو مستحکم کرتا ہے۔ زندگی نئے دور میں حرکت کرتی ہوئی نظر آتی ہے شہرت کی بلندیوں پر ہوتا ہے مالی طور پر غیر مستحکم ہوتا ہے پابندیوں اور رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے اہم واقعات دیر سے ہوتے ہیں تفریحی دلچسپیوں کا خاتمہ ہو جاتا ہے تکلیفات کا سبب بننے والی اہم ذمہ داریوں سے اجتناب کرنا چاہیے۔

مقابلہ: جب یہ مقابلہ کے مقام پر آتا ہے تو کاروباری شراکت داری علیحدگی ازدواجی زندگی میں کشیدگی، رومانوی امور میں رکاوٹیں، اپنوں اور غیروں سے معمولی معمولی باتوں پر چڑچڑے پن کا مظاہرہ، مزاج نفرت کی طرف مائل ہر ایک سے دور اور کھچا کھچا رہنا اور لوگوں کا آپ کی شخصیت میں عیب نکالنا۔

## زحل کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| جوزا | .............. | یکم جنوری سے 19 دسمبر |
| سرطان | .............. | 20 دسمبر سے 31 دسمبر |
| قوس | یکم جنوری سے 19 دسمبر | .............. |
| جدی | 20 دسمبر سے 31 دسمبر | .............. |

## یورانس کے اثرات 2017ء میں آپ کی زندگی میں آنے والی تبدیلیاں اور انقلابات

منسوبات: حکمت و دانائی اچانک کامیابی پانا کامی غیر معمولی اور نایاب اشیاء سے منسوب ہے۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو زندگی میں اچانک تبدیلی لاتا ہے، نئے انداز سے نئے خیالات، نئی سوچیں نئے اقدامات، اہم سرگرمیوں میں نئی تبدیلیاں لاتا برے حالات میں اچھی تبدیلی لاتا۔

مقابلہ: جب یہ مقابلہ کے مقام پر آتا ہے تو اہم معاملات کو غیر معمولی طور پر ختم کر دیتا ہے حالات بالکل بدل کر رہ جاتے ہیں گھر اور دوستوں سے محرومی لاتا ہے۔

## یورانس کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| حمل | یکم جنوری سے 31 دسمبر | .............. |
| میزان | .............. | یکم جنوری سے 31 دسمبر |

## نپ چون کے اثرات میں تصوراتی، مخفی امور اور خفیہ سرگرمیاں

منسوبات: حدود سے آگے نکلنا، وسعت کالا محدود ہونا، فریب اور جوڑ توڑ کرنا دھوکا اور سازش سے منسوب ہے۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو ملازمتی امور میں غیر معمولی کامیابیاں لاتا ہے۔

مقابلہ:۔ جب یہ مقابلہ کے مقام پر آتا ہے تو مخفی سازشوں باغیانہ پن اور ہڑتالوں کی طرف طبیعت مائل کرتا ہے، صحت کمزوری کا شکار ہو جاتی ہے، بھوک میں اضافہ لاتا ہے، مالی پریشانیاں اور اخلاقی معیار میں کمی لاتا ہے۔

## نپ چون کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| سنبلہ | .............. | یکم جنوری سے 31 دسمبر |
| حوت | یکم جنوری سے 31 دسمبر | .............. |

## پلوٹو کے اثرات 2017ء میں نئی زندگی کا آغاز

منسوبات: زمین دوز کان کن، ایٹمی سائنسدان، عملی انقلاب لاکر حالات کو سدھارنا مختلف ٹیکسوں، میراث، اوقاف، مختلف فنڈ، ترکہ، انشورنس، متوفی کے معاملات، جماعتی امور کے فوائد۔ مجمع اور گروہ کے ذہنی اظہار سے منسوب ہے۔

طالع: جب یہ مقام طالع پر آتا ہے تو نئی زندگی کے نئے مقاصد کا آغاز ہوتا ہے، تعمیری امور میں مدد کرتا ہے، خرابی کے بعد بہتری کی صورت پیدا ہوتی ہے۔

مقابلہ: جب یہ مقابلہ کے مقام پر آتا ہے تو ہر منصوبے کا خاتمہ کر دیتا ہے، ہر بہتر قدم رک جاتا ہے اور کاہلی کا شکار ہو جاتا ہے۔

## پلوٹو کے داخلے کی جدول 2017ء

| بروج | طالع (سعد اوقات) | مقابلہ (نحس اوقات) |
|---|---|---|
| سرطان | .............. | یکم جنوری سے 31 دسمبر |
| جدی | یکم جنوری سے 31 دسمبر | .............. |



# اپنا اسم اعظم اور اسم نبیؐ کے حروف باطن معلوم کیجئے

قارئین شمع روحانی جنتری کی خدمت میں اسم اعظم کا راز لے کر حاضر ہوا ہوں۔ اسم اعظم معلوم کرنے کے طریقے تو علمائے کرام نے اپنی کتابوں میں بہت سارے درج کئے ہیں لیکن حروف باطن کے ذریعے اسم اعظم معلوم کرنے کا طریقہ بہت فائدہ مند رہا ہے اس قاعدہ کو علمائے کرام ابجد قمری سے طریقے کو استعمال کرنے کا طریقہ بتاتے ہیں جب کہ میرا طریقہ کار ان سے مختلف ہے میں اسی قاعدے کو ابجد شمسی کے مطابق یہاں پر درج کروں گا آج کل کا دور ایٹمی دور ہے اب لوگوں کے پاس اتنا وقت نہیں ہے کہ وہ اکیس، چالیس، ساٹھ یا نوے دن کا چلہ کھینچیں، یہ دور جس میں ہر شخص ریڈی میڈ کام مانگتا ہے اس جدید دور کو دیکھتے ہوئے میں یہاں ابجد شمسی کی روشنی میں اسمائے الٰہی اور اسمائے النبیؐ کے حروف باطن سے مستفید ہونے کا طریقہ یہاں درج کروں گا جس کا اثر تھری ناٹ تھری کی گولی کی طرح ہوگا۔ قاعدہ یہ ہے۔

## ابجد شمسی

| ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| ر | ز | س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع |
| ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |
| غ | ف | ق | ک | ل | م | ن | و | ھ |
| ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ |
| ی | | | | | | | | |
| ۱۰۰۰ | | | | | | | | |

## ابجد شمسی کے حروف نمبر

| ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| ر | ز | س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ |
| غ | ف | ق | ک | ل | م | ن | و | ھ |
| ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ |
| ی | | | | | | | | |
| ۲۸ | | | | | | | | |

ہر قسم کے نام یا اسمائے الٰہی یا اسمائے النبیؐ کے پہلے حرف کو مستوی کہا جاتا ہے جب ہم اسمائے الٰہی کے اعداد کو منازل قمری کے اعداد پر تقسیم کریں گے اور جو اعداد باقی بچیں گے اس کو ابجد شمسی پر تقسیم کریں گے جس مقدار پر وہ حروف ختم ہوگا اس حرف کو دلیلی کہا جاتا ہے اس دلیلی حرف کے اعداد کو ۲۸ پر تقسیم کریں گے تو جو باقی بچے گا اس حرف کو تقسیم کریں جس تعداد پر وہ حرف ختم ہوگا وہ حرف سری کہلاتا ہے مثلاً یہ کہ۔

(۱) اسم اللہ کا حرف مستوی الف ہوا۔

(۲) اللہ کے اعداد ۱۹۰۱ کو ۲۸ پر تقسیم کیا باقی ۲۵ بچے حرف ن پچیسواں ہے۔ یہ حرف ن دلیلی ہوا۔

(۳) ن کے عدد ۷۰۰ کو ۲۸ پر تقسیم کیا تو باقی صفر بچا ہم اس کو ۲۸ فرض کریں گے یہ حرف ی سری ہوا۔

اس طرح ہم اسمائے النبیؐ کی مثال یہاں درج کرتے ہیں۔

(۱) اسم محمدؐ کا حرف مستوی م ہوا۔

(۲) محمدؐ کے عدد ۱۲۱۴ کو ۲۸ پر تقسیم کیا تو باقی ۱۰ بچے حرف ر دسواں ہے۔ یہ حرف دلیلی ہوا۔

(۳) ر کے عدد ۱۰ چونکہ ۲۸ سے تقسیم نہیں کیا جا سکتا اس لئے ۲۸ سے تفریق کر دیں گے مگر باقی ۱۸ رہا تو اٹھارہواں حرف ع سری ہوا۔

مثلاً میرا نام اقبال احمد مدنی ہے اعداد ابجد ۳۷۲۸ ہیں نام کے

حروف باطن ات ن ہیں۔اور جن اسمائے الٰہی اور اسمائے نبیؐ کے نام کے حروف باطن ات ن ہوں گے وہ میرے موافق اسمائے الٰہی اور اسمائے نبیؐ ہوں گے سب سے پہلے جدول الٰہی پر نظر ڈالی تو معلوم ہوا کہ میرے نام کے حروف باطن ات ن کے مطابق کوئی اسم الٰہی نہیں ہے اس نام کے اعداد ابجد ۳۷۲۷ کے مطابق بھی کوئی اسم الٰہی نہیں ہے۔اس لئے نام کے اعداد ابجد ۳۷۲۷ کے قریب قریب یا مُہَیمِنُ جن کے اعداد ابجد ۳۸۰۰ ہیں۔اس کے بعد جدول اسمائے نبیؐ پر نظر ڈالی تو معلوم ہوا کہ میرے نام کے حروف باطن کے مطابق کوئی اسم نبی نہیں ہے اس کے نام اعداد ابجد ۳۷۲۷ کے مطابق بھی کوئی اسم نبی نہیں ہے اسی لئے نام اعداد ابجد کے قریب قریب یا نجی اللہ جن کے اعداد ابجد ۳۶۵۶ ہیں،اس کے علاوہ اس کا ایک اور طریقہ کار پڑھنے کا ہے جدول اسمائے الٰہی اور اسمائے نبیؐ میں ایسا اسم تلاش کیا جائے جو نام کے حروف باطن میں پہلا حرف (الف) جسے سر حرف طالب کہا جاتا ہے۔اسم اعظم اور اسم نبی کا پہلا حرف نام کے پہلے کے مطابق ہو تو سر حرف طالب اور نام کا حرف ایک ہونے کی وجہ سے خراج ایک ہوتا ہے اس لئے رجعت نہیں ہوتی دنیاوی و تدبیروں میں موافقت اور مواصلت ہی وہ تدبیر ہے جو حصول کامیابی کے لئے اشد ضروری ہے اس کی کنجی میں نے آپ کو دے دی ہے اگر آپ کے نام کے حروف باطن ان جدول میں نہ ملیں تو باقی محنت آپ خود کر لیں تلاش بسیار کے بعد کامیابی ہوگی تو سمجھ لیں بہت بڑا خزانہ ہاتھ آ گیا میں نے اپنا نام کے حروف باطن کے پہلے حرف (الف) کے لئے جدول اسمائے الٰہی اور اسمائے نبی کی جدول پر نظر ڈالی تو اسمائے الٰہی کی جدول میں یا اللہ جن کے اعداد ابجد ۱۹۰۱ اور سر حرف الف ہے یا اَحَدُ جن کے اعداد ابجد ۱۱۵ اور سر حرف الف ہے یا اَوّلُ جن کے اعداد ابجد ۱۳۰۱ ہے اسمائے نبی کی جدول پر نظر ڈالی تو اسمائے نبی کی جدول میں یا اَحْمَد" اعداد ابجد ۱۶۱۵ اور سر حرف الف ہے۔کا اُمّی بطحی اعداد ابجد ۱۶۷۹ اور سر حرف الف ہے یا اَمینُ اعداد ابجد ۲۳۰۱ اور سر حرف الف ہے اس طرح حاصل ہونے والے اسمائے الٰہی اور اسمائے نبی کو ان کے اعداد ابجد کے مطابق مجھے پڑھنا ہوگا۔

## سات دن میں ہمزاد کو قابو کرنے کا عمل

انسان بیک وقت، خاک، آب اور نور کا مجموعہ ہے۔لہٰذا اس کی فطرت میں ان تینوں عناصر کی صفات لازمی طور پر موجود ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ انسان فطری طور پر مافوق الفطرت کا حامل بننا چاہتا ہے اور اس مقصد کے لئے گزشتہ 3385 سال سے مسلسل کوشاں ہے۔اس مقصد میں بعض لوگوں کو کامیابی بھی ہوئی تو انہوں نے اس علم کو اپنے سینے میں مدفون رکھا اور وقت آنے پر دنیا سے رخصت بھی ہو گئے جبکہ دوسری طرف کچھ شاطرانہ ذہنیت کے حامل افراد نے عوام کو الٹا سیدھا عمل بتا کر حقیقت علم سے منحرف ہی نہیں کیا ہے بلکہ ان کا وقت اور دولت بھی ضائع کروائی ہے۔انہی باتوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے اور قارئین کے بے حد اصرار پر پہلی مرتبہ ہمزاد کے اصول و قواعد پیش کر رہا ہوں۔

تسخیر ہمزاد کے لئے مندرجہ ذیل اصولوں پر سختی سے کاربند ہونا انتہائی ضروری ہے۔

(1) اپنی قوت ارادی کو مضبوط بنائیں۔(2) مکمل یکسوئی کی صلاحیت پیدا کریں۔(3) عام دنیاوی اور نفسانی خواہشات کو مار دیں۔(4) وعدے کی پابندی کریں۔(5) تقویٰ اور طہارت کا خیال رکھیں۔(6) پرہیز جمالی وجلالی کریں۔

اس عمل کو کرنے والے حضرات پہلے مندرجہ ذیل شرائط پر بھی غور کر لیں۔

(1) مفلوج اور معذور لوگ اس عمل کو ہرگز نہ کریں۔(2) پیچیدہ بیماری میں مبتلا حضرات نہ کریں۔(3) بخورات ضرور جلائیں۔(4) ہمزاد سے ناجائز کام ہرگز نہ لیں۔(5) جب تک سات روز کی پڑھائی مکمل نہ ہو جائے اور ہمزاد خود سے گفتگو نہ کرے اس سے گفتگو میں پہل ہرگز نہ کرے۔

اب میں آپ کو تسخیر ہمزاد کا نہایت ہی مجرب عمل بتاتا ہوں۔جو میرے پیر و مرشد سید مبین الحق صاحب مرحوم و مغفور کا ذاتی تجربہ شدہ ہے۔

"مُبَکخلاَ زِبُزِ علاَتَدَ اھُشَا وُ یَبَغلاَ مُلاَع"

ان طلسماتی کلمات کو چاند کی پندرہ تاریخ سے شروع کریں۔میٹھے تیل کا چراغ جلا کر پشت پر رکھیں تاکہ سایہ دیوار پر نظر آئے۔اب آپ اسی عمل کو 4270 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔یہ عمل سات یوم کا ہے۔

اَسی مَنْ چنتَا اسِیَ سَوُ چنتَا

(1) عمل جہاں کریں وہیں سو جائیں۔(2) حصار آیت الکرسی اور درود شریف سے باندھ لیں تو اچھا ہے۔(3) نوچندی منگل سے مراد یہ ہے کہ چاند نظر آنے کے بعد جو منگل آئے اس دن یہ عمل کریں۔(4) منہ شمال کی طرف کریں۔(5) جی ہاں پشت پر چراغ رکھ کر سائے کو دیکھنا ہے۔(6) عمل رات کو 9.10 بجے کے بعد کریں۔(7) امید ہے آپ ہر بات سمجھ گئے ہوں گے۔

نوٹ: جو حضرات اس عمل کو کریں وہ پہلے مجھے اطلاع ضرور کر دیں۔

# عملیات تسخیرات

## تسخیر محبوب کے لئے

تسخیر محبوب کے لئے اس سے بہتر تیر بہدف عمل شاید ہی کوئی اور ہو۔ چاہئے کہ یہ عمل نیک مقاصد کی خاطر کرے ناجائز کاموں میں کارآمد نہ ہو۔ اگر میاں بیوی میں سخت ناچاقی ہو اور دونوں میں علیحدگی ہوجانے کا خطرہ ہو اور میاں چاہتا ہو کہ کسی طرح بیوی اس کی مطیع و فرمانبردار ہوجائے جبکہ بیوی اپنی ضد پر اڑی ہوئی ہو اور اس بارے میں کوئی بھی کوشش کارگر ثابت نہ ہو رہی ہو تو میاں یہ عمل کرے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے:

عروج چاند کے دنوں میں نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں چودہ دن تک یہ تسبیح ایک سو مرتبہ پڑھے اور جس وقت روزانہ پڑھے ہر روز اسی وقت پر پڑھے۔ انشاء العزیز الحکیم مطلوبہ مقاصد میں بہت جلد کامیابی ہوگی۔ عمل یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

سبحان الذی ویس حواھان من کن والحمدللّٰہ زبانش گویائے من و لاالہ الااللّٰہ چشم بتیدنہ من کن واللّٰہ اکبر کوشش باشنوائے من ولاحول ولا قوۃ الاباللّٰہ العلی العظیم. ھم تن وھمہ جان فلاں بنت فلاں کو مطیع و فرمانبردار من کن بحق ھذا الکلام آمین

## تسخیر قلوب کے لئے

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ سب کے دل وہ تسخیر کرلے۔ یعنی وہ جہاں بھی جائے ہر جگہ اس کی عزت و تکریم ہو یا اگر کسی کا افسر اعلیٰ سخت دل ہو اور اس کے کام میں بے جا کیڑے نکالتا ہو تو ذیل کی آیات مبارکہ کو عرقِ گلاب اور زعفران میں لکھ کر انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے اس طرح رکھوائے کہ پانی سے بچا رہے تو اس کی دلی مراد ضرور پوری ہوں گی۔

اَلَّذِيۡنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ سے ذُوۡفَضۡلٍ عَظِيۡمٍ تک۔
(سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۷۳، ۱۷۴)

## تسخیر عالم

تسخیر عالم کے لئے ذیل کا عمل بعد نماز فجر ایک سو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھنا بے حد مجرب ہے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ بھی بے حد ضروری ہے۔

اَللّٰهُمَّ سَخِّرۡلِیۡ هٰذَا الۡبَلَدَ وَالرِّجَالَ

## تسخیر حکام بالا

بادشاہ، حکام اور رؤساء و امراء کو تابع کرنے کے لئے:۔

يَارَحۡمٰنُ كُلِّ شَیۡءٍ

تین دن تک برابر ہر روز پانچ سو بار پڑھے اور چوتھے دن غسل کر کے ایک ہزار مرتبہ پڑھے اور اپنی ہتھیلی پر لکھے اور امیر کے پاس جا کر اس کے سامنے پندرہ بار پڑھے۔

انشاء اللہ محبت سے پیش آئے گا۔

## تسخیر حُب

جس شخص سے اس کا حاکم یا افسر بالا خفا ہوگیا ہو یا زوجین میں ناچاقی ہوگئی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے اسے چاہئے کہ آپس میں ملاقات کے وقت پوشیدہ طور پر ان آیات مبارکہ کا ورد رکھے۔

انشاءاللہ جلد کامیاب ہوگا۔

وَلَمَّا سَكَتَ عَنْ مُّوْسَى الْغَضَبُ اَخَذَ الْاَلْوَاحَ وَفِىْ نُسْخَتِهَا هُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُوْنَ (سورۃ اعراف ۷، آیت ۱۵۴)

پھر یہ پڑھے:۔

اَطْفَاتُ غَضَبَ كَذَا وَ كَذَا بِلَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاسْتَجْلَبْتُ مَوَدَّتَهٗ بِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## تسخیر حُب

ذیل کی آیت مبارکہ کو چھ سو اٹھتر مرتبہ پڑھ کر چنبیلی کے تیل پر دم کر کے جسے وہ تیل سونگھائے گا وہ مسخر ہو جائے گا۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ (سورۃ ص۔ ۳۸، آیت ۳۴)۔

## تسخیر محبوب

اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو ہر روز ہزار مرتبہ اس آیت مبارکہ اور اسماء کو پڑھ کر شیرینی یا پھولوں پر دم کریں اور محبوب کو کھلائیں یا سونگھائیں۔

انشاءاللہ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَاتَصِفُوْنَ (سورۃ یوسف ۱۲، آیت ۱۸)

يَارَفِيْقُ يَاشَفِيْقُ نَجِّنِىْ مِنْ كُلِّ ضِيْقٍ

## تسخیر حُب

اگر کسی کو مسخر کرنا اور اپنی کوئی حاجت اس سے پوری کرنی ہو تو اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھیں اور اس کے بعد تسبیح و تہلیل اور درود شریف پڑھ کر اپنی ضرورت کے لئے دعا مانگیں اور پھر ان آیات مبارکہ کو بلا تعداد پڑھتے ہوئے اس کے پاس جائیں اور وہاں جانے کے بعد بیٹھے بیٹھے بھی پڑھتے رہیں۔ جب وہ ہم کلام ہو تو اس وقت پڑھنا چھوڑ دیں اور بیچ میں وقفہ ملتا رہے تو اس اثناء میں ان آیات کو پڑھیں۔ انشاءاللہ مسخر ہوگا اور آپ کا کام پورا کرے گا۔ نہایت مجرب اور مفید ہے۔

وَلَمَّا دَخَلُوْا مِنْ حَيْثُ اَمَرَهُمْ اَبُوْهُمْ مَاكَانَ يُغْنِىْ عَنْهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ شَىْءٍ اِلَّا حَاجَةً فِىْ نَفْسِ يَعْقُوْبَ قَضٰهَا (سورۃ یوسف ۱۲، آیت ۶۸)

اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ

(سورۃ منافقون ۶۳ آیت ۱)

## تسخیر محبت

جو کوئی کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہتا ہو اور کسی رکاوٹ کی وجہ سے ایسا نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لئے نقش کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران وگلاب ومشک سے لکھ کر جس کسی کو بھی پلائے گا وہ اس کی محبت میں گرفتار ہو جائے گا۔

ایک روز چھوڑ کر پلایا جائے۔ روز پلانے سے تاثیر باطل ہو جائے گی۔

## تسخیر مطلوب

بکری کا داہنا شانہ لے کر اس پر سورہ یٰسین جس قدر بھی

لکھی جائے، نماز جمعہ کے بعد برہنہ ہو کر لکھے اور طالب و مطلوب کا نام لکھے۔ لیکن یہ عمل عروج ماہ میں کیا جائے۔ اس شانہ کو ہانڈی میں رکھ کر چولھے میں دبا دے تا کہ وہ گرم رہے۔ اس قدر آگ نہ ہو کہ وہ جل جائے۔ مطلوب کا دل بے قرار ہو جائے گا۔ اگر شانہ جلنے لگا تو مطلوب کا دل بھی جلنے لگے گا۔

الحب فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان.

طالب و مطلوب کے ناموں کے ساتھ۔

## تسخیر محبت

اگر کوئی شخص اپنی محبت میں کسی کو بے قرار کرنا چاہے تو وہ کسی گلاس وغیرہ میں پانی لے کر اس پر یا بدوح سات بار پڑھ کر دم کرے اور اس میں سے تھوڑا سا پانی اپنے منہ میں لے کر غرارہ کی طرح پانی کو حرکت دے۔ پھر اسی گلاس میں ڈال دے جو اسے پئے گا اس سے محبت کرنے لگے گا۔

## تسخیر حُب

گڑ، پان یا کسی کھانے کی چیز پر تین بار ذیل کی دعا مبارکہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ مطلوب مسخر ہو جائے گا۔ لیکن بدکاری کے لئے یہ عمل نہ کیا جائے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

بِسۡمِ اللّٰهِ الَّذِیۡ يُحِبُّوۡنَهُمۡ كَحُبِّ اللّٰهِ لِقُلُوۡبِهِمۡ فِیۡ لَيۡلٍ وَّنَهَارٍ وَّفِیۡ سَاعَةِ شَهۡرٍ عَلٰی حُبِّهِمۡ اَشَدُّ حُبًّا وَلَوۡيَرَ الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡا اِذۡيَرَوۡنَ الۡعَذَابَ اِنَّ الۡقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيۡعًا

الحب فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان

## باطن کی صفائی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن صاف و شفاف ہو جائے اس میں ایسے اوصاف پیدا ہوں کہ جس سے وہ لوگوں کی اصلیت پہچان سکے، لوگوں کو دیکھ کر ان کے اندرونی حالات کا ٹھیک طرح سے اندازہ لگا سکے تو اسے چاہئے کہ وہ نماز عصر کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے، درمیان میں گیارہ مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مقصد پورا ہو گا۔

ہر روز بلا ناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔ چالیس یوم کے اندر ہی اسے بخوبی علم ہو جائے گا کہ سورہ کوثر کی برکت کس قدر زیادہ ہے۔ اس کے باطن میں روشنی پیدا ہونا شروع ہو جائے گی اور اس کی طبیعت نیکی کی طرف مائل ہو گی۔

## باطنی صفائی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہے کہ اس کا باطن پاکیزہ ہو جائے۔ برے اور گندے تصورات اس کے ذہن سے ختم ہو جائیں اور ان کی جگہ اچھے اور صاف تصورات کی آماجگاہ اس کا ذہن بن جائے تو وہ ہر روز کسی بھی فرض نماز کے بعد سات مرتبہ سورہ کوثر پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے اور اس عمل کو جاری رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ اس کے ذہن میں پاکیزگی پیدا ہو جائے گی۔ باطن کی خوب اچھی طرح صفائی ہو جائے گی۔ شیطانی وسوسے اسے تنگ نہ کریں گے۔ اللہ تعالیٰ شر شیطان سے حفاظت فرمائے گا۔ سورہ کوثر کی برکت سے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## پریاں حاضر کرنا

اس مقصد کے لئے سورہ کوثر کا عامل ہونا ضروری ہے۔ تمام غیر شرعی حرکات و افعال سے اجتناب کرنا لازمی ہے۔ سورہ کوثر کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد باوضو حالت میں نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ بہتر مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر ماش کے اوپر دم کرے اور چاروں طرف پھینک کر پھیلا دے۔ اسی وقت

پریاں حاضر خدمت ہو جائیں گی۔

## پریوں کا بادشاہ حاضر کرنا

اس مقصد کے لئے جمعرات کو غسل کرے، پاک و صاف لباس پہنے، خوسبو لگا کر کسی باغ میں جائے اور ایک کونے میں جہاں پر کہ بالکل تنہائی ہو بیٹھے۔ باوضو حالت میں اول و آخر ایک ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں ایک سو ساٹھ مرتبہ سورہ کوثر اور سات مرتبہ سورہ جن پڑھے اور اپنے مقصد کا تصور دل میں لائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پریوں کا بادشاہ مع اپنے لشکر کے حاضر ہوگا۔ اس وقت جو کچھ بھی اس کو حکم کرے گا وہ تعمیل کرے گا اور جو کچھ اس سے پوچھے گا وہ ٹھیک جواب دے گا۔

اگر کسی دشمن یا کسی اور شخص کو جو دور ہے اس کو بلانا مقصود ہے تو کہے کہ فلاں بن فلاں کو حاضر کر۔ چنانچہ وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسی وقت اس کو حاضر کر دے گا۔

## تسخیر جنات

جنات، دیو یا پری کی تسخیر کے لئے کسی ایسے مکان میں تنہا جائے جہاں پر کوئی دوسرا شخص نہ ہو۔ باوضو اور پاکیزہ لباس میں ہو۔ دروازہ بند کر کے کمرے میں صندل وعود کا بخور روشن کرے، پھر سورہ کوثر دو سو ایک مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور اپنے مقصد کی نیت دل میں رکھے۔ مطلوبہ مقصد کا تصور کرے۔ ہر روز بلا ناغہ چالیس دن تک اسی طرح پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ جب مقصد پورا ہو جائے تو کسی سے یہ راز نہ کہے، اسے پوشیدہ ہی رکھے۔ اگر کسی پر ظاہر کرے گا تو عمل کا اثر ختم ہو جائے گا۔ تسخیر شدہ اطاعت سے نکل جائے گا۔

## تسخیر حاکم کے لئے

اگر کسی شخص کا کسی حاکم وقت سے کوئی جائز کام ہو، جبکہ وہ حاکم کسی بھی طرح کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتا ہو یا یہ اس حاکم کے سامنے جانے سے گھبراتا ہو یا اس پر کوئی ناجائز مقدمہ بنا دیا گیا ہو، اس کو خطرہ ہو کہ کہیں مقدمے کا فیصلہ اس کے خلاف نہ ہو جائے اور اسے ناحق سزا نہ ہو جائے تو حاکم اور افسر کو تسخیر کرنے کے لئے سورہ کوثر کا یہ عمل نہایت آزمودہ اور مجرب ہے اور متعدد اولیاء کرام سے منقول ہے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورہ کوثر نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اگر نماز فجر کے بعد نہ پڑھ سکتا ہو تو پھر نماز عشاء کے بعد پڑھے۔

جب تک مطلوبہ مقصد پورا نہ ہو ہر روز بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ عمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مقصود پورا ہو جائے گا۔ حکام کو تسخیر کرنے اور مقدمات میں انصاف کے حصول کے لئے یہ عمل بہت ہی پر اثر ہے۔ اللہ تعالیٰ سورہ کوثر کی برکت سے دعا قبول فرما لیتا ہے۔

## تسخیر خلائق کے لئے

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ایک جگہ پر قبلہ رخ بیٹھے اور اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھنے کے بعد اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ چند روز تک بلا ناغہ اس عمل کو جاری رکھنے سے کامیابی دکھائی دینے لگتی ہے۔ مگر ضروری ہے کہ چالیس یوم پورے کرے۔

☆☆

## شرف وہبوط سیارگان 2017ء

### شمس

حنیف:9 جنوری رات 18:46 بجکر 46 منٹ سے 10 جنوری رات 18 بجکر 22 منٹ تک

شرف:8 اپریل صبح 8 بجکر 39 منٹ سے 9 اپریل صبح 9 بجکر 4 منٹ تک

اوج:11 جولائی رات 20 بجکر 27 منٹ سے 12 جولائی رات 21 بجکر 50 منٹ تک

ہبوط:11 اکتوبر رات 20 بجکر 27 منٹ سے 12 اکتوبر رات 20 بجکر 36 منٹ تک

### عطارد

ہبوط:6 مارچ رات 2 بجکر 39 منٹ سے 7 مارچ رات 3 بجکر 57 منٹ تک

حنیف:20 مئی رات 22 بجکر 21 منٹ سے 21 مئی رات 19 بجکر 49 منٹ تک

شرف:21 ستمبر دوپہر 14 بجکر 10 منٹ سے 22 ستمبر رات 4 بجکر 18 منٹ تک

اوج:20 اکتوبر صبح 7 بجکر 45 منٹ سے رات 22 بجکر 45 منٹ تک

### زہرہ

شرف:30 جنوری دوپہر 14 بجکر 24 منٹ سے 31 جنوری رات 18 بجکر 55 منٹ تک

اوج:24 جولائی صبح 9 بجکر 56 منٹ سے 25 جولائی صبح 7 بجکر 5 منٹ تک

ہبوط:11 اکتوبر رات 19 بجکر 24 منٹ سے 12 اکتوبر دوپہر 14 بجکر 43 منٹ تک

حنیف:18 دسمبر شام 16 بجکر 22 منٹ سے 19 دسمبر صبح 11 بجکر 24 منٹ تک

### مریخ

ہبوط:16 جولائی رات 20 بجکر 23 منٹ سے 18 جولائی صبح 9 بجکر 25 منٹ تک

حنیف:18 اگست دوپہر 13 بجکر 12 منٹ سے 20 اگست رات 2 بجکر 32 منٹ تک



## شرف وہبوط قمر 2017ء

شرف:7 جنوری صبح 5 بجکر 31 منٹ سے صبح 7 بجکر 12 منٹ تک

ہبوط:20 جنوری صبح 6 بجکر 10 منٹ سے صبح 8 بجکر 11 منٹ تک

شرف:3 فروری صبح 11 بجکر 7 منٹ سے دوپہر 12 بجکر 49 منٹ تک

ہبوط:16 فروری شام 16 بجکر 42 منٹ سے رات 18 بجکر 41 منٹ تک

شرف:2 مارچ شام 16 بجکر 56 منٹ سے رات 18 بجکر 36 منٹ تک

ہبوط:16 مارچ رات 1 بجکر 9 منٹ سے رات 2 بجکر 6 منٹ تک

شرف:30 مارچ رات 0 بجکر 53 منٹ سے رات 2 بجکر 31 منٹ تک

ہبوط:12 اپریل صبح 8 بجکر 39 منٹ سے صبح 10 بجکر 38 منٹ تک

شرف:26 اپریل صبح 10 بجکر 56 منٹ سے دوپہر 12 بجکر 31 منٹ تک

ہبوط:9 مئی دوپہر 14 بجکر 59 منٹ سے شام 16 بجکر 58 منٹ تک

شرف:23 مئی رات 21 بجکر 33 منٹ سے رات 23 بجکر 10 منٹ تک

ہبوط:5 جون رات 20 بجکر 46 منٹ سے رات 22 بجکر 46 منٹ تک

شرف:20 جون صبح 7 بجکر 3 منٹ سے صبح 8 بجکر 42 منٹ تک

ہبوط:3 جولائی رات 2 بجکر 58 منٹ سے رات 4 بجکر 56 منٹ تک

شرف:17 جولائی دوپہر 14 بجکر 20 منٹ سے شام 16 بجکر 2 منٹ تک

ہبوط:30 جولائی صبح 10 بجکر 18 منٹ سے دوپہر 12 بجکر 16 منٹ تک

شرف:13 اگست رات 19 بجکر 59 منٹ سے رات 21 بجکر 44 منٹ تک

ہبوط:26 اگست شام 18 بجکر 46 منٹ سے رات 20 بجکر 42 منٹ تک

شرف:10 ستمبر رات 1 بجکر 40 منٹ سے رات 3 بجکر 23 منٹ تک

ہبوط:23 ستمبر رات 3 بجکر 30 منٹ سے صبح 5 بجکر 46 منٹ تک

شرف:7 اکتوبر صبح 9 بجکر 6 منٹ سے صبح 10 بجکر 24 منٹ تک

ہبوط:20 اکتوبر صبح 11 بجکر 31 منٹ سے دوپہر 13 بجکر 26 منٹ تک

شرف:2 نومبر رات 18 بجکر 50 منٹ سے رات 20 بجکر 29 منٹ تک

ہبوط:16 نومبر رات 18 بجکر 11 منٹ سے رات 20 بجکر 7 منٹ تک

شرف: یکم دسمبر صبح 5 بجکر 49 منٹ سے صبح 7 بجکر 27 منٹ تک

ہبوط:13 دسمبر رات 23 بجکر 53 منٹ سے 14 دسمبر رات 1 بجکر 50 منٹ تک

شرف:28 دسمبر دوپہر 12 بجکر 10 منٹ سے دوپہر 13 بجکر 53 منٹ تک

# رجعت واستقامت سیارگان 2017ء

## عطارد

استقامت: 8 جنوری دوپہر 14 بجکر 38 منٹ پر 28 درجہ 52 دقیقہ قوس پر

رجعت: 10 اپریل رات 4 بجکر 10 منٹ پر 4 درجہ 50 دقیقہ ثور پر

استقامت: 3 مئی رات 21 بجکر 29 منٹ پر 24 درجہ 16 دقیقہ حمل پر

رجعت: 13 گست صبح 5 بجکر 56 منٹ پر 11 درجہ 38 دقیقہ سنبلہ پر

استقامت: 5 ستمبر شام 16 بجکر 24 منٹ پر 28 درجہ 27 دقیقہ اسد پر

رجعت: 3 دسمبر دوپہر 12 بجکر 28 منٹ پر 29 درجہ 17 دقیقہ قوس پر

## زہرہ

رجعت: 4 مارچ دوپہر 14 بجکر 6 منٹ پر 13 درجہ 9 دقیقہ حمل پر

استقامت: 15 اپریل سہ پہر 15 بجکر 17 منٹ پر 26 درجہ 55 دقیقہ حوت پر

## مشتری

رجعت: 6 فروری صبح 10 بجکر 45 منٹ پر 23 درجہ 8 دقیقہ میزان پر

استقامت: 9 جون شام 18 بجکر 52 منٹ پر 13 درجہ 13 دقیقہ میزان پر

## زحل

رجعت: 6 اپریل صبح 8 بجکر 25 منٹ پر 27 درجہ 48 دقیقہ قوس پر

استقامت: 25 اگست سہ پہر 15 بجکر 54 منٹ پر 21 درجہ 11 دقیقہ قوس پر

## یورانس

رجعت: 3 اگست صبح 6 بجکر 17 منٹ پر 28 درجہ 32 دقیقہ حمل پر

## نیپ چون

رجعت: 16 جون صبح 10 بجکر 54 منٹ پر 14 درجہ 16 دقیقہ حوت پر

استقامت: 22 نومبر شام 17 بجکر 42 منٹ پر 11 درجہ 28 دقیقہ حوت پر

## پلوٹو

رجعت: 20 اپریل صبح 11 بجکر 42 منٹ پر 19 درجہ 24 دقیقہ جدی پر

استقامت: 28 ستمبر رات 21 بجکر 53 منٹ پر 16 درجہ 51 دقیقہ جدی پر

## کسوف (سورج گرہن) خسوف (چاند گرہن 2017ء)

اس سال 4 گرہن ہوں گے۔ 2 سورج گرہن اور 2 چاند گرہن۔

(1) چاند گرہن، یہ جزوی گرہن ہوگا جو 11 فروری 2017ء کو 22 درجہ 28 دقیقہ اسد میں لگے گا یہ گرہن صبح 5 بجکر 34 منٹ بروز ہفتہ کو مکمل ہوگا یہ گرہن جس کی وجہ سے عوام الناس اور افواج میں اشتعال پیدا ہونے کا امکان ہے۔

(2) سورج گرہن: یہ جزوی گرہن ہوگا جو 26 فروری 2017ء کو 8 درجہ 12 دقیقہ حوت میں لگے گا یہ گرہن رات 19 بجکر 59 منٹ پر بروز اتوار کو مکمل ہوگا یہ گرہن جس کی وجہ سے دریاؤں کے خشک ہونے کا امکان ہیں۔ سمندر کے لئے نحوست لاتا ہے ساحلی علاقوں میں تباہی آنے کا امکان ہے۔

(3) چاند گرہن: یہ جزوی گرہن ہوگا جو 7 اگست 2017ء کو 15 درجہ 25 دقیقہ دلو میں لگے گا یہ گرہن رات 23 بجکر 12 منٹ بروز پیر کو مکمل ہوگا یہ گرہن جس کی وجہ سے بین الاقوامی سطح پر خشک سالی سے شدید نقصان کا اندیشہ ہے۔

(4) سورج گرہن: یہ مکمل گرہن ہوگا جو 21 اگست 2017ء کو 11 درجہ 53 دقیقہ اسد میں لگے گا یہ گرہن رات 23 بجکر 31 منٹ بروز پیر کو مکمل ہوگا یہ گرہن جس کی وجہ سے صدر، وزیراعظم اور حکومت سے وابستہ افراد مختلف پریشانیوں کا شکار ہوتے ہیں۔

# کیا تیسری عالمی جنگ کی تیاریاں ہو رہی ہیں

بساط بچھ چکی ہے۔ تمام مہرے آہستہ آہستہ اپنی جگہ پر آ رہے ہیں۔ ان مہروں میں کئی مدت نے اپنے مقام پر موجود بار بار پیشقدمی بھی کر چکے ہیں۔ کہیں جیت، کہیں ہار اور کہیں مسلسل لڑائی جاری ہے۔ میدان جنگ میں وہی ہیں جن کی نشاندہی مخبر صادق سید الانبیاء ﷺ فرما چکے۔ ایک شام اور دوسرا ہند۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ وہ لوگ جنہوں نے مسلمانوں سے آخر معرکہ لڑنا ہے، ان کی تمام تر منصوبہ بندی معروضہ اور علاقائی حالات کے مطابق نہیں ہے بلکہ ان کی کتابوں میں موجود پیش گوئیوں کے مطابق ہے۔ مگر وہ پوری دنیا کو معروضی حالات، عالمی امن، اقتصادی صورت حالا ور علاقائی معاملات کے مطابق منصوبہ بندی کا درس دیتے ہیں۔ ان کے بتائے ہوئے ان اصولوں کو مدنظر رکھا جائے تو دنیا کی سب سے احمقانہ اور بے وقوف حرکت ایک بے سروسامان اور بے آب وگیاہ علاقے میں اسرائیل کا قیام ہے۔ یہ قیام وہاں پر آباد لوگوں کے لئے نہیں تھا بلکہ دو ہزار سال پہلے وہاں سے نکالے گئے یہودیوں کے لئے تھا۔ ان لوگوں کی 60 سے زیادہ نسلیں یورپ اور دیگر ممالک میں زندگیاں گزار کر دفن ہو چکی تھیں۔ لیکن انہوں نے اپنی آنے والی ہر نسل کو ایک سبق ذہن نشین کروایا تھا کہ خواہ تم لندن، پیرس، نیویارک، برلن اور اسٹاک ہوم کے امیر ترین شخص بھی ہو جاؤ، تمہیں ان ملکوں میں سیاسی اقتدار بھی مل جائے، لیکن جب کبھی تمہیں ارض شام و فلسطین میں ایک ٹکڑا زمین مل جائے جہاں تمہاری حکومت قائم ہو تو تم نے سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر وہاں آباد ہو جانا ہے، نا کس قدر احمقانہ، غیر سیاسی اور غیر اقتصادی حرکت۔ ایسا کرتے ہوئے کسی نے نہیں سوچا کہ معروضی حالات کیسے ہیں۔ چاروں جانب ایک ارب سے زائد مسلمان بستے ہیں، ہم ان کی زمین پر قبضہ کر رہے ہیں، وہ ہمارے خون کے پیاسے بن جائیں گے۔ پھر، یہاں ہے کیا۔ ایک ریگستان، جس میں نہ کوئی پھل ہے، نہ پھول، معدنیات بھی نہیں کہ ہم ملک کا اقتصادی پہیہ رواں دواں کر سکیں۔ کاروبار کے مواقع ہیں اور نہ ہی کوئی انڈسٹری لیکن ان سب کو صرف ایک بات کا یقین دلایا گیا تھا اور نسل در نسل اس خواب کی آبیاری کی گئی تھی کہ ایک دن تمہارا مسیحا آئے گا اور وہ ارض فلسطین پر ایک ایسی حکومت قائم کرے گا جو پوری دنیا پر حکمران ہوگی اور تم نے اس مسیحا کی حکومت کے قیام کے لئے راہ ہموار کرنا ہے اور اس کے ساتھ مل کر ایک عالمگیر جنگ لڑنا ہے۔

آج کوئی سیکولر، لبرل، دفاعی اور سیاسی امور کا ماہر ایسی کسی پیش گوئی کا یقین کرتا ہے؟ سب مذاق اڑائیں گے کہ دنیا بھر میں اس قوم کی آبادی آدھا فیصد سے بھی کم ہے اور یہ ساڑھے ننانوے فیصد پر حکومت کے خواب دیکھ رہی ہے۔ لیکن حیرت کی بات ہے کہ دنیا کا ہر سیکولر، لبرل، جمہوریت پسند اور عالمی امن کا علمبردار یہودیوں کے اس خواب کی تکمیل کے لئے دانستہ اور نادانستہ طور پر کام کر رہا ہے۔ انہیں اس ''ارض مقدس'' میں آباد کرنے، وہاں ان کا قبضہ مستحکم کرنے سے لے کر ان کی سیاسی، اقتصادی اور فوجی امداد تک انہی قوتوں نے کی ہے۔ اسرائیل کی مسلمانوں کے ساتھ ہر لڑائی میں یہ قوتیں سیاسی، اخلاقی اور فوجی سطح پر اسرائیل کے ساتھ ہیں اور آج وہ اسرائیل کے ممکنہ دشمن ملکوں کو بھی نیست و نابود کرنے میں اپنا بھرپور کردار ادا کر رہی ہیں۔ ایسا لگتا ہے کہ پوری دنیا کی مغربی جمہوری طاقتیں صرف اور صرف اس ایک پیشگوئی پر ایمان رکھتی ہیں کہ ایک یہودیوں کا مسیحا فلسطین سے پوری دنیا پر حکومت کرے گا۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو کوئی مصر، عراق، شام اور افغانستان پر جنگ مسلط نہ کرتا۔ کوئی اسرائیل کی بے جا حمایت کر کے اس کے مظالم پر خاموش رہ کر اپنے ملکوں تک میں بسنے والے پرامن مسلمانوں کو تشدد پر مجبور نہ کرتا۔ پوری دنیا کے تجزیہ نگار اور سیاست دان اسرائیل اور اس کے مظالم کی حمایت کی ایک بھی عقلی دلیل نہیں پیش کر سکتے۔ کیا وہاں تیل کی دولت ہے جو مغرب استعمال کرتا ہے، معدنیات کے خزانے ہیں کہ

بڑی بڑی کمپنیوں نے وہاں کام شروع کر رکھا ہے، دنیا کی مصنوعات کے بہت بڑی منڈی ہے۔ جس سے ہر ملک کا مفاد وابستہ ہے۔ عالمی تجارت کا راستہ ہے کہ اسے کھلا رکھنا چاہئے۔ ان سب سوالوں کا جواب نفی میں ہے۔ اس کے باوجود تمام عالمی طاقتیں اسرائیل سے کسی قسم کا مفاد حاصل کئے بغیر اس کی اس طرح حمایت کرتی ہیں کہ چاہے وہ ایٹم بم بنالے، ہزاروں عورتیں اور بچے مار دے، دوسرے ملکوں کے علاقے پر قبضہ کرلے لیکن پھر بھی اس کی پشت پناہی جاری رہتی ہے۔ اپنے ملک میں گیارہ ستمبر کروالینا ہے۔ لندن، پیرس اور دیگر شہروں میں حملے کروالیتے ہیں، اپنے شہروں کی سیکورٹی پر اربوں روپے خرچ کر لیتے ہیں، لیکن اسرائیل کی حمایت نہیں ترک کرتی۔ اس کا مطلب ہے کہ دانستہ، یا نادانستہ طور پر پورا مغرب یہ سب کچھ سیاسی، معروضی اور اقتصادی وجوہات کی بنیاد پر نہیں کر رہا ہے بلکہ ان کو بھی شاید یہودیوں کی طرح یقین ہے کہ انہوں نے مسلمانوں سے ایک بڑی جنگ لڑ کے ایک عالمی ریاست کو قائم کرنا ہے۔ اسی لئے تمام یہودی جنگ کے لئے ہمہ وقت مستعد ہیں اور مغربی طاقتیں انہیں تمام سامان مہیا کر رہی ہیں اور ان کے خلاف منظم ہونے والے ہر دشمن کا قلع قمع کر رہی ہیں۔

لیکن ان تمام سیکولر، لبرل، جمہوریت پسندی اور عالمی امن کے داعی سیاست دانوں، تجزیہ نگاروں اور دانشوروں کی منافقت اور دوغلا پن کا عالم یہ ہے کہ کوئی ریاست اگر اسرائیل کے مقابل کھڑی ہونے کی کوشش کرتی ہے تو اسے دہشت گرد یا دہشت گردوں کی پناہ گاہ کہا جاتا ہے اور اگر کوئی گروہ ان کے مقابلے میں منظم ہونے لگتا ہے تو اسے عالمی امن کے لئے خطرہ بنا کر پیش کیا جاتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ تمام سیاست دان، دانشور اور تجزیہ نگار مسلمان ممالک کو ہر روز یہ مشورہ دیتے ہیں کہ تم اقتصادی، معروضی اور سیاسی حالات کے مطابق فیصلے کرو، اپنی حالت دیکھو، اپنی معاشیات کو بہتر بناؤ، اپنے ملکوں کو امن کو گہوارہ بناؤ اپنے اندر سے ایسے افراد کا خاتمہ کرو جو اس آخری عالمی معرکے کے بارے میں رسول اکرم ﷺ کی پیش گوئیوں پر ایمان کی حد تک یقین رکھتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ آخری فتح ہماری ہے۔

ہمیں اس کا ادراک ہو نہ ہو، اسرائیل کو اس بات۔ کا مکمل یقین ہے کہ اس کا اصل دشمن کون ہے۔ اسرائیل نے جب 1967ء میں مصر، شام اور اردن کے سیکولر حکمرانوں ناصر، اسد اور شاہ حسین کی افواج کو ذلت آمیز شکست سے دوچار کیا تو اس کے پہلے وزیراعظم ڈیوڈ بن گوریان نے پیرس کی ساربون یونیورسٹی میں دنیا بھر کے یہودیوں کی کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے کہا "بین الاقوامی صیہونی تحریک کو کسی طرح بھی پاکستان کے بارے میں غلط فہمی کا شکار نہیں ہونا چاہئے۔ پاکستان درحقیقت ہمارا اصلی اور حقیقی آئیڈیولوجیکل جواب ہے۔ پاکستان کا ذہنی وفکری سرمایہ اور جنگی و عسکری قوت وکیفیت آگے چل کر کسی بھی وقت ہمارے لئے باعث مصیبت بن سکتی ہے۔ بھارت سے دوستی ہمارے لئے نہ صرف ضروری ہے بلکہ مفید ہے۔" (یروشلم پوسٹ اگست 1967ء) ممبئی حملے کیا ہیں۔ ان کو کس لئے مذاکرات میں اہمیت دی جاتی ہے۔ کیونکہ ہر مشترکہ اعلامیہ میں ان کا ذکر لازمی ہوتا ہے۔ اس لئے کہ ممبئی حملہ بھارت اور اسرائیل کے گٹھ جوڑ پر حملہ تھا۔ دنیا بھارت میں مرنے والے ایک لاکھ انسانوں کو تو پس پشت ڈال سکتی ہے۔ لیکن ممبئی میں مرنے والے اسرائیلی ایجنٹوں کی موت کو بھلانے کے لئے تیار نہیں۔ سشما سوراج کے ساتھ ہونے والے مذاکرات کے مشترکہ اعلامیہ میں بھی ممبئی حملے کی یاد تازہ کی گئی جب کہ سمجھوتہ ایکسپریس کو فراموش کر دیا گیا جس میں پاکستانیوں کو ٹرین کے دروازے مقفل کر کے آگ لگادی گئی تھی۔ وقت، تاریخ اور حالات کی مخالف سمت کرنے والے آج بھی سمجھتے ہیں کہ پاک بھارت دوستی کا سفر آگے بڑھ سکتا ہے۔ دنیا چاہئے جتنے اقتصادی، سیاسی اور علاقائی تجزیے پیش کرے، ڈیوڈ بن گوریان اور اس کی قوم کی حکمت عملی اس سفر کے برعکس ہے۔ وہ کہتا ہے۔ "ہمیں اس تاریخی عناد سے لازماً فائدہ اٹھانا چاہئے جو ہندو، پاکستان اور اس میں رہنے والے مسلمانوں کے

خلاف رکھتا ہے۔ یہ تاریخی دشمنی ہمارے لئے زبردست سرمایہ ہے۔ لیکن ہماری حکمت عملی ایسی ہونی چاہئے کہ ہم بین الاقوامی اداروں کے ذریعے بھارت کے ساتھ اپنا ربط وضبط رکھیں۔" (یروشلم پوسٹ 9 اگست، 1967ء) جس طرح یہودیوں کو ایمان کی حد تک یقین ہے کہ یہ عالمی جنگ برپا ہونی ہے۔ ویسے ہی ہر مسلمان کے ایمان کا حصہ سید الانبیا ﷺ کی وہ حدیث ہے جس میں آپؐ نے صحابہ سے جہاد ہند کے لئے وعدہ لیا، بشارت دی کہ اس لشکر پر جہنم کی آگ حرام ہے اور وقت بتاتے ہوئے کہا کہ جب آپ لوگ ہند کے حکمرانوں کو زنجیروں میں جکڑ کر لاؤ گے تو عیسیٰ ابن مریم کو اپنے درمیان پاؤ گے اور عیسیٰ ابن مریم کی آمد اسرائیل اور دجال کی شکست ہے۔ (سنن نسائی، مسند احمد، بیہقی، مستدرک، الفتن) جس طرح یہودیوں کا ایمان ہے کہ ہم نے جنگ لڑنا ہے اور وہ گھربار اور عیش و آرام چھوڑ کر اسرائیل میں آباد ہوئے ہیں۔ ایسے میں ہمارا بھی ایمان یہ ہونا چاہئے کہ جو کوئی ہند سے دوستی کرتا ہے وہ رسول اکرم ﷺ کے ساتھ کئے گئے عہد سے منہ موڑتا ہے۔ اور شاید اسی منہ موڑنے کی سزا ہمیں نہیں بلکہ پوری امت کو مل رہی ہے۔

## کیا اس کائنات میں ہم اکیلے ہیں

غلام مصطفیٰ سید

ایک وقت تھا کہ جب انسان اپنے گھر یعنی کرہ ارض اور آسمان پر دکھائی دینے والے سورج اور چاند سمیت مختلف سیاروں اور ستاروں کو ہی مکمل کائنات سمجھا کرتا تھا۔ پھر گزرتے وقت کے ساتھ ساتھ نسان نے علم فلکیات سمیت مختلف سائنسی علوم میں ترقی کی اور یہ جانا کہ اسے نظر آنے والے یہ سب مظاہر قدرت تو کائنات کا ایک نہایت ادنیٰ سا حصہ ہیں اور ہمارے نظام شمسی کے باہر بھی اس کائنات میں اربوں، کھربوں یا شاید اس سے بھی کہیں زیادہ تعداد میں ستارے اور سیارے بکھرے ہوئے ہیں۔ صرف یہی نہیں بلکہ عمل کائنات میں مسلسل تخلیق وتخریب کا عمل جاری ہے۔ اور ہر لمحہ نئے سترے اور سیارے جنم لے رہے ہیں اور ساتھ ہی بہت سے غائب بھی ہو رہے ہیں۔ سائنسدانوں نے ہمیں بتایا کہ ہم جس کہکشاں میں رہتے ہیں اس میں کم از کم 300 ارب (تین کھرب) ستارے ہیں۔ اس کہکشاں کو ملکی وے (Milkay Way) کا نام دیا گیا ہے۔ اس کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ اس میں موجود تمام ستاروں سے دودھیا روشنی پھوٹتی ہے اور یہ ایک بل کھاتی اور راہ گزر کی طرح خلائے بسیط میں دور تک چلے گئے ہیں۔ کائنات میں دیگر مظاہر کی دریافتوں کی بات صرف یہیں پر نہیں تھی بلکہ سائنسدانوں نے اب تو اور بھی بے شمار کہکشاں دریافت کر ڈالی ہیں جن میں سے کچھ ہماری کہکشاں ملکی وے کے برابر ہیں کچھ اس سے چھوٹی ہیں جبکہ کچھ اس سے بھی کئی گنا بڑی ہیں۔

سائنسدانوں کی جانب سے کائنات میں نئی کہکشاؤں، ساروں اور سیاروں کی دریافت کا ایک نہ رکنے والا عمل شروع ہو چکا ہے اور ہر تھوڑے عرصے بعد خلاء میں نئی دریافتوں کا اعلان سامنے آتا ہے۔

انسان فطرتاً تخیل پرواز واقع ہے۔ یہ ہمہ وقت سوچ بچار کرتا اور اپنی قوت تخیل کی بنیاد پر ذہن میں مختلف خیالات ونظریات استوار کرتا ہے اور پھر ان کا اظہار بھی کرتا ہے۔ مختلف سیاروں کی دریافت نے منطقی نتیجے کے طور پر انسان کے ذہن میں نہ صرف یہ خیال پیدا کر دیا ہے کہ ان پر ہماری طرح کوئی نہ کوئی زندہ مخلوق بھی وجود رکھتی ہے، بلکہ یہ امید بھی جگا دی ہے کہ

ایک نہ ایک دن کسی اجنبی خلائی مخلوق سے ہمارا رابطہ ہو جائے گا۔ اس حوالے سے ماہرین و سائنسدان اپنے اپنے خیالات و نظریات کا اظہار کرتے رہتے ہیں۔

مشہور برطانوی سائنس فکشن رائٹر، موجد اور محقق، سر آرتھر چارلس کلارک کا کہنا ہے کہ کرہ ارض سے باہر کسی دوسرے سیارے پر اجنبی مخلوق کی شکل میں زندگی کی موجودگی کے حوالے سے دو امکانات ہیں۔ ایک امکان تو یہ ہے کہ ہم اس کائنات میں اکیلے ہیں اور دوسرا یہ کہ ہم اکیلے نہیں ہیں۔ یہ دونوں امکانات خوفناک ہیں۔ ہمیں اس تصور نے ایک عرصے سے جکڑ رکھا ہے کہ اس کائنات میں

کہیں اور بھی زندگی پائی جاتی ہے اور سائنسدان خلا میں کسی دوسری مخلوق کا نشان پانے اور اس سے رابطہ کرنے کے لئے پچھلے پچاس برسوں سے کہکشاؤں کو کھنگال رہے ہیں، لیکن اب تک ان کی کوششیں بار آور ثابت نہیں ہوسکی ہیں۔ ایک مکتب فکر ایسا بھی ہے جس کے خیال میں سائنسدانوں نے کسی دوسرے سیارے پر اجنبی مخلوق (Alien) کا سراغ لگالیا گیا ہے مگر اس بات کو پوشیدہ رکھا جارہا ہے۔ اس تھیوری پر ہالی ووڈ میں کئی فلمیں بنائی جاچکی ہیں۔

تاہم ہمارے نظام شمسی سے باہر موجود سیاروں (Exoplanets) کی دریافت نے اس امید کو بڑھادیا ہے کہ اجنبی مخلوق تک رسائی اور رابطے کی کوششیں ایک دن کامیابی سے ہمکنار ہوں گی۔ اس امید کو "Gliese 581" نامی ایک ایسے نظام شمسی کی دریافت سے زبردست تقویت ملی جسے یورپی سائنسدانوں نے سات سال پہلے دریافت کیا ہے۔ مذکورہ نظام بہت حد تک ہمارے نظام شمسی سے مماثل ہے اور اس کے سیارے درجہ حرارت، ساخت اور حجم کے لحاظ سے زمین سے کافی مشابہت رکھتے ہیں۔ اسی وجہ سے سائنسدانوں کو ان سیاروں یا ان میں سے کسی ایک پر کسی نہ کسی شکل میں زندگی موجود ہونے کی قوی امید ہے۔ علم فلکیات (آسٹرانومی) کی اصطلاح میں گلازی 581، ہماری زمین سے قدرے قریب ہے۔ یہ ہم سے 20 نوری سال (192 ٹریلین کلومیٹر) کے فاصلے پر واقع ہے۔

کائنات میں کتنی اجنبی دنیائیں وجود رکھتی ہیں؟

جن عظیم ترین سوالوں اور پراسرار معاملات نے انسان کے ذہن پر قبضہ جما رکھا ہے اور جن کے بارے میں جاننے کے لئے وہ دن رات کوشاں ہے، ان میں سے ایک یہ ہے کہ کیا ہم اس کائنات میں اکیلے ہیں؟ اور پھر اسی سے جڑا ایک اور سوال یہ ہے کہ ہماری کہکشاں میں کتنے سیاروں پر زندگی یا اجنبی مخلوق وجود رکھتی ہے؟ اس سوال کا جواب ممتاز امریکی ماہر فلکیات فرینک ڈریک نے سائنسی مساوات کے اصول کی مدد سے دینے کی کوشش کی ہے۔ ہماری کہکشاں میں کتنے سیاروں پر انسانوں سے ملتی جلتی ذہین مخلوق ہوسکتی ہے۔ اس سوال کو حل کرنے کے لئے فرینک ڈریک نے 1961ء میں ایک مساوات وضع کی تھی جسے عرف عام میں Drake Equation کہا جاتا ہے۔ ڈریک ایکویشن کی مدد سے اخذ کئے گئے جوابات کے مطابق ہماری کہکشاں میں ایک ارب ستارے ہیں (نئی ریسرچ کے مطابق یہ تعداد 3 ارب تک ہوسکتی ہے) ان میں نصف سے زائد ستارے ہمارے سورج سے مماثلت رکھتے ہیں جن کے اردگرد سیارے بھی گردش کررہے ہیں۔ یعنی وہ ہمارے نظام شمسی کی طرح ہی ہیں۔ اندازہ لگایا گیا ہے کہ کہکشاں کے دیگر شمسی نظاموں میں سے ہر ایک میں ایسے سیاروں کی تعداد کم از کم ایک سے پانچ تک ہے جن پر زندگی موجود ہوسکتی ہے۔ مذکورہ تقریباً تمام سیارے ممکنہ طور پر یہ صلاحیت بھی رکھتے ہیں کہ اگر ان پر زندگی کا خاتمہ ہوجائے تو پھر وہاں نئے سرے سے زندگی کا آغاز ہوسکتا ہے۔ اب یہ سوال کہ ان سیاروں پر ذہین زندگی (Inteligent Life) کا امکان کتنا ہے؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس کے امکانات صفر سے 100 فیصد تک ہیں۔ ایک اور سوال کہ کھربوں میل کی دوری پر موجود ان سیاروں پر اگر کوئی زندہ مخلوق موجود ہے تو کیا اسے بھی ہماری طرح کائنات کے بارے میں تجسس ہوسکتا ہے اور وہ ہماری طرف سے بھیجے گئے کسی سگنل یا پیغام کا جواب دینے کی خواہش رکھتی ہوگی، تو ڈریک ایکویشن کے تحت اس کا جواب یہ نکلتا ہے کہ 10 سے 20 فیصد تک ایسی مخلوق کی موجودگی کا امکان ہے جو ہم سے رابطہ کرنے کی خواہش مند ہو۔ اب یہاں سب سے بڑا اور مشکل ترین سوال پیدا ہوتا ہے۔ وہ سوال یہ ہے کہ مذکورہ سیاروں پر موجود مخلوق اپنے ارتقاء کے کس مقام پر ہے، نیز یہ کہ اس مخلوق کے سیارے کی اپنی عمر کتنی ہوچکی ہے اور اس اجنبی مخلوق کو ہم سے رابطہ کرنے میں کتنا وقت لگے گا، کیا تب تک وہ سیارہ باقی رہ پائے گا یا اس پر زندگی موجود رہے گی......؟

اس کا جواب حاصل کرنا آسان نہیں۔ اگر ہم اپنی زمین کو ایک مثال کے طور پر لیں تو سورج اور زمین کی زندگی کا دورانیہ متوقع طور پر

10 ارب سال ہے۔ اب تک ہم رابطوں کے لئے ریڈیائی لہروں کے استعمال کے قابل ہی ہو پائے ہیں اور یہ بھی صرف ایک صدی پہلے ہی ممکن ہوا تھا۔ انسانی تہذیب مزید کتنا عرصہ باقی رہے گی؟ کیا ہم چند ہی برسوں میں خود کو تباہ کر ڈالیں کہ جیسا کہ بعض پیش گوئیاں کی گئی ہیں، یا پھر اپنے مسائل پر قابو پالیں گے اور صدیوں زندہ رہیں گے؟ اگر ہم کل اپنے آپ کو تباہ کرلیں تو پھر ڈریک کی مساوات کے مطابق اس بات کا امکان دس کروڑ میں صرف ایک ہوگا کہ ہم کبھی کسی دوسرے سیارے کی مخلوق سے رابطہ کر پائیں گے۔ اگر ہم اگلے دس ہزار سال زندہ رہے تو پھر اس امکان کی شرح دس لاکھ میں ایک ہوگی۔

ماہرین کے مطابق ڈریک مساوات کی اصل اہمیت یہ نہیں کہ اس میں سوالوں کے جواب دیئے گئے ہیں بلکہ وہ سوالات ہیں جو جواب تلاش کرنے کی کوشش میں سامنے آتے ہیں۔ بے شک کائنات کے سربستہ رازوں کی کھوج میں سائنسدان شاندار کام کر رہے ہیں۔ ان کی کاوشوں کے نتیجے میں عنقریب ہم اس قابل ہو جائیں گے کہ متذکرہ بالا سوالات کے بہت جوابات دے سکیں۔

## زمین سے مشابہ سینکڑوں نئے سیارے دریافت

انسان کی جانب سے کائنات کو کھنگالنے کی کوششوں اور تلاش و جستجو کا سلسلہ پیہم جاری ہے۔ جس میں ٹیکنالوجی کی مسلسل ترقی کی وجہ سے ہر گزرتے دن کے ساتھ مزید بہتری اور تیزی آتی جارہی ہے۔ حال ہی میں سائنسدانوں پر ایک اور عقدہ کھلا ہے کہ کرہ ارض کے ارد گرد خلائے بسیط میں زمین سے مشابہت رکھنے والے کوئی ایک دو نہیں، بلکہ سیکڑوں کی تعداد میں سیارے موجود ہیں۔ سائنسدانوں نے حال میں ایک نئی ٹیکنک استعمال کرتے ہوئے امریکی خلائی تحقیق ادارے ناسا کی Kepler اسپیس ٹیلی اسکوپ کے ذریعے مصدقہ طور پر ایسے 715 نئے سیارے دریافت کئے ہیں جو بالکل ہماری زمین کی طرح کسی سورج، یعنی ستارے کا طواف کر رہے ہیں۔ یہ نو دریافت شدہ سیارے جن ستاروں کے گرد گھوم رہے ہیں ان کی مصدقہ تعداد 305 ہے۔ یعنی سائنسدانوں نے مجموعی طور پر 1020 نئے سیارے اور ستارے دریافت کئے ہیں۔ سائنسدانوں نے بتایا ہے کہ نئے دریافت ہونے والے 715 سیاروں میں سے 95 فیصد کا حجم ہمارے نظام شمسی کے سیارے نیپچون سے کم ہے جبکہ یہ بھی تصدیق کرلی گئی ہے کہ ان میں سے کم از کم چار سیارے ایسے ہیں جن پر پانی موجود ہوسکتا ہے، جو کہ ترکیب زندگی کے لئے جزو لازم ہے۔ گویا ان سیاروں پر زندگی کی موجودگی کا امکان موجود ہے۔

ناسا نے کائنات کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات اکٹھی کرنے کی غرض سے اپنی کیپلر دوربین کو 2009ء میں خلا میں بھیجا تھا۔ تب سے اب تک اس خلائی دوربین نے جو ڈیٹا بھیجا ہے اسے دیکھ کر سائنسدان انگشت بدنداں رہ گئے ہیں۔ انہیں پتہ چلا کہ یہ کائنات ان کے اندازوں سے کہیں زیادہ وسیع و عریض ہے اور اس کی وسعت کا درست اندازہ لگانے میں وہ فی الوقت ناکام ہیں۔ کچھ سائنسدانوں کا یہ بھی کہنا ہے کہ شاید ہم کبھی بھی اس کائنات کی وسعت کا اندازہ نہ لگا ئیں۔ کیونکہ یہ بات اب پایہ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ کارخانہ قدرت ہمہ وقت عمل پذیر ہے، جس کے نتیجے میں نئی کہکشاں، نئے سیارے اور نئے ستارے مسلسل جنم لے رہے ہیں جبکہ دوسری طرف پرانے سیارے اور ستارے اپنی عمر پوری کر کے فنا بھی ہو رہے ہے۔ کائنات میں ہوتی اس تعمیر و تخریب کا نظارہ سائنسدانوں کے لئے ایک انتہائی حیرت انگیز اور ناقابل بیان شے بنا ہوا ہے۔

ناسا کے ذیلی ادارے، ''ایمز ریسرچ سینٹر'' سے وابستہ پلانیٹری سائنٹسٹ، جیک لیسوئر نے بتایا کہ کیپلر خلائی دوربین کے ذریعے ہم تنگ گلی سے نکل کر کائنات کے مرکزی راستے تک پہنچنے میں کامیاب ہو چکے ہیں جو ہمیں اس کے وسیع تر نظارے دکھا رہا ہے اور ہم پر اس کائنات میں موجود اجسام کے بارے میں نئے نئے بھید کھل رہے ہیں۔ کیپلر کی مدد سے حالیہ عرصے کے دوران ہم نے پہلے 20 گنا زائد نئے سیارے دریافت کئے ہیں۔ جیک لیسوئر کے مطابق یہ تمام نئے دریافت شدہ سیارے بہ لحاظ حجم قدرے چھوٹے

ہیں اور یہ تمام ہمارے نظام شمسی کے سیاروں کی طرح ایک گروپ کی شکل میں کسی نہ کسی ستارے کے گرد گردش کر رہے ہیں۔ ان سیاروں پر دو سال کی تحقیق کے بعد سائنسدانوں پر انکشافات کے نئے دروا ہوئے ہیں۔ اس سے یہ تصدیق ہوگئی ہے کہ کائنات میں ہماری زمین سے مشابہ اور اس کی جسامت کے برابر سیاروں کی تعداد گزشتہ تخمینے سے کہیں زیادہ، یعنی 400 فیصد زائد ہے۔ اسی طرح زمین سے بڑے سیاروں کی تعداد 600 فیصد زائد اور نیپچون کے برابر سیاروں کی تعداد 200 فیصد زائد ہے۔ تاہم مشتری کے برابر سیاروں کی تعداد میں صرف 2 فیصد ہی اضافہ ہوا ہے۔

ان سیاروں کا ماحول زمین سے بہت حد تک مماثلت رکھتا ہے اور سائنسدانوں کو یقین ہے کہ ان میں سے کچھ سیاروں پر منجمد یا محلل شکل میں پانی ضرور ہوگا۔ گویا یہ امید مزید قوی ہوگئی ہے کہ کائنات کے دیگر سیاروں پر کسی نہ کسی شکل میں زندگی ضرور موجود ہوگی، یا الفاظ دیگر یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ شاید اس کائنات میں ہم اکیلے نہیں ہیں۔

نظام شمسی کے سب سے بڑے چاند پر سمندر موجزن ہے؟

ناسا کے سائنسدانوں نے گزشتہ دنوں سیارہ مشتری کے گرد منڈلاتے چاند ''گانی میڈ'' (Ganymade) پر سمندر کی موجودگی کا انکشاف کیا ہے۔ سائنسدانون کے مطابق بلاشبہ ''گانی میڈ'' ہمارے نظام شمسی کا سب سے بڑا چاند ہے۔ مگر حجم میں بڑا ہونا ہی اس کی انفرادیت نہیں بلکہ مشتری کے اس چاند کی اس سے بھی بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اس کے اندر تہہ در تہہ برف اور سیال پانی کے ذخائر کا سمندر موجود ہے۔ سائنسدانوں نے گانی میڈ کو اس کے بڑے حجم اور تہہ در تہہ بناوٹ کی وجہ سے ''کلب سینڈوچ'' سے تشبیہ دی ہے۔ سائنسدانوں کا کہنا ہے کہ گانی میڈ پر پانی اور برف کی موجودگی سے اس بات کے امکانات بڑھ گئے ہیں کہ زمین سے طویل فاصلے پر موجود اس برفانی دنیا میں زندگی کا وجود ہو سکتا ہے۔

ناسا کا خلائی تحقیقی جہاز ''Galileo'' 1990ء کی دہائی میں ''گانی میڈ'' کے قریب سے گزرا تھا اور اس کی اندرونی پرتوں میں نمکین پانی کے سمندر کی تصدیق کی تھی۔ ممکنہ طور پر یہ پانی میگنیشم سلفیٹ کی آمیزش کے باعث نمکین ہے۔ گانی میڈ کا قطر 5,300 کلومیٹر ہے جو حجم میں سیارہ عطارد سے بڑا ہے۔

## روم کے اسلامی دارالخلافہ بننے کی پیشگوئی سے یورپ پریشان

بلغاریہ کی عالمی شہرت یافتہ خاتون نجومی آنجہانی ''باباوانگا'' کی ایک پیش گوئی نے اہل یورپ کو پریشان کر رکھا ہے۔ 1996ء میں دنیا سے رخصت ہونے والی نابینا خاتون نے پیش گوئی کی تھی کہ 2043ء میں روم، اسلامی خلافت کا مرکز بن جائے گا۔ باباوانگا جسے بلغاریہ کی ''ناسترادامس'' قرار دیا جاتا ہے، ڈیلی اسٹار نے بتایا کہ اس کی 85 فیصد پیشگوئیاں درست ثابت ہوئی ہیں، جن میں ایڈز کا پھیلاؤ، نائن الیون کا واقعہ، اوباما کا امریکی صدر بننا، داعش کا نمودار ہونا اور یورپ پر مسلمان پناہ گزینوں کی یلغار بھی شامل ہے۔ اس وقت یورپی میڈیا میں باباوانگا کی جس پیش گوئی نے سب کو پریشان کر رکھا ہے، وہ یہ ہے کہ 2023ء تک یورپ میں مسلمانوں کا غلبہ ہو جائے گا اور عیسائیوں کی آبادی نہ ہونے کے برابر رہ جائے گی۔ اس کے 20 سال بعد یعنی یورپ بھر میں اسلامی خلافت قائم ہو جائے گی، جس کا دارالخلافہ روم ہوگا۔ روسی نیوز پورٹل ریانووستی، چینی جریدے ساؤتھ چائنا مارننگ پوسٹ اور آسٹریلوی جریدے نیوز ڈاٹ کام نے بلغاری خاتون نجومی باباوانگا کی پیشگوئیوں پر خصوصی رپورٹیں شائع کی ہیں اور بتایا ہے کہ وہ 1911ء میں مقدونیہ کے شہر اسٹروتسا میں پیدا ہوئیں۔ ان کا خاندانی نام وانگی لیا گشت رووا تھا، ان کی مستقبل میں جھانکنے کی حیران کن صلاحیت کا آغاز 12 سال کی عمر میں ہوا جب ان کے علاقے میں ایک خوفناک طوفان آیا۔ جس کے جھکڑ میں بابا ونا کا اڑ گئیں اور جنگل میں جا گریں۔ کھوج کرنے والوں نے انہیں تین دن بعد بے ہوشی کے عالم میں دریافت کیا۔ لیکن سر پر شدید چوٹ لگنے کے نتیجے میں باباوانگا کی آنکھیں ضائع ہوگئیں، جس کے بعد انہوں نے گوشہ تنہائی کو چن لیا۔ کچھ دن بعد انہوں نے دعویٰ کیا کہ ان کو

قدرت کی جانب سے مستقبل میں جھانکنے کی صلاحیتیں حاصل ہونگی ہیں۔ دیکھتے ہی دیکھتے ان کے گرد معتقدین کا ہجوم اکٹھا ہوگیا اور بعض وانگا کی شہرت یورپ بھر میں پھیلنے لگی۔ بلغاریہ پوسٹ کے مطابق بابا وانگا کی موت 1996ء میں بیماری میں مبتلا ہو کر ہوئی۔ ان کی مقبول اور کامیاب پیشگوئیوں میں روسی آبدوز کرسک کی تباہی بھی شامل ہے۔ نابینا خاتون نے 1980ء میں کہا تھا کہ ایک روسی آبدوز سمندر کے گھیرے میں آ جائے گی۔ پیش گوئی کے دس سال کے بعد 1990ء میں روسی نیول ڈاکیارڈ میں ایٹمی آبدوز کرسک بنائی گئی، جس کو 12 اگست 2000ء کو مشقوں کے دوران زیر سمندر ایک حادثہ پیش آیا، آبدوز تباہ ہوگئی اور پورا عملہ ہلاک ہوگیا۔ روسی نیوز پورٹل نے بتایا ہے کہ بابا وانگا نے 1995ء میں اپنی موت سے ایک سال قبل امریکہ کے 44 ویں صدر کی شناخت کے بارے میں دعویٰ کیا تھا کہ اس مرتبہ امریکی صدر ایک افریقی ہوگا۔ نائن الیون کے حوالے سے بابا وانگا نے 1989ء میں کہا گیا تھا کہ ایستادہ ''امریکی بھائیوں'' کو اسٹیل کے بنے ہوئے پرندے ٹکرا کر گرادیں گے اور جھاڑیوں (Bush) سے بھیڑیا نکل کر بے گناہوں کا خون بہائے گا۔ نیوز ڈاٹ کام آسٹریلیا کا استدلال ہے کہ اس پیش قیاسی میں دو بھائیوں سے مراد ٹوئن ٹاور ہیں اور اسٹیل کے پرندے ہوائی جہاز اور انگریزی میں جھاڑی کے بھیڑیے کے لئے مستعمل لفظ Bush سے مراد امریکی صدر جارج ڈبلیو بش ہے اور بے گناہوں کے خون سے مراد عراق و افغانستان کے بے گناہ شہری ہیں جو اتحادی افواج کے حملوں میں مارے گئے۔ بابا وانگا کی 1950ء میں کی جانے والی پیش گوئیوں کے حوالے سے بلغاری نیوا یجنسی نووی نائٹ کا کہنا ہے کہ انہوں نے کہا ٹھنڈے علاقے اگلے دنوں میں گرم ہوجائیں گے اور سوئے ہوئے آتش فشاں جاگ جائیں گے۔ اسی سال میں انہوں نے 2004ء میں آنے والے سونامی کے حوالے سے پیش گوئی کی اور کہا تھا کہ ایک بہت بڑی پانی کی لہر بہت بڑے علاقہ کو اپنی لپیٹ میں لے لے گی اور لاکھوں لوگ اس کی زد میں آئیں گے۔ بابا وانگا کی پیش گوئیوں کے حوالے سے برطانوی جریدے ڈیلی اسٹار نے بتایا ہے کہ 2016ء سے مسلمان، یورپ پر چھا لے گئیں گے۔ 2028ء میں زمین کے باسی اس بات کی کوشش کریں گے کہ زہرہ کا سفر کیا جائے اور یہاں توانائی کے ذرائع کو تلاش کیا جائے۔ 2033ء میں زمین پر پانی کی سطح میں غیر معمولی بلندی محسوس کی جائے گی، کیونکہ بڑے بڑے برفانی علاقے گرمیوں کے سبب پگھل جائیں گے اور ان کا پانی سمندروں میں شامل ہو جائے گا۔ 2043ء سے متعلق پیش گوئیوں میں کہا گیا ہے کہ یورپ اسلامی خلافت کا حصہ بن جائے گا اور اس کا دارالخلافہ روم کو قرار دیا جائے گا۔ اور عالمی معیشت مکمل طور پر مسلمانوں کے ہاتھ میں ہوگی۔ 2066ء میں امریکی افواج، روم کو اسلامی خلافت سے واپس لینے اور عیسائیت کے عروج کی خاطر ایک نئی قسم کے ''کلائمٹ چینج ویپن'' (موسمی ہتھیار) کا استعمال کریں گی۔ 2084ء میں بابا وانگا کے مطابق ''فطرت کا نیا ظہور'' ہوگا۔ اس بارے میں کسی کو نہیں معلوم کہ اس جملہ کا کیا مطلب ہے اور اس میں کیا راز پوشیدہ ہے؟ 2100ء میں انسان ایک مصنوعی سورج بنانے میں کامیاب ہوجائیں گے۔ 2130ء میں انسان خلائی مخلوق کی مدد سے سمندروں کی تہہ میں آبادیاں بنائیں گے۔ 2201ء میں سورج ٹھنڈا ہونا شروع ہوجائے گا جس کے نتیجے میں زمین پر درجہ حرارت گر جائے گا۔ 2354ء میں بابا وانگا کی پیشگوئیوں کے مطابق مصنوعی سورج کی تباہی کے نتیجے میں زمین پر ہولناک قحط پڑے گا۔ 2480ء میں دو مصنوعی سورجوں کے تصادم کے نتیجے میں زمین کا بیشتر حصہ اندھیرے میں ڈوب جائے گا۔ 3005ء میں مریخ پر ہونے والی ایک جنگ کے نتیجے میں اس سیارے کی اپنے مدار میں رفتار بالکل سست ہوجائے گی۔ 3010ء کے سال میں بابا وانگا کی پیش قیاسیوں کے مطابق ایک دم دار ستارہ زمین سے ٹکرا جائے گا جس کے نتیجے میں زمین راکھ، گرم چٹانوں اور آگ کے گولوں میں گھر جائے گی۔

☆☆

# بارہ برجوں کے حالات 2017ء



## برج حمل
2017ء کے حالات

### (1) یکم جنوری سے 7 جنوری
موجودہ حالات نہایت سازگار ہیں۔ لیکن اگر آپ کو دلائل سے واسطہ پڑے تو اس موقع پر ہٹ دھرمی یا ضد کا مظاہرہ نہ کریں۔ بلکہ بہتر یہ ہوگا کہ حکمت عملی سے کام لیتے ہوئے اپنے آپ کو بچا لے جائیں۔

### (2) 8 جنوری سے 14 جنوری
یہ ہفتہ روزمرہ کے چھوٹے چھوٹے کام نمٹانے اور خط و کتابت کرنے کا ہفتہ ہے۔ بہتر یہ ہوگا کہ کسی بڑے کام کی منصوبہ بندی کریں۔

### (3) 15 جنوری سے 21 جنوری
جرأت سے کام نہیں لو گے تو کچھ نہیں ملے گا، اپنے مقصد کے حصول میں کوشاں رہیں اور ذرا مستعدی سے کام لیں مبادا کہ کوئی دوسرا بازی لے جائے۔

### (4) 22 جنوری سے 28 جنوری
سماجی تعلقات اور کاروبار میں اضافے کی کوشش کریں۔ دوسروں کے دلوں میں اعتماد پیدا کریں لیکن فوری فائدے کو مدنظر رکھنا مناسب نہیں۔

### (5) 29 جنوری سے 4 فروری
اگر آپ کی منصوبہ بندی صحیح ہے تو کام شروع کر دیجئے بہ صورت دیگر کوئی بھی قدم اٹھانے سے پہلے غور و فکر سے کام لینا بہت ضروری ہے۔ جذبات کی رو میں کئے گئے فیصلوں سے گریز کیجیے۔

### (6) 5 فروری سے 11 فروری
آج کا بویا ہوا بیج ہی کل تناور درخت بنے گا۔ لہٰذا اس مقولے پر عمل کرتے ہوئے آج ہی سرگرم عمل ہو جائیے۔ اگر آپ کے ذہن میں کی سودمند منصوبہ ہے تو اسے عمل جامہ پہنانے میں تاخیر کیوں؟ اسے پس پشت مت ڈالئے اور قدم اٹھائیے!

### (7) 12 فروری سے 18 فروری
ذاتی عزائم کی تکمیل کے لئے بہت موزوں ہفتہ ہے۔ لیکن اپنی ذات کو حد سے زیادہ اہمیت نہ دیں۔ دوسرے لوگوں کو موقع دیں کہ وہ آپ کی صلاحیتوں کا تہہ دل سے اعتراف کریں۔

### (8) 19 فروری سے 25 فروری
آپ کی طرف سے معمولی سا تذبذب بھی آپ کے منصوبوں کو خاک میں ملا سکتا ہے۔ آگے قدم بڑھائیے۔ ورنہ آپ کی تمام تر کوششیں رائیگاں جائیں گی۔

### (9) 26 فروری سے 4 مارچ
افواہوں پر کان مت دھریئے اور نہ ہی دوسروں کے خیالات و نظریات کا اثر قبول کیجئے۔ اپنی قوت فیصلہ پر انحصار کیجئے اور اسی کی روشنی میں آگے بڑھیے۔

### (10) 5 مارچ سے 11 مارچ
کوئی بھی اندھا دھند فیصلہ کرنے سے پہلے اپنے عزیز و اقارب اور دوستوں سے مشورہ ضرور کریں۔ اس وقت کا تقاضا یہ ہے کہ دوسروں سے ہمدردی کی جائے اور انہیں خوش رکھا جائے۔

### (11) 12 مارچ سے 18 مارچ
اپنے منصوبوں میں کسی قسم کا رد و بدل نہ کریں۔ اور نہ ہی فضول بحث مباحثہ میں الجھیں، کیوں کہ اس طرح لوگ آپ کو سمجھ نہیں پائیں گے۔ اور آپ کے نظریات و خیالات کو غلط طور پر پیش کریں گے۔

### (12) 19 مارچ سے 25 مارچ
آپ نہ صرف نئے دوست بنانا چاہیں گے بلکہ نئے مقامات بھی تلاش کریں گے۔ لیکن وقت کا تقاضا یہ ہے کہ آپ اپنے ارادوں کو عملی جامہ پہنائیں اور ان کے عوض پورا پورا استفادہ اٹھائیں۔

## (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

یہ وقت اپنے عزائم اور ارادوں کی قیمت لگانے کا نہیں۔ اپنے مستقبل کو دوسروں کی فلاح و بہبود کے لئے وقف کر دیجئے۔ دوسروں کی مدد کیجئے۔ ان کا ہاتھ بٹایئے، کبھی کبھی خسارے کا سودا بھی مزہ دیتا ہے۔

## (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

سودمند اور بہتر نتائج کا دارومدار فوری اقدام پر ہے۔ اپنے تمام تر منصوبے پر عمل درآمد سے پہلے، اپنے خیر خواہوں سے مشورہ ضرور حاصل کر لیجئے۔

## (15) 9 اپریل سے 15 اپریل

کسی نئی سمت میں قسمت آزمایئے اور پھر نتائج تک صبر سے کام لیجئے۔ کاروبار یا محض تفریحی سفر آپ کے ذہن کو فوری اقدام پر آمادہ کر سکتا ہے۔

## (16) 16 اپریل سے 22 اپریل

اپنے دوستوں کو یاد کرنے کا بہتر طریقہ یہ ہے کہ انہیں تحائف سے نوازا جائے...... یا پھر ان کی بروقت امداد کی جائے یعنی ان کی فوری ضروریات کو پورا کیا جائے۔

## (17) 23 اپریل سے 29 اپریل

ایسے لوگوں کے ساتھ مل کر کام کیجئے جو آپ کی مضطرب مزاجی سے مطابقت رکھتے ہوں یا اس مزاجی کیفیت میں آپ کے ہم مزاج ہوں اور جنہیں کثیر فوائد کی تمنا ہو...... نظریات کا تبادلہ ترقی کی نئی راہیں کھول سکتا ہے۔

## (18) 30 اپریل سے 6 مئی

اس میں شبہ نہیں کہ آپ نہایت شکست خوردہ ہیں، لیکن اس کے باوجود اپنے عزائم کو نہ چھوڑیں۔ کوئی نہ کوئی شخص یقیناً آپ کی صلاحیتوں کو پہچان کر آپ سے تعاون ضرور کرے گا۔

## (19) 7 مئی سے 13 مئی

اگر آپ یہ سوچتے ہیں کہ آپ کسی نئے راستے پر گامزن ہیں، اس امر کی تصدیق کر لیجئے کہ واقعی آپ صحیح راستے پر گامزن ہیں، کیونکہ بعض اوقات آسانی سے حاصل ہونے والا معمولی سا مفاد، بڑے مفاد کو ضائع کر دیتا ہے۔

## (20) 14 مئی سے 20 مئی

اپنی صلاحیتوں کو آزمانے اور اجاگر کرنے کا یہی موقع ہے اپنے لئے موزوں ترین ماحول اور کام کا انتخاب کیجئے۔

## (21) 21 مئی سے 27 مئی

جتنا زیادہ آپ سوچیں گے، اتنا ہی زیادہ الجھیں گے، یعنی انتہائی غور و فکر کے بعد بھی آپ کسی نتیجے پر نہ پہنچ سکیں گے، بہتر ہے کہ ہفتے کو گزر جانے دیں۔ سارے امور کسی اور ہفتے کے لئے اٹھا رکھیں۔

## (22) 28 مئی سے 3 جون

عزیز و اقارب، اپنے شرکائے کار سے الجھے بغیر، آنے والے ہفتے کا استقبال کریں اور پوری ہم آہنگی کے ساتھ کام کریں، آپ دیکھیں گے کہ حالات کس قدر بہتر ہو جائیں گے۔

## (23) 4 جون سے 10 جون

بے کار باتوں اور غیر اہم کاموں میں اپنا وقت مت ضائع کیجئے۔ ہر ضائع ہونے والا ہفتہ دوسرے ہفتے کے بوجھ کو مزید بڑھا دیتا ہے۔ اپنا کام پوری لگن اور باقاعدگی سے کرتے رہیے، اسی میں ہی آپ کی بہتری ہے۔

## (24) 11 جون سے 17 جون

آپ کا آج کا عمل بہترین نتائج کا حامل ہو سکتا ہے۔ لہٰذا اپنے عمل کو حتیٰ المقدور شاندار طریقے سے انجام دیجئے۔ کوئی شے آپ کو اپنے مقصد سے ہٹانے نہ پائے۔

## (25) 18 جون سے 24 جون

اپنے موجودہ منصوبوں اور کاروبار کو نظر انداز یا پس پشت ڈالے بغیر اپنے مفادات کا رخ موڑ دیجئے لیکن یہ پیش رفت یقینی اور اٹل ہونی چاہئے۔

## (26) 25 جون سے یکم جولائی

جانے پہچانے شعبے میں کوئی نیا موقع کامیابی کی نئی راہیں کھول سکتا ہے۔ ماحول کی تبدیلی آپ کے اندر نیا ولولہ اور نیا جوش و خروش پیدا کر سکتی ہے۔

## (27) 2 جولائی سے 8 جولائی

موجودہ تفکرات سے دل برداشتہ نہ ہوں۔ بہتر ہے کہ انہیں نظر انداز کرتے ہوئے بہتر مستقبل کی منصوبہ بندی کی جائے۔

## (28) 9 جولائی سے 15 جولائی

اگر آپ کے ذہن میں کوئی اہم منصوبہ ہے تو اسے فوراً عملی جامہ پہنایئے، ایسا نہ ہو کہ یہ منصوبہ آپ ہی کی زبانی دوسروں تک پہنچ جائے اور اس طرح دوسرے آپ پر سبقت لے جائیں۔

## (29) 16 جولائی سے 22 جولائی

افسردگی اور مایوسی کے برعکس فعال اور ہنگامہ خیز زندگی آپ کے لئے توانائی کا خزانہ ہے۔ اگر آپ غمگین یا بجھے بجھے سے ہیں تو سیر و تفریح کے لئے اپنے ماحول سے باہر نکل جایئے۔

## (30) 23 جولائی سے 29 جولائی

آپ کی کامیابیوں کا دارومدار انتھک محنت اور بھرپور عمل پر ہے۔ اپنی قوت فیصلہ پر بھروسا کیجئے اور نئے کام کا آغاز کیجئے، یہی آپ کے لئے موزوں ترین مشورہ ہے۔

## (31) 30 جولائی سے 5 اگست

کوئی بھی نیا تجربہ آپ کے عزائم اور ارادوں کی طرف ایک نئے قدم کے مترادف ہوگا، جو کچھ باقی ہے، اسے حاصل کرنے کا بہترین موقع اسی ہفتے ہی ہے۔

## (32) 6 اگست سے 12 اگست

مسائل سے نمٹنے کا ہفتہ ہے۔ اگر آپ اپنے دوستوں اور محسنوں کو نظر انداز کرتے آئے ہیں تو یہ ہفتہ اس برتاؤ کی تلافی کر سکتا ہے، احسان کا بدلہ "احسان" اس مقولے پر عمل کیجئے۔

## (33) 13 اگست سے 19 اگست

اس ہفتے شروع کیے جانے والے کام یا اقدام پر آپ یقیناً پچھتائیں گے۔ کہ کاش! میں نے ایسا نہ کیا ہوتا۔ یہ کیا ہوتا، وہ کیا ہوتا، لہٰذا ہر ایسے اقدام سے گریز کریں جو بعد ازاں پریشانی کا باعث بنے۔

## (34) 20 اگست سے 26 اگست

موجودہ مفادات کی چکا چوند نے آپ کو ایک ایسی ہستی کے وجود سے غافل کر رکھا ہے جو آپ کو "عزیز از جان" سمجھتی ہے، دوستی اور رومانس کے لئے بھی ضرور وقت نکالئے۔

## (35) 27 اگست سے 2 ستمبر

غور و فکر سے کی گئی منصوبہ بندی منافع بخش ثابت ہو سکتی ہے، لہٰذا اسے پورا وقت اور بھرپور توجہ دیجئے۔ اطمینان کر لیجئے کہ آپ کو آپ کا حصہ ضرور ملے گا؟

## (36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

دوستوں کو جیتنے اور دوسروں کو اپنا بنانے کے لئے موزوں ترین ہفتہ ہے۔ خصوصاً ایسے لوگوں کو جو آپ کے لئے معاون ثابت ہو سکتے ہیں۔ رجائیت پسند بنئے، مگر عمل کے میدان میں رجعت پسندی کو اپنایئے۔

## (37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

بھولے بسرے دوستوں سے رابطہ پیدا کیجئے۔ یہ رابطہ آپ کے لئے حیران کن معلومات کا باعث بنے گا، بعد ازاں مزید کمال کی توقع ہے۔

## (38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

دوستوں اور سماجی تقریبات کو اپنے موجودہ مقاصد اور مفادات پر اثر انداز نہ ہونے دیں۔ گرم جوشی اور خوش اخلاقی سے ضرور پیش آئیں، مگر ہمہ وقت محتاط رہیں۔ اپنے خیالات اور تجاویز اپنے تک ہی محدود رکھیں۔

## (39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

وہ حالات کہ جن پر آپ کا بس نہیں، آپ کے منصوبوں کو تہہ و بالا کر سکتے ہیں، متصادم مفادات سے گریز کریں، جب آپ کو یقین ہو جائے کہ کیا اچھا ہے اور کیا برا، تو اس وقت قسمت آزمائی کیجئے۔

## (40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

خود غرض، جھوٹے اور مکار دوستوں سے خبردار رہیے، وہ آپ کے مقاصد کو ناکام بنانے پر تلے ہوئے ہوئے ہیں۔ انہیں محض اپنا مفاد عزیز ہے۔ آپ کے مقاصد کو وہ اپنے لئے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

## (41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر

آپ جس قدر کامیاب ہوتے چلے جائیں گے، آپ کے دوستوں اور شرکائے کار افراد کے تقاضے بھی بڑھتے چلے جائیں گے، ممکن ہو تو اپنے راستے پر مستقل مزاجی سے گامزن رہیے۔

## (42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر

ایسے لوگوں سے میل ملاپ بڑھایئے جن کے پاس نئے نئے خیالات ہوں اور زندگی سے لطف اندوز ہونا جانتے ہوں۔ ایسے لوگوں

کی دوستی آپ کو پرخطر سرمایہ کاری سے محفوظ رکھے گی۔ ورنہ اپنی کھال میں مست رہیے۔

**(43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر**

بھرپور اور مسلسل مطالعے کا پروگرام بنایئے اور پھر اس پر عمل کیجئے۔ اس طرح آپ کا ہر قدم روشن تر مستقبل کی طرف اٹھے گا۔ ایسی درخشندہ نشانیوں کا انتظار کیجئے۔

**(44) 29 اکتوبر سے 4 نومبر**

دلی رنجشوں اور مزاحمتوں سے دلبرداشتہ نہ ہوں، ہر مایوسی کو ذہن سے جھٹک دیجئے اور موجودہ راستے پر گامزن رہیے۔ خوش گوار مستقبل دور نہیں۔

**(45) 5 نومبر سے 11 نومبر**

اس ہفتے کا تقاضا ہے کہ اسے انتہائی خندہ پیشانی اور مہذبانہ انداز میں گزارا جائے۔ آپ کا ہر فیصلہ متوازن ہونا چاہئے۔ کام کے ساتھ ساتھ آرام بھی ضروری ہے۔

**(46) 12 نومبر سے 18 نومبر**

اپنے منصوبوں کو جدید حالات سے ہم آہنگ کیجئے۔ اس بات کا قوی احتمال ہے کہ آپ اپنے محدود نظریات ومشاہدات پر ہی بھروسا کریں۔

**(47) 19 نومبر سے 25 نومبر**

آپ کے موجودہ مسائل کتنے ہی کٹھن کیوں نہ ہوں، انتھک جدوجہد انہیں سلجھائے گی، ماضی کو بھلا کر آنے والے وقت سے متعلق سوچئے، نتائج پر گہری نظر رکھئے!

**(48) 26 نومبر سے 2 دسمبر**

ایسے لوگوں سے ہوشیار رہیے جو آپ کو سبز باغ دکھا کر لوٹنا چاہتے ہیں، اگر آپ نے محتاط رویہ اختیار نہ کیا تو یہ لوگ آپ کو ہڑپ کر جائیں گے۔

**(49) 3 دسمبر سے 9 دسمبر**

یہ وقت آپ کے بہترین منصوبے کے بارآور ہونے کا ہے، اپنی رفتار تیز کر دیجئے یہی آج کا تقاضا ہے، کاروبار، دوستی، حتیٰ کہ رومانس کا دارومدار بھی دوسروں کے ساتھ مل بیٹھنے پر ہے۔ ذہنی ہم آہنگی بھی شرط ہے۔

**(50) 10 دسمبر سے 16 دسمبر**

اس وقت آپ جو کچھ بھی کر رہے ہیں، کاروباری یا مالی اعتبار سے سودمند ثابت ہوگا۔ لیکن کسی دوسرے سے اس کا اظہار نہ کیجئے گا، اور اسے محض اپنی ذات تک محدود رکھنا ہوگا۔

**(51) 17 دسمبر سے 23 دسمبر**

جتنی بڑی امیدیں وابستہ کریں گے، اتنا ہی بڑا نقصان ہوگا۔ اگر کوئی شخص آپ کو نقصان پہنچاتا ہے تو اسے بھول جائیں اور نئے سرے سے سرگرم عمل ہو جائیں۔

**(52) 24 دسمبر سے 31 دسمبر**

اس ہفتے کا ہر عمل ناامیدی اور شکست پر مشتمل ہوگا۔ دوسرے لوگ بھی ایسے ہی حالات سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ ہر رکاوٹ یا ہر حالت کا خندہ پیشانی سے استقبال کیجئے۔

## برج ثور
## 2017ء کے حالات



**(1) یکم جنوری سے 7 جنوری**

مقابلہ بہت سخت ہے، اس لئے کامیابی کے لئے سخت محنت کرنا ہوگی، بہرحال دل برداشتہ نہ ہوں، آپ کا تجربہ سودمند ثابت ہوگا۔

**(2) 8 جنوری سے 14 جنوری**

آپ کی مالی خوش اسلوبی اور کاروباری ترقی کا دارومدار محنت کے بجائے قسمت پر ہے اور قسمت آپ پر جلد ہی مہربان ہوگی۔ آپ کے پاس جو اثاثہ موجود ہے وہ خاصا منافع بخش ثابت ہو سکتا ہے۔

**(3) 15 جنوری سے 21 جنوری**

اپنے اخراجات پر غور کیجئے۔ آپ اپنی دولت ایسے دوستوں اور ایسے کاروباری تعلقات پر ضائع کر رہے ہیں جو قطعی فضول اور اہم نہیں ہے۔

**(4) 22 جنوری سے 28 جنوری**

مسئلہ یہ نہیں کہ آپ میں لوگوں کو جانچنے یا پرکھنے کی اہلیت نہیں ہے بلکہ اصل بات یہ ہے کہ آپ دوسروں پر بہت زیادہ بھروسا کرتے ہیں، اس ہفتے کسی نئے معاہدے یا دستاویز پر دستخط نہ کیجئے۔ اگر سرمایہ کاری کا ارادہ ہو تو پہلے خوب چھان بین کر لیجئے۔

## (5) 29 جنوری سے 4 فروری

اپنے آپ کو پہچانئے، اپنی صلاحیتوں کا اندازہ کیجئے اور اپنے آپ کا محاسبہ کیجئے۔ سنجیدگی سے اپنے آپ کو پہچانئے، اور انہیں درست کیجئے، شہرت و مقبولیت کے لئے موزوں وقت ہے۔

## (6) 5 فروری سے 11 فروری

اگر آپ کے اندر الق کا راز، صلاحیت اور کچھ کر گزرنے کی امنگ ہے تو اپنے خول سے باہر نکلئے۔ اور اپنی صلاحیتوں کو منوایئے آپ کی مسرتوں کا انحصار متواتر مشاہدے اور دوسروں کے نظریات سے آگاہی پر ہے۔

## (7) 12 فروری سے 18 فروری

شہرت کے حصول کے لئے بلاوجہ دوسروں سے ہمدردی مت کیجئے۔ ورنہ لوگ اپنے مقاصد کے لئے آپ کو کولہو کا بیل بنا دیں گے۔ جائز انکار کی جرات پیدا کیجئے۔ جنہیں آپ سے ہمدردی ہے یا جو آپ کے سچے دوست ہیں، وہ آپ کی قدر کریں گے۔

## (8) 19 فروری سے 25 فروری

مکمل اطمینان اور ٹھوس ضمانت کے بغیر کسی پیشکش یا منصوبہ کو قبول نہ کیجئے۔ سفر آپ کے لئے سودمند ضرور ثابت ہوسکتا ہے۔ لیکن محض پرچھائیوں کے تعاقب سے کچھ ہاتھ نہیں آئے گا۔

## (9) 26 فروری سے 4 مارچ

صاحب اقتدار اور با اختیار لوگوں پر تنقید اور طنز سے گریز کریں۔ ان کا منصوبہ آپ سے بہتر ثابت ہوسکتا ہے۔ لہٰذا ان کے ساتھ قدم ملا کر چلئے۔ ان کے دل میں آپ کی بہت قدر ہے۔

## (10) 5 مارچ سے 11 مارچ

اپنے غموں کو بھول کر دوستوں کا خندہ پیشانی سے استقبال کریں۔ اگر آپ انہیں یہ یقین دلانے میں کامیاب ہو گئے تو وہ آپ کے بڑے سے بڑے مسئلے کو بھی حل کرا دیں۔

## (11) 12 مارچ سے 18 مارچ

شہرت ہی وہ مختصر راستہ ہے جو آپ کو کامیابیوں اور کامرانیوں تک پہنچا سکتا ہے۔ صحیح لوگوں سے مل کر کاروبار کیجئے۔

## (12) 19 مارچ سے 25 مارچ

آپ کا منصوبہ خواہ کیسا ہی کیوں نہ ہو، اس کے لئے بہت محنت کی ضرورت ہے، لہٰذا اسے شروع کرنے میں تاخیر سے کام مت لیجئے۔ شروع کرنے کے بعد اس پر عمل سے کاربند ہیں۔ آگے بڑھنا ہی آپ کے لئے فائدہ مند ہے۔

## (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

موجودہ مسائل سے پریشان نہ ہوں۔ کوئی خط، کوئی ٹیلی فون کال یا کوئی سبب آپ کے مسائل کو حل کر دے گا۔

## (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

اس راستے پر جس پر کہ آپ گامزن ہیں، آپ کو اپنے دوستوں کی مدد کی ضرورت پڑسکتی ہے۔ لہٰذا ان کی تجاویز اعتماد اور بھروسے کی نظر سے دیکھیں۔ مبادا کہ آپ خوامخواہ الجھ کر رہ جائیں۔

## (15) 9 اپریل سے 15 اپریل

اس بات کا قوی امکان موجود ہے کہ اپنے مسائل کو سمجھنے میں غلطی کر سکتے ہیں۔ اگلا قدم اٹھانے سے پہلے خوب غور و فکر سے کام لیجئے۔

## (16) 16 اپریل سے 22 اپریل

آپ نے اپنے آپ کو بہت سی باتوں میں الجھا لیا ہے۔ جتنی بھی غیر اہم باتیں ہیں، انہیں ذہن سے اتار پھینکئے اور ان ہی امور پر توجہ دیجئے جو واقعی کسی اہمیت کے حامل ہیں خاص طور پر مالی مسائل آپ کی توجہ کے زیادہ متقاضی ہیں۔

## (17) 23 اپریل سے 29 اپریل

اپنے ضرورت مند دوستوں کو پرخلوص مشورہ ضرور دیں۔ لیکن انہیں اس بات پر مجبور نہ کریں کہ وہ ہر حال میں آپ کے مشوروں پر عمل بھی کریں۔ اس طرح آپ ان کے اعمال کے نتائج کی ذمہ داری سے بچے رہیں گے۔

## (18) 30 اپریل سے 6 مئی

کوئی بھی فیصلہ کرتے وقت کسی الجھن میں نہ پڑیں۔ حالات کی یکا یک تبدیلی بہت سے امور کو خود ہی نمٹا دے گی۔

## (19) 7 مئی سے 13 مئی

وہ ہستی جو آپ کے بہت قریب ہے۔ اس سے پیار بھری گفتگو آپ کو دائمی مسرت عطا کر سکتی ہے۔ اگر دوسرے لوگ بھی اس میں ملوث ہوں تو ان کی پرواہ نہ کریں۔

(20) 14 مئی سے 20 مئی

اگر کسی مسئلے کے متعلق آپ خود مطمئن نہیں ہیں تو کبھی دوسرے سے اس کا ذکر مت کیجئے، بہ صورت دیگر وہ اپنی کوتاہیوں کا بوجھ بھی آپ پر ڈال دیں گے، اور لوگ آپ ہی کو قصوروار سمجھیں گے۔

(21) 21 مئی سے 27 مئی

حالات کا روشن پہلو دیکھیں یا انہیں قطعی نظر انداز کر دیں۔ غم زدہ چہرہ آپ کی مسرتوں کو پل بھر میں ختم کر سکتا ہے۔

(22) 28 مئی سے 3 جون

مالی اور کاروباری امور کے متعلق فیصلہ کرنے کے لئے بہترین ہفتہ ہے، بلا سوچے سمجھے سرمایہ کاری نہ کریں۔ ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھانا ہی عقل مندی ہے۔

(23) 4 جون سے 10 جون

اس ہفتے کوئی اہم فیصلہ نہ کریں۔ دوسرے لوگ آپ کے لئے فیصلے کرنے میں مصروف ہیں۔ معلوم کریں کہ وہ آپ سے کیا چاہتے ہیں اور پھر موزوں جواب کے لئے تیار ہو جائیے۔

(24) 11 جون سے 17 جون

جو کچھ لوگ سننے کے خواہش مند ہیں، انہیں وہی کچھ سنا کر خوش کر دیں، لیکن ان سے کسی فوری جواب کی توقع نہ رکھیں، وقت آنے پر وہ خود ہی آپ کے احسان مند ہوں گے۔

(25) 18 جون سے 24 جون تک

دلائل بے سود ہیں، لہٰذا انہیں نظر انداز کر دیں، دوستوں اور کاروباری ساتھیوں سے جھگڑا کوئی ثالث ہی نمٹا سکے گا۔

(26) 25 جون سے یکم جولائی

اپنی صلاحیتوں کو عمل سے ہم آہنگ کیجئے۔ اپنے آپ کو سنواریئے پھر دوسرے بھی آپ کو پسند کریں گے۔ خوشیوں کے دن قریب ہیں۔

(27) 2 جولائی سے 8 جولائی

حوصلہ شکنی کی بات کو بھول کر آنے والے حالات پر توجہ دیجئے ایسے امور پر غور و فکر کے لئے وقت مختص کیجئے جن سے آپ کا اب تک واسطہ نہیں پڑا۔

(28) 9 جولائی سے 15 جولائی

بجٹ کے مطابق ہی عمل کیجئے۔ اسی طرح آپ کی کوششیں بار آور ہو سکتی ہیں۔

(29) 16 جولائی سے 22 جولائی

صحیح فیصلہ، اہلیت اور امنگ ہی آپ کی قوت ہیں، ان سے مناسب مدد لیجئے، آپ فوری کامیابی سے ہمکنار ہوں گے۔

(30) 23 جولائی سے 29 جولائی

آپ کے سامنے بہت سے راستے روشن ہیں، ہر راستہ دوسرے سے مختلف ہے، انتخاب کی ذمہ داری آپ پر ہے۔

(31) 30 جولائی سے 5 اگست

اپنے فرائض سے غفلت نہ برتئے، خواہ اس کے لئے آپ کو اپنے پرائے دوستوں سے کنارہ کشی ہی کیوں نہ اختیار کرنی پڑے۔

(32) 6 اگست سے 12 اگست

ہوشیاری سے کام لیجئے......! مفادات میں تصادم آپ کے لئے مالی اعتبار سے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ آخری فیصلہ ابھی باقی ہے۔

(33) 13 اگست سے 19 اگست

آپ اہم امور کو بہت دیر سے نظر انداز کئے ہوئے ہیں۔ یہ وقت انہیں سرانجام دینے کا ہے۔ بہ صورت دیگر بڑھتی ہوئی مشکلات آپ کو خاصا دل برداشتہ اور مایوس کر دیں گی۔

(34) 20 اگست 26 اگست

یہ ہفتہ رومانس کے لئے بہتر ہے نہ کسی نئے کام کے لئے جو کچھ آپ کر رہے ہیں، اس میں خوب محنت کیجئے اور سنہرے موقع کا انتظار کیجئے۔

(35) 27 اگست سے 2 ستمبر

اپنے ماضی کا محاسبہ کیجئے تاکہ آپ کو اپنی موجودہ بے سود کوششوں کی خامیوں کا پتا چل سکے۔ اب بھی وقت ہے کہ آپ اپنے غلط فیصلے کو بدل سکتے ہیں اور اپنا اعتماد بحال کر سکتے ہیں۔

(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

اگر آپ کی خواہشات ادھوری ہیں تو انتھک محنت کیجئے۔ آپ جلد ہی مشکلات پر قابو پالیں گے۔ سب سے پہلے اپنی بہتری پر توجہ دیجئے۔

## (37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

آپ کے شکوک کم ہونے کے بجائے اور بھی بڑھ جائیں گے، کسی ہمدرد شخص کو موقع دیں کہ وہ آپ کے ان مسائل کو سلجھا دے۔

## (38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

نئی ذمہ داریوں اور دوسروں کو نصیحت کرنے سے دور رہیں، ورنہ آپ وہیں پہنچ جائیں گے جہاں سے چلے تھے۔

## (39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

آپ کی کوششوں کو کوئی دوسرا شخص اپنے مفاد کے لئے استعمال کرنے کی فکر میں ہے، لہٰذا اپنے منصوبے کو شروع کرنے میں دیر نہ کریں خواہ آپ کو کتنی ہی محنت کیوں نہ کرنی پڑے۔

## (40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

اپنے ذہن کو ہر قسم کے بوجھ سے ہلکا کر دیجئے اور بے شک بڑے کام میں ہاتھ ڈال دیجئے۔ خواہ یہ کوئی جوا ہی کیوں نہ ہو۔ محنت سے زیادہ تقدیر آپ کی یاوری کرے گی۔

## (41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر

کوشش کرنے کا وقت ابھی آ گیا ہے۔ اس وقت کی گئی آپ کی ہر کوشش رائیگاں جائے گی۔ ذہن کو متوازن رکھئے اور مسائل کا سامنا کیجئے۔ کچھ امیدیں پوری ہونے کی توقع ہے۔

## (42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر

دوستی اور دولت کو ایک دوسرے سے دور رکھئے۔ لیکن ان میں سے کسی ایک کو بھی نظر انداز نہ کیجئے۔ صرف اپنے سرمائے کو داؤ پر لگایئے، دوسرے کے سرمائے کو نہیں۔

## (43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر

زیادہ باتیں کرنے والوں اور نت نئے مشورے دینے والوں کی کسی بات پر کان نہ دھریں، کیوں کہ اس ہفتے آپ کسی خطرناک غلطی کا ارتکاب کر سکتے ہیں۔ سفر سے گریز کریں۔ اس سے آپ کو نقصان ہوگا۔

## (44) 29 اکتوبر سے 4 نومبر

آپ خواہ سٹے بازی میں ملوث ہوں یا کسی کے عشق میں گرفتار ہوں، اپنے دل کو مضبوط رکھئے، اسے کمزور نہ پڑنے دیں، نتائج آپ کے ہی حق میں نکلیں گے۔

## (45) 5 نومبر سے 11 نومبر

اگر آپ اس سے پہلے جاگتے میں سپنے دیکھتے آئے ہیں۔ تو جاگ جایئے، ہفتے کا اختتام کسی تباہی کا پیش خیمہ ثابت ہو سکتا ہے۔

## (46) 12 نومبر سے 18 نومبر

آپ کی مہم جو طبیعت کے عین موافق ہے۔ ایک کے بعد دوسری مہم کا آغاز کیجئے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ پہلے درست منصوبہ بندی کر لی جائے۔

## (47) 19 نومبر سے 25 نومبر

کسی موزوں اور درست راستے کا انتخاب کیجئے۔ بعد ازاں مخلص دوستوں کی رفاقت اور تعاون حاصل کیجئے۔ نتائج آپ کے لئے خاصے حیران کن ہوں گے۔

## (48) 26 نومبر سے 2 دسمبر

اگر دوسروں کے مسائل میں الجھ ہی گئے ہیں تو مستعد رہئے ضرورت مندوں کی مدد کرنا اچھا کام ہے۔ لیکن جو لوگ آپ کے کام آتے رہے ہوں ان کی مدد کرنا اور بھی اچھا کام ہے۔

## (49) 3 دسمبر سے 9 دسمبر

اپنے پچھلے تجربات پر نظر ڈالئے اور دیکھئے کہ اس وقت آپ کو کون سا راستہ یا کون سا تجربہ سودمند لگا تھا۔ لیکن دوسروں کو ایسا موقع نہ دیں کہ وہ آپ کو اصل راہ سے بھٹکا دیں۔

## (50) 10 دسمبر سے 16 دسمبر

جو کام شروع کر رکھا ہے اسے پایہ تکمیل تک پہنچایئے۔ خاص طور پر وہ کام جس میں دوسروں کا مفاد بھی ہے۔ ان کی خواہش ہے کہ آپ انہیں کچھ کر کے دکھائیں...... سو آپ کو اس امتحان میں پورا اترنا چاہئے۔

## (51) 17 دسمبر سے 23 دسمبر

اگر آپ شہرت کے خواہش مند ہیں تو اس کے لئے دل لگا کر محنت کیجئے۔ جنہیں آپ سے کچھ لگاؤ ہے۔ وہ آپ سے بہت سی توقعات وابستہ کئے ہوئے ہیں۔ لہٰذا خبردار ہو جایئے۔

## (52) 24 دسمبر سے 31 دسمبر

آپ بہت جلد "حیرت" سے دوچار ہونے والے ہیں۔ اگر آپ کے دوست آپ کو کوئی فوری اعزاز بخش یا کوئی کام آپ کے سپرد کریں تو اس سے انکار مت کیجئے گا۔ اسے قبول کرنے سے آپ کو بہت فائدہ ہوگا۔

## برج جوزا
## 2017ء کے حالات



### (1) یکم جنوری سے 7 جنوری

سماجی تعلقات کو حد سے زیادہ اہمیت مت دیجئے۔ اگر آپ دوسروں کے ساتھ بھلائی کریں گے تو جواب میں وہ اس سے بڑھ کر آپ کے ساتھ بھلائی کریں گے۔ یہ ہفتہ آپ کے لئے نہایت خوش گوار ثابت ہوگا۔

### (2) 8 جنوری سے 14 جنوری

چوں کہ آپ کی صلاحیتوں کا اعتراف نہیں کیا گیا۔ اس لئے آپ کا افسردہ اور مایوس ہونا فطری امر ہے۔ آپ کے حق میں بہتر یہ ہے کہ ادھر ادھر کے غیر اہم مفادات کو نظر انداز کر کے صرف اور صرف اس منصوبے پر بھرپور توجہ دیں۔ جسے آپ بہتر سے بہتر انداز میں تکمیل تک پہنچا سکتے ہیں۔

### (3) 15 جنوری سے 21 جنوری

یہ لمحات فیصلہ کن نہیں ہیں، لہٰذا اس ہفتہ کسی نئے کام کا آغاز مت کریں، آنے والے مسائل سے کامیابی سے نمٹنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ غور و فکر اور مشاہدے کو اپنا معاون بنائیں۔

### (4) 22 جنوری سے 28 جنوری

اس اپنا برتاؤ قدرے نرم رکھئے اور اپنے مفادات کے لئے ضد نہ کریں۔ اپنے دوستوں کو اپنی ذمہ داریاں خود نبھانے دیں۔ اگر معاملہ عشق و محبت کا ہے۔ تو اپنے فیصلوں کو فی الحال ملتوی کر دیجئے۔

### (5) 29 جنوری سے 4 فروری

جو کام آپ شروع کر چکے ہیں، وہ آپ کی توقع سے زیادہ کٹھن ثابت ہوگا۔ لہٰذا دانش مندی کا تقاضا یہ ہے کہ پہلے سے زیادہ محنت کریں۔

### (6) 5 فروری سے 11 فروری

اگر مصائب کا سامنا کرنا پڑے تو حواس باختہ اور دل برداشتہ نہ ہوں بلکہ جلدی سے آگے بڑھنے کی کوشش کیجئے۔ بہ صورت دیگر آپ کسی مصیبت میں پھنس سکتے ہیں۔ طوفان کے گزر جانے کا انتظار کریں۔

### (7) 12 فروری سے 18 فروری

ان غلط فہمیوں کا ازالہ کیجئے جو آپ کے کاروبار، دوستی اور محبت کی راہ میں رکاوٹ بنی ہوئی ہے، اگر آپ نے ایسا کر لیا تو یوں سمجھئے کہ آپ نے پہاڑ کو رائی بنا دیا۔

### (8) 19 فروری سے 25 فروری

یہ امیدوں اور عزائم کو سمیٹنے کا ہفتہ ہے۔ ہر اس شے یا شخص کو یکسر نظر انداز کر دیں جو مایوسی افسردگی کا باعث بن سکتا ہو۔ لیکن جن کی ہمدردی اور دوستی آزمائی جا چکی ہے۔ ان سے مشورہ کرنا بہت ضروری ہے۔

### (9) 26 فروری سے 4 مارچ

آنے والے منصوبوں میں دوسرے مفادات کو گڈمڈ نہ کریں، اپنا کام کئے جایئے اور اپنا حصہ وصول کرتے جایئے، اگر ایسا نہیں کر سکتے تو اپنا راستہ تبدیل کر لیجئے۔

### (10) 5 مارچ سے 11 مارچ

آپ کا ذاتی مفاد آپ کے اٹل فیصلوں پر مستقل مزاجی سے مشروط ہے۔ آپ خواہ کچھ بھی کریں۔ وقت کی موزونیت بنیادی شرط ہے۔

### (11) 12 مارچ سے 18 مارچ

اس میں شک نہیں کہ موجودہ مواقع آپ کو بہت عظیم اور انتہائی سودمند دکھائی دیتے ہیں۔ لیکن آگے چل کر ان کی حیثیت کچھ نہیں رہے گی۔ اگر کام بہت زیادہ ہے تو ان کو قبول مت کریں۔

### (12) 19 مارچ سے 25 مارچ

آپ چاہے جتنی بھی کوشش کریں، آپ کا تنزل اٹل ہے، آپ وہیں پہنچ جائیں گے جہاں سے چلے تھے، کوئی اعزاز یا حوصلہ افزائی جدوجہد کا صحیح عوض نہیں ہو سکتی، اگر بات سمجھ میں نہ آئی ہو تو اسے ایک بار پھر سوچ لیں۔

### (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

بڑے بڑے وعدے فضول ثابت ہوں گے۔ مکار دوست دھوکا دینے کی کوشش کریں گے، فرائض کا بوجھ آپ کی کمر دھری کر دے گا، لیکن تقدیر کی مہربانی سے آپ سنبھل جائیں گے۔

### (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

سماجی واقعات اور تقریبات بڑی سودمند ثابت ہوں گی۔ لہٰذا زیادہ

سے زیادہ تقریبات اور اجتماعات میں شریک ہونے کی کوشش کریں۔ نئے دوست ضرور بنائیں لیکن پرانے دوستوں کو قطعی نظرانداز نہ کریں۔

## (15) 9اپریل سے 15اپریل

کسی قسم کے کام کی تکمیل میں عجلت پسندی اور اضطراب کا مظاہرہ نہ کریں، یعنی کوئی بھی کام عجلت اور بے چینی کے عالم میں نہ کریں۔ لوگ سمجھیں گے کہ آپ ان سے مفاد اٹھانا چاہتے ہیں۔ اپنا کام خاموشی اور سکون سے کریں۔ وہ آپ کو خود ہی تلاش کرلیں گے۔

## (16) 16اپریل سے 22اپریل

اپنے ہمسایوں اور عزیز واقارب کی مدد کیجئے، اپنی خدمات کا کوئی صلہ نہ لیجئے اور لوگوں کے دلوں میں اعتماد پیدا کیجئے، نیکی کبھی رائیگاں نہیں جاتی۔

## (17) 23اپریل سے29 پریل

کوئی نئی ذمہ داری یا کوئی نئی پیش کش قبول کرنے سے پہلے خوب سوچ بچار کرلیں کہ آپ اس کے لئے تیار بھی ہیں کہ نہیں۔ اگر آپ ناکام ہوگئے تو آپ کو بہت برا دھچکا لگے گا۔

## (18) 30اپریل سے 6 مئی

کسی ایک مفاد یا مسئلے پر زیادہ توجہ دینے سے آپ دیگر سنہرے موقعوں سے محروم ہوسکتے ہیں۔ اپنی مصروفیات کو وسعت دیجئے اور نتائج کا انتظار کیجئے۔

## (19) 7 مئی سے 13 مئی

جب تک آپ کو یقین نہ ہوجائے کہ آپ اپنے دوستوں کی پیشکش کا اچھا صلہ دے سکیں گے۔ اس وقت کسی پیش کش کو قبول نہ کریں۔ اپنے رویہ میں نرمی پیدا کیجئے، ورنہ آپ اپنی شہرت کھو بیٹھیں گے۔

## (20) 14 مئی سے 20 مئی

معمولی معمولی باتوں پر امیدوں پر پانی پھر سکتا ہے۔ دوسروں کی رائے اور ان کے مشوروں کو دھیان سے سنئے، لیکن اپنی رائے یا اپنا نظریہ محفوظ رکھئے۔

## (21) 21 مئی سے 27 مئی

اگر آپ کو شبہ ہوجائے کہ دوسرے لوگ آپ کے خلاف کوئی سازش کررہے ہیں تو اس کا اظہار کسی سے نہ کریں۔ اس بات کا امکان موجود ہے کہ اگر بڑے منصوبے خطرے میں ہوں تو آپ کی رائے درست مان لی جائے۔

## (22) 28 مئی سے 3 جون

زیادہ گفت وشنید سے گریز کریں ورنہ آپ سخت نقصان سے دو چار ہوسکتے ہیں۔ ایک بار پھر غور کرلیں کہ آپ چاہتے کیا ہیں۔ جب یہ مسئلہ طے ہوجائے تو اس پر بھرپور توجہ دیجئے۔ کامیابی آپ کی راہ دیکھ رہی ہے۔

## (23) 4جون سے 10جون

گزشتہ ہفتے پر نظر دوڑائیے، اور معلوم کیجئے کہ آپ نے کون کون سے مواقع ضائع کئے ہیں۔ اختتام پذیر ہونے والا ہفتہ حالات میں کچھ بہتری ضرور لائے گا۔

## (24) 11جون سے 17جون

اپنا سب کچھ ایک ہی داؤ پر لگا دیجئے، یعنی سارا سرمایہ ایک ہی منصوبے پر لگا ڈالئے اور پھر نتائج کا انتظار کیجئے، خوش رہیے، مستعد رہیے، اور مہذبانہ انداز اختیار کیجئے، لیکن دوسروں کو اپنا حق غصب نہ کرنے دیجئے۔

## (25) 18جون سے 24جون

آپ اپنے ارادوں میں صرف اسی صورت میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔ جب آپ مسلمہ اصولوں کی پیروی کریں لیکن اپنے نظریات دوسروں پر نہ ٹھونسیں پر مزاج رویہ اپنائیے۔

## (26) 25جون سے یکم جولائی

ہر اُس سمجھوتے یا معاہدے سے گریز کریں جو اختلاف رائے کا باعث بن سکتا ہے۔ جو جی میں آئے کیجئے۔ لیکن غیر متوقع پیش کش کو قبول کرنے سے گریز کیجئے۔ اسی میں آپ کی بہتری ہے۔

## (27) 2جولائی سے 8جولائی

آپ کو ایک ایسے شخص کی مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ جو آپ ہی کی طرح پرعزم اور پرجوش ہے۔ اگر آپ اس مخالفت کا مقابلہ نہیں کرسکتے تو اس سے سمجھوتا سودمند ثابت ہوگا۔

## (28) 9جولائی سے 15جولائی

شہرت اور دولت کے حصول کے لئے شارٹ کٹ (مختصر راستہ) اختیار نہ کریں، جس کام کو شروع کیا جاچکا ہے، اسے بہتر سے

بہتر انداز میں سر انجام دیجئے، نئی نئی شروع ہونے والی محبت یک دم بلندیوں تک پہنچ سکتی ہے۔

(29) 16 جولائی سے 22 جولائی

اگر آپ اپنی کوشش پر بھروسا کریں تو موجودہ مسائل آپ کے حق میں بہتر ثابت ہو سکتے ہیں۔ جب تک مکمل چھان بین نہ کرلیں اس وقت تک کسی کو مت بتائیں۔

(30) 23 جولائی سے 29 جولائی

نئے منصوبوں کو شروع کرنے سے پہلے ان پر دوبارہ غور کرلیں۔ آپ کی تجاویز رد کی جاسکتی ہے۔ لہٰذا اگر آپ پر نکتہ چینی بھی کی جائے، یا آپ کو غلط سمجھ لیا جائے تو بھی خاموشی آپ کے حق میں بہتر ثابت ہوگی۔

(31) 30 جولائی سے 5 اگست

وقت آ پہنچا ہے کہ اپنے خوابوں کو حقیقت کا لباس پہنائیں، جہاں جانا آپ بہت ضروری سمجھتے ہوں، وہاں ضرور جائیے، اپنی صلاحیتوں سے بھرپور فائدہ اٹھائیے، اور اپنی آرزوؤں کی تکمیل کیجئے۔

(32) 6 اگست سے 12 اگست

انتہا پسندی ناکامی کی وجہ بن سکتی ہے۔ اگر آپ کسی ایک مسئلے پر بھرپور توجہ نہیں دے سکتے تو کم سے کم ان مسائل کو تو ذہن سے جھٹک دیجئے جو آپ کے ذہن کو پریشان کررہے ہیں۔

(33) 13 اگست سے 19 اگست

آنے والا مسئلہ گہری توجہ چاہتا ہے۔ پریشان خیالی اور غیر اہم باتوں میں الجھے رہنا اکثر سنہرے موقعوں سے محروم کردیا کرتا ہے۔

(34) 20 اگست سے 26 اگست

یہ ہفتہ بڑی محتاج منصوبہ بندی کا متقاضی ہے۔ اپنے ہر ایک مقصد کو ترتیب سے سامنے رکھیے اور ان کے نتائج پر غور کیجئے آپ کی ذرا سی غفلت ناکامی کی وجہ بن سکتی ہے۔

(35) 27 اگست سے 2 ستمبر

کوئی شخص آپ کے ذہن اور آپ کی کوششوں کو اپنی بھلائی اور ترقی کے لئے استعمال کرنے کی فکر میں ہے۔ اگر آپ اپنی رفتار تیز کردیں تو اس شخص کا منصوبہ ناکام ہو سکتا ہے۔

(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

اپنے نظریات کو دوسروں پر ٹھونسنے کی کوشش نہ کریں۔ اپنی صوابدید پر بھروسا کریں اور بعد ازاں دوسروں کی رائے معلوم کریں تاکہ وہ گریز نہ کرسکیں۔

(37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

شروع کیا گیا کام بہت سودمند ثابت ہوگا۔ لہٰذا اگر آپ میں حوصلہ اور امنگ ہے تو مستقل مزاجی سے ڈٹے رہیے۔

(38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

آپ فضول اور ناکارہ خیالات میں الجھے ہوئے ہیں۔ لہٰذا اپنا قیمتی وقت ضائع نہ کریں۔ آپ دوسرے شعبوں میں زیادہ کامیاب ہو سکتے ہیں۔

(39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

آپ کامیابی کے لئے ضرورت سے زیادہ عجلت کا مظاہرہ کررہے ہیں۔ اپنی رفتار کم کیجئے۔ محنت زیادہ کیجئے اور ان امور پر بھرپور توجہ کی ضرورت ہے۔ جن سے آپ کو زیادہ منافع کی توقع ہے۔ نتائج کا انتظار کیجئے۔

(40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

روزمرہ کے کام سے اکتاہٹ یا بیزاری محسوس نہ کریں۔ ایک بار آپ کے دوستوں اور کاروباری ساتھیوں نے آپ کی صلاحیت کا اعتراف کرلیا تو آنے والے ایام بہت روشن ہوں گے۔

(41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر

اپنے موجودہ منصوبوں کے بارے میں زیادہ باتیں نہ کریں اس سے پہلے کہ کوئی دوسرا آپ سے سبقت لے جائے۔ آپ اپنے منصوبوں کو مکمل کرلیں۔ آپ کے حاسد بہت ہیں۔

(42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر

اپنی آزادی کا اظہار کیجئے اور اسے جائز ثابت کیجئے۔ جہاں آپ کی ضرورت ہے وہاں ضرور جائیے۔ اگر مزاحمت کا سامنا کرنا پڑے تو اپنے دوستوں کو پکاریئے۔

(43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر

نئے دوست کامیابی میں بہت معاونت کریں گے۔ زندگی سے

لطف ضرور اٹھایئے۔ مگر اپنے فرائض کو پس پشت مت ڈالئے۔

(44)29 اکتوبر سے 4 نومبر

نئے کام میں بہت احتیاط کی ضرورت ہے۔ کوئی شخص آپ کو نیچا دکھانے کی فکر میں ہے۔ لہذا اور محنت کریں۔ اگر ایک طریقہ فیل ہو جائے تو دوسروں کو آزمایئے۔

(45)5 نومبر سے 11 نومبر

اس ہفتے میں کسی کو اپنا دشمن نہ بنائیں، ایک ایسا سفر، جو خواہ تفریح کے لئے ہو، یا کاروبار کے لئے آپ کو ایک مشکل فیصلے سے دوچار کر سکتا ہے۔

(46)12 نومبر سے 18 نومبر

مختلف مقامات کی سیر اور نئے دوست بنانے کے لئے، بہت موزوں ہفتہ ہے۔ جرات مند فیصلہ آپ کو فوری شہرت دلا سکتا ہے۔ اس دن کا زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھائیں۔

(47)19 نومبر سے 25 نومبر

مصروفیات کو بڑھانے اور نئی تجاویز کو بروئے کار لانے کا ہفتہ ہے۔ لیکن اپنی ذمہ داریاں کسی دوسرے کے سپرد نہ کریں۔ اپنی صلاحیت سے بھرپور فائدہ اٹھائیں۔

(48)26 نومبر سے 2 دسمبر

اپنے اردگرد کے لوگوں سے ہم آہنگ رہ کر کام جاری رکھیں۔ ان کے تعاون کا خوش دلی سے اعتراف کریں، انہیں مشورہ دینے کے بجائے ان سے مشورہ لیں۔

(49)3 دسمبر سے 9 دسمبر

خوشامدانہ پیش کش کو قبول کرنے سے مکمل گریز کریں، مخلص دوستوں سے مشورہ کریں، وہ آپ کی توقع سے زیادہ آپ کا حوصلہ بڑھائیں گے، محض اپنی صوابدید پر بھروسا نہ کریں۔

(50)10 دسمبر سے 16 دسمبر

آپ کا جو بھی پروگرام ہے۔ اسے جلدی سے انجام تک پہنچایئے۔ ورنہ کوئی دوسرا اس موقع سے فائدہ اٹھا کر آپ کو پیچھے چھوڑ دے گا، آپ چاہیں تو اپنے پروگرام میں تبدیلی بھی پیدا کر سکتے ہیں۔

(51)17 دسمبر سے 23 دسمبر

اپنے نقطہ نظر کو سفر یا ذاتی تعلقات کے ذریعے دوسروں تک پہنچایئے۔ اس سے آپ کے کاروبار کو وسعت ملے گی اور آپ کی ترقی کے نئے مواقع میسر آئیں گے۔

(52)24 دسمبر سے 31 دسمبر

اگر آپ کا ارادہ تفریح کے لئے کہیں جانے کا ہو تو اس میں اپنے اہل خانہ اور دوستوں کو ضرور شامل کیجئے گا۔ عجلت پسندی سے گریز کریں، اور یقین رکھیں کہ آپ کے متعلقین بہت مسرور ہیں۔

## برج سرطان
## 2017ء کے حالات



(1) یکم جنوری سے 7 جنوری

اپنے بجٹ میں سے غیر ضروری سماجی تقریبات کے اخراجات نکال دیجئے تاکہ آپ کی مالی مشکلات کم ہو سکیں، کفایت شعاری کو اپنا مشغلہ بنائیں۔

(2)8 جنوری سے 14 جنوری

ذاتی خواہشات پر ضرورت سے زیادہ توجہ مت دیں، بہ صورت دیگر آپ کے کاروبار یا گھریلو حالات پر تباہ کن اثر پڑ سکتا ہے۔ ہر ذمہ داری کو پورا پورا وقت دیں۔

(3)15 جنوری سے 21 جنوری

سفر بذریعہ ظفر یا باعث مسرت بن سکتا ہے۔ لیکن سفر پر جانے سے پیشتر خوب غور کرلیں کہ آپ گھر پر کوئی انتہائی اہم چیز تو نہیں چھوڑے جا رہے ہیں، کوئی دوسرا شخص آپ کی ذات سے خاطر خواہ مفاد اٹھا سکتا ہے۔

(4)22 جنوری سے 28 جنوری

چھوٹے مسائل کو بھی اتنا ہی وقت دیں، جتنا کہ بڑے مسائل کو دے رہے ہیں، خاص طور پر گھریلو معاملات کو ترجیح دیں، آنے والے وقت کی ابھی سے درست منصوبہ بندی کرلیں۔

(5)29 جنوری سے 4 فروری

کسی نئے منصوبے کا آغاز کرنے کی غلطی سے باز رہیں، اپنے مستحکم کاروبار کو ختم کرنے سے پہلے مخلص دوستوں سے مشورہ کرلیں۔

(6)5 فروری سے 11 فروری

حد سے زیادہ خود اعتمادی سے گریز کریں۔ بہ صورت دیگر آپ

نقصان اٹھا سکتے ہیں۔ اگر آپ سنجیدہ نہیں ہیں تو بہت سے سنہرے مواقع گنوار ہے ہیں۔

## (7) 12فروری سے 18فروری

اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کے لئے بہترین موقع ہے۔ تمام امور پر سنجیدگی سے غور کریں۔ لیکن قنوطیت پسندی سے دور رہی، ہشاش بشاش رہیں اور افسردگی سے بچیں۔

## (8) 19فروری سے 25فروری

اپنے محاسبے کے لئے وقت نکالئے اور تجربہ کیجئے کہ آئندہ کیا ہونے والا ہے۔ کوئی فیصلہ مت کیجئے اور نہ ہی کسی سے مشورہ لیجئے۔ اور اس وقت تک انتظار کریں جب تک کہ حالات سازگار نہیں ہو جاتے۔

## (9) 26فروری سے 4مارچ

پریشانیوں کو اپنے اوپر غالب نہ آنے دیں۔ اگر کوئی غلطی ہوگئی ہے تو اس کا ازالہ کرنے کی کوشش کیجئے۔ لیکن بالکل نئے ڈھنگ سے۔ آپ دیکھیں گے کہ کتنی جلدی کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

## (10) 5مارچ سے 11مارچ

آپ کی ہر سوچ واضح اور ہر ترکیب قابل عمل ہے۔ تیار ہو جائیے خواہ آپ کو جان توڑ محنت ہی کیوں نہ کرنی پڑے۔

## (11) 12مارچ سے 18مارچ

اپنی کوششوں کا دائرہ عمل وسیع کیجئے۔ نئی سمتوں میں قسمت آزمائی کیجئے اور اپنے ارادوں کو عملی جامہ پہنائیے لیکن اپنا وقت غلط لوگوں پر ضائع نہ کریں۔

## (12) 19مارچ سے 25مارچ

دوسرے جو کہتے ہیں۔ اس پر نکتہ چینی نہ کریں، بلکہ انہیں دھیان سے سنیں، آپ جس قدر زیادہ سنیں گے، اتنا ہی آپ کے لئے فائدہ ہے۔

## (13) 26مارچ سے یکم اپریل

آپ عمل کے مقابلے میں منصوبہ بندی پر زیادہ وقت صرف کر رہے ہیں، تصورات کی دنیا سے نکل کر کوئی عملی کام کیجئے اور یہیں سے آغاز کیجئے۔

## (14) 2اپریل سے 8اپریل

آنے والے ہفتے کے دوران اپنے ذہن کو تخلیقی مقاصد پر مرکوز کیجئے۔ آپ بلاشبہ قابل اور باصلاحیت انسان ہیں لہٰذا اپنا وقت ضائع مت کریں۔

## (15) 9اپریل سے 15اپریل

زیادہ باتوں سے گریز کریں، ورنہ آپ کے دوست آپ کے خیالات و نظریات کو لے اڑیں گے اور اپنے نام سے دوسروں تک پھیلا دیں گے۔ دوستوں کو کھو دینے کا آسان طریقہ ہے۔

## (16) 16اپریل سے 22اپریل

اگر آپ اپنے خیالات و نظریات کو تفصیل سے بیان کریں تو بہت فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ دوسروں کی مفید تجاویز کو قبول کرنے سے گریز نہ کریں۔

## (17) 23اپریل سے 29اپریل

کوشش کے باجود کامیاب نہ ہونے والے لوگوں کے ساتھ بے رحمی سے یا بیزاری سے پیش نہ آئیں۔ اگر آپ ان کی کوئی بھی مدد کریں گے تو ان کے دل آپ کی مٹھی میں آ جائیں گے۔ اور آپ کو ان لوگوں کی ضرورت بھی ہے۔

## (18) 30اپریل سے 6مئی

کسی باہر کے شخص کو اپنی گھریلو زندگی پر اثر انداز نہ ہونے دیں، چرب زبان سیلز مین اور باتونی ہمسایوں سے دور رہیں، کوئی دوسرا شخص آپ کی ذمہ داری کو اپنے سر لینے کی کوشش میں ہے۔

## (19) 7مئی سے 13مئی

اگر حالات اسی طرح خوش گوار اور موافق رہے تو آپ خاصے حسد کا نشانہ بنیں گے۔ صرف انہی دوستوں پر بھروسا کریں، جن کا خلوص آزمودہ ہے۔

## (20) 14مئی سے 20مئی

کاروبار سے حسب منشا فائدہ اٹھانے کا ہفتہ ہے۔ اگر آپ اپنے مفادات کا رخ تبدیل کریں تو نتائج پر نظر ضرور رکھیں۔

## (21) 21مئی سے 27مئی

اگر آپ اپنے شعبے میں روز بروز ترقی کی طرف گامزن ہیں تو اپنے نام اور شہرت کو مزید اونچا کرنے کی کوشش کریں، لوگوں کو اپنی طرف کھینچے، خود ان کی طرف رجوع مت کیجئے۔

## (22) 28 مئی سے 3 جون

کسی ایسی پیشکش کے جال میں نہ آ جائیے گا۔ جس میں کام تو بہت زیادہ ہو مگر وقار نہ ہو۔ ایسی پیشکش کو دوسروں کی طرف لوٹا دیجئے اور خود کسی بڑے موقع کی تاک میں رہیے۔

## (23) 4 جون سے 10 جون

جو کام آپ کے ہاتھ میں ہے اسے ختم کئے بغیر دوسرے منصوبوں پر غور نہ کریں۔ اس طرح آپ حسب منشا کامیابی حاصل کر سکیں گے۔

## (24) 11 جون سے 17 جون

وہ امور جو آپ کے سامنے ہیں۔ ان پر زیادہ توجہ کی ضرورت ہے، خاندان کی فلاح و بہبود اور عوام کی بھلائی کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں۔ عزت و توقیر حاصل کرنے کا یہی موقع ہے۔

## (25) 18 جون سے 24 جون

چھوٹے چھوٹے مسائل کو اپنی منزل کی راہ میں رکاوٹ نہ بننے دیں۔ آپ کی بلند خیالی ان مسائل کو پل بھر میں ختم کر سکتی ہے۔

## (26) 25 جون سے یکم جولائی

قابلیت اور مقبولیت کے بروقت استعمال سے آپ حسب منشا فوائد حاصل کر سکتے ہیں۔ بشرطیکہ آپ دوسرے مفادات کے حصول کے لئے مناسب وقت ہے۔

## (27) 2 جولائی سے 8 جولائی

حد سے زیادہ آرزومندی آپ کو نقصان کی طرف لے جا سکتی ہے۔ اچھے وقت کے دوستوں یعنی برساتی دوستوں کے مقابلے میں ان لوگوں کو سمجھنے کی کوشش کریں جو آپ کے مخالف ہیں۔ اس کے بعد ہر کوئی فیصلہ کریں۔

## (28) 9 جولائی سے 15 جولائی

جو کچھ آپ چاہتے ہیں۔ اس کے حصول کے لئے زیادہ اشتیاق ٹھیک نہیں۔ مستقل مزاجی سے دوسروں کو ہم خیال بنانا زیادہ فائدہ بخش ثابت ہوگا۔

## (29) 16 جولائی سے 22 جولائی

اپنے کام کو ایک مناسب ترتیب سے جاری رکھئے اور آنے والے دنوں پر غور کیجئے، فوری نتائج کی توقع نہ رکھیے، بلکہ دوسروں کے تعاون پر بھروسا کیجئے۔

## (30) 23 جولائی سے 29 جولائی

اپنے اردگرد کے لوگوں میں اپنا اعتماد قائم کیجئے اور اپنے مقاصد کی تکمیل میں مصروف رہیے۔ تمام پریشانیوں کو ذہن سے جھٹک دیجئے۔

## (31) 30 جولائی سے 5 اگست

اگرچہ آپ ہر کام آہستگی سے سرانجام دینے کے قائل نہیں لیکن اس کے باوجود آپ کو ایک فوری فیصلہ کرنا پڑے گا۔ جو بڑی اہمیت کا حامل ہوگا۔

## (32) 6 اگست سے 12 اگست

اپنے بنیادی مسائل پر توجہ دیجئے۔ آپ دیکھیں گے کہ لوگ آپ کی صلاحیتوں کا آپ کی توقع سے زیادہ اعتراف کریں گے۔

## (33) 13 اگست سے 19 اگست

اگر اس سے پہلے آپ دوسروں کے لئے بہت کچھ کرتے رہے ہیں تو یہ وقت ہے کہ اب اپنے لئے بھی کچھ کر لیں، دوسروں سے مدد مانگئے، تاکہ آپ کو پتا چل جائے کہ مخلص کون ہے اور خودغرض کون؟

## (34) 20 اگست سے 26 اگست

آپ کا ارادہ ہی آپ کے عمل کی راہ مسدود کر دے گا۔ لہٰذا وقت کا تقاضا ہے کہ اندازوں پر بھروسا نہ کریں اور اپنے کام میں مصروف ہو جائیں۔

## (35) 27 اگست سے 2 ستمبر

وقت ہے کہ اپنی منزل کا تعین کر لیں۔ آپ کے سامنے کئی راستے کھلے ہیں۔ اپنی صلاحیتوں پر اعتماد رکھیے، یہی آپ کی اصل ضرورت ہے۔

## (36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

شاندار منصوبہ، عدم دلچسپی یا فوری اقدام کے بغیر بے سود ثابت ہو سکتا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ آنے والے مسائل کا پہلے ہی سے جائزہ لے لیا جائے تاکہ ان کا مناسب طور پر سامنا کیا جا سکے۔

## (37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

فطری رجحانات کے عین مطابق میسر آنے والے ہر سنہرے موقع سے حسب منشا فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ اگر دوسرے لوگ آپ سے پہلے

چل پڑے ہیں تو ان کے ساتھ قدم ملا کر چلنے ہی میں آپ کی بہتری ہے۔

**(38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر**

اپنے دوستوں اور شریک کار ساتھیوں کو بتایئے کہ آپ کیا چاہتے ہیں لیکن ان کے ساتھ متفق رہ کر...... اگر وہ آسانی سے رضامند نہیں ہوتے تو ان کو مجبور مت کیجئے۔ بحث مباحثے اور ایسے اقدام سے گریز کریں جو دوستی کے بجائے عداوت کو جنم دے۔

**(39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر**

نتائج کے بجائے مقاصد پر توجہ دیجئے۔ خاص طور پر کاروبار کی وسعت اور ترقی کے امکان پر زیادہ غور کیجئے۔ عجلت میں کئے گئے کاروباری فیصلے اکثر غلط ہوتے ہیں۔

**(40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر**

ایسے امور کی تکمیل سے باز رہیں جو آپ کی ہمت سے باہر ہوں، ورنہ آپ کو مایوسی اور مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ تفصیلی کام کے لئے عمدہ وقت ہے۔

**(41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر**

تعلقات اور معاہدات پر غور کرنے کے لئے موزوں ہفتہ ہے۔ علاوہ ازیں ذاتی تعلقات اور قربتوں کو نئی زندگی بخشنے کے لئے اچھا ہفتہ ہے۔ دراصل یہ مشترکہ تعاون کا ہفتہ ہے۔

**(42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر**

بھولے بسرے تعلقات اور پس پشت ڈالی گئی خط و کتابت کی تجدید کا ہفتہ ہے۔ مستقبل میں اچھا موقع میسر آنے کی توقع ہے۔

**(43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر**

تفصیلات طے کرنے، متعلقہ فرائض ادا کرنے اور راستے سے رکاوٹیں دور کرنے کا ہفتہ ہے۔ خط و کتابت کاروبار کے لئے بہت سود مند ثابت ہو سکتا ہے۔

**(44) 29 اکتوبر سے 4 نومبر**

اس ہفتے کا آغاز نئے معاہدوں اور فعال کارگزاری سے ہونا چاہئے کام چوروں کا حساب بیباک کر دیں۔

**(45) 5 نومبر سے 11 نومبر**

کاروباری فیصلے عجلت میں نہ کیجئے اور نہ ہی دوسروں کو ایسا کرنے پر مجبور کیجئے، کوئی پریشانی یا الجھن آپ کے منصوبے کو ناکام بنا سکتی ہے۔

**(46) 12 نومبر سے 18 نومبر**

نئے منصوبوں پر غور و فکر کے لئے موزوں ہفتہ ہے، اس کے برعکس پرانے منصوبوں کو مناسب طور سے سنبھالا جا سکتا ہے۔ اگر دوسرے لوگ تعاون کریں تو قانونی معاملات اور کاروباری معاہدات کی جانچ پڑتال کی جا سکتی ہے۔

**(47) 19 نومبر سے 25 نومبر**

اپنے دوستوں کو پکاریئے، جو کچھ آپ چاہتے ہیں، ممکن ہے ان سے حاصل ہو جائے، انہیں سمجھنے کی کوشش کیجئے، اگر وہ تعاون نہ کریں تو اپنے ارادے کو ترک کر دیں۔

**(48) 26 نومبر سے 2 دسمبر**

چھوٹے مسائل پر توجہ دینے کا وقت ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ نئے منصوبوں کے آغاز کے لئے مناسب ہفتہ ہے۔ ان منصوبوں میں دوسروں کی شرکت بھی فائدہ مند ہے۔

**(49) 3 دسمبر سے 9 دسمبر**

اپنا کام اس ہفتے سے شروع کر دیجئے کیوں کہ یہ بہت سے تغیرات کا ہفتہ ہے۔ لہٰذا آپ کو ہر موقع اور ہر گھڑی کو غنیمت سمجھنا چاہئے۔ اسی میں آپ کا فائدہ ہے۔

**(50) 10 دسمبر سے 16 دسمبر**

خیراتی کاموں یا بنی نوع انسان کی بھلائی کے لئے بہت اچھا ہفتہ ہے۔ اپنی مصروفیات اور غور و فکر میں ہم آہنگی پیدا کیجئے، لوگ آپ کی تقلید کریں گے۔

**(51) 17 دسمبر سے 23 دسمبر**

ہر کام کے لئے موزوں ہفتہ ہے۔ پیداوار میں اضافے کے لئے اپنے علم اور تجربے سے کام لیجئے۔ دولت میں اضافہ کے لئے مزید غور و فکر کی ضرورت ہے۔ اپنی صحت کا خیال رکھئے۔

**(52) 24 دسمبر سے 31 دسمبر**

بے سود اور فضول باتوں میں اپنا وقت ضائع نہ کیجئے۔ دوسروں کو بھی اپنا وقت ضائع کرنے کا موقع نہ دیجئے۔ تخلیقی کام کے لئے بہت اچھا ہفتہ ہے۔

## برج اسد
### 2017ء کے حالات



### (1) یکم جنوری سے 7 جنوری
اپنے وقت کو ایسے کاموں میں صرف کیجئے۔ جو آپ کے لئے فائدہ مند ہوں۔ خاص طور پر مفاد عامہ کے امور میں زیادہ دلچسپی سے شریک ہوں۔ آپ کی یہ مصروفیات یقیناً نمایاں استقامت کا باعث بنے گی۔

### (2) 8 جنوری سے 14 جنوری
ایسے لوگوں کے ساتھ کام کیجئے جن میں حرکت کا جذبہ موجود ہو اور جو ماضی میں آپ کے لئے معاون ثابت ہوئے ہوں۔ آغاز جلدی مگر کام بعد میں۔

### (3) 15 جنوری سے 21 جنوری
موجودہ جھگڑوں کو نظر انداز کر دیں اور مستقبل میں درپیش مسائل کے متعلق منصوبہ بندی کریں۔ لیکن اس میں سماجی اور تجارتی مفادات میں ہم آہنگی ضروری ہے۔

### (4) 22 جنوری سے 28 جنوری
یہ ہفتہ صرف اور صرف سماجی نوعیت کا ہے۔ لہٰذا جتنی جلدی ممکن ہو ہر قسم کے کاروباری امور کو ملتوی کر دیں۔

### (5) 29 جنوری سے 4 فروری
اپنی صوابدید پر بھروسا کریں اور دوسروں کے مشورے یا تجاویز پر عمل نہ کریں۔ آپ کو جلد ہی بڑے بڑے اہم مواقع میسر آنے والے ہیں۔

### (6) 5 فروری سے 11 فروری
ان لوگوں کی مکارانہ چالوں اور عیاری سے بچ کر رہیں۔ جو آپ کی محنت کا پھل کھانے کی فکر میں ہیں۔

### (7) 12 فروری سے 18 فروری
اپنے سماجی تعلقات اور سماجی سوجھ بوجھ سے حسب منشا فائدہ اٹھائیں۔ اس وقت محنت سے زیادہ شہرت آپ کے کام آئے گی۔

### (8) 19 فروری سے 25 فروری
جو کچھ بھی کرنا ہے خود ہی کیجئے، دوسروں پر بھروسا نقصان کی وجہ بن سکتا ہے۔ وعدوں پر اعتبار نہ کیجئے، بصورت دیگر سخت مایوسی اور ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

### (9) 26 فروری سے 4 مارچ
تقدیر آپ پر کچھ اس طرح مہربان ہوگی کہ آپ حیرت زدہ رہ جائیں گے آپ کا کام بخیر وخوبی انجام کو پہنچے گا۔

### (10) 5 مارچ سے 11 مارچ
یہ ہفتہ دوستی کی نظر کیجئے۔ اگر ضرورت پڑے تو اکتا دینے والے کاموں کو ایک طرف رکھ دیجئے اور اس ہفتے کا پورا پورا لطف اٹھائیے۔ اس کے نتائج بہت خوش آئند ہوں گے۔

### (11) 12 مارچ سے 18 مارچ
ماضی کا جائزہ لینے کا ہفتہ۔ اپنی گزشتہ کامیابیوں اور ناکامیوں کا جائزہ لیجئے اور حال کے منصوبوں کو بہتر طور پر پایہ تکمیل تک پہنچانے کا لائحہ عمل تیار کیجئے۔

### (12) 19 مارچ سے 25 مارچ
اپنے عزائم کی راہ میں کسی رکاوٹ کو نہ آنے دیں۔ تحفظ ذات اور ذہنی سکون آپ کا سب سے بڑا انعام ہوں گے۔

### (13) 26 مارچ سے یکم اپریل
آپ کی خفیہ خواہش دوستوں اور اہل خانہ کے تعاون ہی سے پوری ہو سکتی ہے۔ یہ پرانی دوستی کی تجدید کا ہفتہ ہے۔

### (14) 2 اپریل سے 8 اپریل
اگرچہ جوش وخروش کی نمائندگی کرتا ہے۔ لیکن اس کے باوجود آپ اپنے جذبات پر قابو رکھیں اور کسی بھی لمحے ذہن کو جھٹکنے نہ دیں۔ مزاج میں دھیمہ پن اور پرسکون رویہ آپ کے حق میں بہتر ہے۔

### (15) 9 اپریل سے 15 اپریل
یہ ہفتہ کسی بھی قسم کی جدوجہد یا کام کے لئے موزوں نہیں ہے۔ دوسرے ہفتوں میں کسی نئے زاویے سے کام شروع کیجئے گا۔ التوا مسئلے کا حل نہیں۔

### (16) 16 اپریل سے 22 اپریل
تعلیمی شعبے میں دلچسپی رکھنے والے افراد سے رابطہ پیدا کیجئے اور انہیں کی طرح فلسفیانہ رویہ اپنائیے، ایسی عوامی تقریبات میں شرکت کیجئے جہاں تک کہ آپ کی عزت میں اضافہ ہو۔

## (17) 23 اپریل سے 29 اپریل

ہر شخص مسائل میں گھیرا ہوا ہے۔ لہٰذا مثبت رویہ اپنایئے اور خوش رہنے کی کوشش کیجئے۔ مشکلات بھی ختم ہوجایا کرتی ہیں۔ کسی شے کو ثبات نہیں ہے۔

## (18) 30 اپریل سے 6 مئی

اپنی صلاحیتوں کا خاطر خواہ فائدہ اٹھایئے۔ اگر کامیابی کی تمنا ہے تو محنت کے بغیر اس کا حصول ناممکن ہے۔

## (19) 7 مئی سے 13 مئی

اپنے دوستوں اور دیگر شناسا لوگوں کے ساتھ وقت گزاریئے اور بڑی بڑی تقریبات میں حصہ لیجئے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ خانگی ذمہ داریوں سے غفلت نہ برتیں۔

## (20) 14 مئی سے 20 مئی

جلدی کام شیطان کا۔ لہٰذا کچھ کرنے سے پہلے غور وفکر کرنا بہت ضروری ہے۔ غلط فیصلے سے محفوظ رہنے کا بہتر طریقہ یہ ہے کہ ہر قدم خوب سوچ سمجھ کر اٹھایا جائے۔ آپ کو ابھی بہت سا کام کرنا ہے۔

## (21) 21 مئی سے 27 مئی

کامیابی کے لئے جرات مندانہ پیش رفت بہت ضروری ہے۔ پہلے اپنے مقاصد کا یقین کر لیجئے، پھر ان کی تکمیل کے متعلق غور کیجئے گا۔

## (22) 28 مئی سے 3 جون

آپ کے منصوبے اگرچہ مبہم سے ہیں، اس کے باوجود اگر آپ چاہیں تو سماجی تعلقات کو بروئے کار لا کر انہیں تکمیل تک پہنچا سکتے ہیں۔ لیکن اس کے لئے انتہائی سوجھ بوجھ اور صحیح قوت کا فیصلہ درکار ہے۔ اگر آپ دولت میں اضافے کے خواہش مند ہیں تو بھی یہی راستہ آپ کو منزل مقصود تک پہنچا سکتا ہے۔

## (23) 4 جون سے 10 جون

آپ کی ذمہ داریاں کم بھی ہوسکتی ہیں۔ اور آسان بھی بشرطیکہ آپ خوش رہنے کی عادت اپنالیں۔ زندگی کی طرف خوش گوار رویہ بہت سے مسائل کو سلجھا دیتا ہے۔ افسردگی اور اداسی کو دوسروں کے لئے رہنے دیں آپ ہمیشہ خوش رہا کریں۔

## (24) 11 جون سے 17 جون

خرید وفروخت کے وقت انتہائی محتاط اور حاضر دماغ رہیں۔ حتیٰ کہ سودا کرنے سے پہلے ایک بار پھر غور کرلیں۔

## (25) 18 جون سے 24 جون

گر آپ دولت کے لئے پریشان ہیں تو فوری قدم اٹھائیں۔ کسی نئے کام سے نہ گھبرائیں، خاص طور پر ایسے کام سے جس کی طرف قدم بڑھانا آپ کے لئے قطعی غیر متوقع ہو۔

## (26) 25 جون سے یکم جولائی

ایسے اقدام سے گریز کریں جو جلد بازی کا نتیجہ ہو۔ کیوں کہ اس سے آپ کی مالی حیثیت بری طرح متاثر ہوگی۔ جوئے میں رقم ہارنے سے بہتر ہے کہ آپ موجودہ حالت پر قناعت کئے رہیں۔

## (27) 2 جولائی سے 8 جولائی

غیر متوقع مسائل کے لئے کمر باندھ لیجئے۔ کسی دوسرے منصوبے پر کام کیجئے جو مالی اور سماجی اعتبار سے سودمند ہو۔ کوئی شے ناممکن نہیں۔

## (28) 9 جولائی سے 15 جولائی

دوسروں کو خوش رکھنے کے لئے صبح سے رات تک خوش باش رہیے۔ اس سے وقت بھی اچھا کٹے گا اور مالی فائدہ بھی حاصل ہوگا۔

## (29) 16 جولائی سے 22 جولائی

نکتہ چینی اور آدم بیزاری آپ کے لئے خاصی نقصان دہ ثابت ہوسکتی ہے۔ اپنی حیثیت کو قائم رکھنے کے لئے سخت محنت کیجئے اور متوازن رویہ اپنایئے۔

## (30) 23 جولائی سے 29 جولائی

آنے والے وقت کے لئے نئی منصوبہ بندی کیجئے۔ اپنے آپ کو اور اپنے سرمائے کو ہر قسم کے نقصانات سے محفوظ رکھنے کی کوشش کیجئے۔

## (31) 30 جولائی سے 5 اگست

اپنی مخفی خواہشات کے متعلق کسی کو اپنا رازدار نہ بنایئے بے شک اپنی سوجھ بوجھ اور نظریات پر بھروسا کیجئے۔ لیکن ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھانا ہوگا۔

## (32) 6 اگست سے 12 اگست

کوئی تخلیقی کام کیجئے۔ اور اس کے لئے اپنے وسیع مطالعے اور تحقیق سے مدد لیجئے۔ بے صبری سے گریز کیجئے۔

(33) 13 اگست سے 19 اگست

پرانے منصوبوں پر نئے سرے سے کام کرنے کے لئے انتہائی موزوں وقت ہے۔ آپ میں یہ صلاحیت بدرجہ اتم موجود ہے۔ کہ بڑے سے بڑے منصوبے کو بہتر طور پر مکمل کرسکیں۔ لیکن اس کے لئے بھرپور توجہ اور دلچسپی کی ضرورت ہے۔

(34) 20 اگست 26 اگست

آئندہ منصوبوں اور فیصلوں کو جانچنے کے لئے مناسب ہفتہ ہے جو کچھ آپ کررہے ہیں کئے جائیں تمام مسائل خود بخود حل ہوجائیں گے۔

(35) 27 اگست سے 2 ستمبر

آج کے کئے گئے کام کے متعلق کل آپ یہ کہیں گے کہ کاش میں نے اسے بہتر طور پر کیا ہوتا۔ لیکن اس خیال پر دل برداشتہ نہ ہوں۔ کیوں کہ اس بات کا امکان موجود ہے کہ آئندہ آپ یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ میں اس سے بدتر انداز میں بھی یہ کام کرسکتا تھا۔

(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

جو کام آپ شروع کرچکے ہیں۔ اس کے متعلق بہت محتاط رہیں۔ حد سے بڑھتی ہوئی خواہش یا نتائج فوری حصول کی خواہش آپ کی تمام کوششوں پر پانی پھیر سکتی ہے۔

(37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

آپ کسی بھی بڑے منصوبے میں ہاتھ ڈال سکتے ہیں۔ اس میں کسی دوسرے کی مدد کچھ زیادہ اہمیت نہیں رکھتی۔ اپنے نظریات دوسروں پر ٹھونسنے سے پہلے ان کی رائے معلوم کرلیں۔

(38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

یہ خاندان اور دوستوں کے ساتھ گزارنے کا ہفتہ ہے۔ لہٰذا اسے پرلطف بنایئے۔ اپنی گھریلو زندگی کو مزید خوشگوار بنایئے، یہی بات آپ کے ماحول کے بارے میں بھی کہی جاسکتی ہے۔

(39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

اپنے ذہن اور جسم کو آرام پہنچایئے، اور اپنی گزشتہ کوششوں کا جائزہ لیجئے تاکہ آپ زندگی سے بھرپور فائدہ اٹھاسکیں۔ زندگی میں کچھ تبدیلی پیدا کریں۔ یکسانیت اکتاہٹ کا دوسرا نام ہے۔

(40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

آپ کی کام کرنے کی قوت اور جدت طبع میں ہم آہنگی کامیابی کے حصول کو سہل بناسکتی ہے۔ اگر آپ ایسا نہ کریں گے تو نقصان کا اندیشہ ہے۔

(41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر

اس ہفتے کا آغاز پوری قوت اور حوصلے سے کیجئے اور اپنے علم اور مشاہدے کا جائزہ لیجئے۔ کہ وہ آپ کی کہاں تک رہنمائی کرسکتا ہے۔

(42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر

جو مواقع آپ کو میسر آئے ہیں ان سے خاطر خواہ فائدہ اٹھایئے، لیکن جو کام آپ کے ہاتھ میں ہے۔ اس سے غفلت نہ برتئے۔ افسران بالا کے مشوروں کو نظر انداز نہ کریں۔

(43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر

آپ جوش و خروش کو حد سے نہ بڑھنے دیں۔ آپ کی ذات خاصی اہم ہے اور دوسروں کو اس کی ضرورت ہے۔ لہٰذا پورے بھروسے کے ساتھ اور محنت سے کام کریں۔

(44) 29 اکتوبر سے 4 نومبر

فوری امکانات کا جائزہ لیجئے، ہر شے کا بغور جائزہ لیجئے، جلد بازی سے گریز ضروری ہے۔ کامیابی آپ کی راہ دیکھ رہی ہے۔

(45) 5 نومبر سے 11 نومبر

تمام خط و کتابت پر نظر رکھئے، اگر آپ دوسروں پر بھروسا کریں گے تو اس کے نتائج آپ کے حق میں خاصے بہتر ہوں گے۔ لیکن انتہا پسندی سے گریز کریں۔

(46) 12 نومبر سے 18 نومبر

اپنی منزل مقصود کی طرف بڑھتے رہیے، لیکن جو لوگ آپ کے بہت قریب ہیں۔ ان کے مفادات اور آپ کے مفادات، باہم متصادم نہیں ہونے چاہئیں۔

(47) 19 نومبر سے 25 نومبر

اپنے بجٹ کو کچھ اس طرح متوازن بنائیں کہ آنے والے منصوبوں کو آسانی سے سنبھال سکیں۔ مستقل مزاج مگر پرسکون رہیے۔

(48) 26 نومبر سے 2 دسمبر

اپنی صلاحیتوں پر توجہ مرکوز کردیں۔ کوئی ایک زاویہ منتخب کریں۔

جس سے آپ کی ہمہ گیر ذہنی صلاحیتوں کا اظہار ہو سکے۔

**(49)3دسمبر سے 9دسمبر**

جلد بازی میں کوئی سودا بازی نہ کریں۔ ورنہ آپ خاصا نقصان اٹھائیں گے۔ مستقل مزاج سے کی گئی کوشش بارآور ثابت ہوگی۔ سائنسی پروجیکٹ پر توجہ دیں۔

**(50)10دسمبر سے 16دسمبر**

مفادات کے تحفظ پر غور کریں۔ حالات آپ کے موافق نہیں ہیں۔ انتہاپسندی سے گریز کریں، غیر ضروری قرضوں پر دھیان رکھیں۔

**(51)17دسمبر سے 23دسمبر**

دوسرے لوگ محض باتوں سے آپ کا وقت ضائع کر رہے ہیں۔ یہ آپ کے لئے فائدہ مند نہیں۔ دوسروں کے دلوں میں اپنا اعتماد پیدا کریں۔ اس طرح آپ یقیناً کامیاب ہوں گے۔

**(52)24دسمبر سے 31دسمبر**

اپنی اللہ داد صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے عمل کا آغاز کریں۔ اس طرح آپ اپنے مسائل وسائل میں خاطر خواہ اضافہ کرسکیں گے۔

## برج سنبلہ
## 2017ء کے حالات



**(1) یکم جنوری سے 7جنوری**

آج اپنی مالی حیثیت کا جائزہ لیجئے۔ اس کا اطمینان ضروری ہے کہ آپ کا مستقبل بالکل محفوظ ہے؟ زندگی سے بھرپور لطف اٹھایئے، مگر ضروریات زندگی سے چشم پوشی نہ کریں۔

**(2)8جنوری سے 14جنوری**

آپ کے کاروباری حالات خواہ کیسے ہی کیوں نہ ہوں۔ اگر آپ کامیاب ہونا چاہتے ہیں تو اپنے قریب موجود لوگوں سے تعاون کریں۔ ان سے ہم آہنگی ناگزیر ہے۔

**(3)15جنوری سے 21جنوری**

اپنے قریبی لوگوں کی مدد اپنی سوجھ بوجھ کے مطابق کریں۔ آپ کی شخصیت آپ کے دوستوں کے نزدیک بہت قابل قدر ہے۔ لہٰذا ان سے ہر رابطہ رکھیں۔

**(4)22جنوری سے 28جنوری**

بے چینی اور اکتاہٹ کے پیش نظر ہاتھ آئے ہوئے موقعوں سے بے رخی نہ برتیں، روزمرہ کے فرائض صبر اور تحمل کے متقاضی ہوتے ہیں۔

**(5)29جنوری سے 4فروری**

مالی معاملات کے متعلق آپ دوسروں کے مشورے اور رائے کی ضرورت ہے۔ لہٰذا آگے بڑھنے کے لئے دوسروں کی تجاویز اور مشوروں پر عمل کرنے میں کیا نقصان ہے۔

**(6)5فروری سے 11فروری**

آپ نئے ماحول کے خواہش مند دکھائی دیتے ہیں۔ لیکن یاد رکھئے کہ نئے ماحول میں بھی آپ کو اسی محنت اور جانفشانی سے کام کرنا ہوگا۔ تاکہ آپ کی مالی حیثیت کو بھی کوئی ضعف نہ پہنچے اور آپ کی ذات بھی محفوظ رہے۔

**(7)12فروری سے 18فروری**

اس ہفتہ کو بڑی مسرتوں کا حامل ہونا چاہیے۔ دوستی، عشق و محبت اور گھریلو تعلقات کو مزید بہتر بنانے کے لئے نہایت شاندار ہفتہ ہے۔

**(8)19فروری سے 25فروری**

یہ خاصا آزمائشی ہفتہ ہے۔ اپنی حکمت عملی سے کام لیتے ہوئے ہر قسم کے جھگڑوں سے گریز کریں۔ الجھنیں دوسروں کے لئے چھوڑ دیں۔

**(9)26فروری سے 4مارچ**

عزیز و اقارب سے جھگڑے اور ناراضگی کا قوی امکان ہے۔ اگر آپ دوسروں کی مدد نہیں کرسکتے تو دوسروں کے معاملات میں مداخلت بھی نہ کریں۔

**(10)5مارچ سے 11مارچ**

نئے کام یا ملازمت کے حصول کے لئے بہت موزوں ہفتہ ہے۔ لیکن جلد بازی سے گریز کریں۔ ہر پہلو کا نہایت غور سے جائزہ لینا ضروری ہے۔

**(11)12مارچ سے 18مارچ**

موجودہ پیشے کے ساتھ ساتھ کسی نئے کام کا آغاز بھی کیا جاسکتا ہے۔ کسی ایسے شخص سے مشورہ ضرور کریں جو آپ کو نئے نظریات و

خیالات سمجھا سکے۔

## (12) 19 مارچ سے 25 مارچ

جو ہستی آپ کے بہت قریب ہے اس کی شفقت اور محبت کو قبول کیجئے۔ دوسروں کو اپنی خوشیوں میں شریک کرنے سے زندگی اور بھی تابناک ہو جاتی ہے۔

## (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

اگر آپ اس ہفتہ کوئی سفر کرنا چاہتے ہیں تو بے حد احتیاط کی ضرورت ہے۔ اگر آپ نے جلد بازی سے کام لیا تو غیر متوقع نقصان کا اندیشہ موجود ہے۔

## (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

اپنے حالات کی بہتری کے لئے نیا موڑ اختیار کیجئے۔ اپنی ذاتی ضروریات کا جائزہ لیجئے اور اپنے آپ کے ساتھ نہایت خلوص اور ہمدردی کا برتاؤ کیجئے۔

## (15) 9 اپریل سے 15 اپریل

دوستی کے متعلق غور کیجئے۔ اپنے دوستوں کو فون کیجئے۔ انہیں خطوط لکھئے یا ان سے ملاقات کیجئے۔ بشرطیکہ یہ سب کچھ آپ کے بس میں ہو۔ یاد رکھئے دوست بڑی قیمتی متاع ہے۔

## (16) 16 اپریل سے 22 اپریل

اپنی کوششوں کو تیز تر کر دیجئے۔ اگر کام آسان ہے تو بھی سخت محنت کیجئے۔ اس سے آپ کو بہت فائدہ پہنچے گا۔

## (17) 23 اپریل سے 29 اپریل

ایک فیصلہ متوقع ہے لہٰذا تدبیر سے کام لیں۔ ہر پہلو پر مقیدی نظر ڈالیں اور اچھے نقطہ نظر پر بھروسا کریں۔

## (18) 30 اپریل سے 6 مئی

نئے منصوبے کے لئے اگلا یا اس سے اگلا مہینہ موزوں رہے گا۔ کام کے ساتھ ساتھ تفریح کا بھی خیال رکھیں۔ کسی نئی دلچسپی کو اپنا ئیں اس سے آپ کو خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔

## (19) 7 مئی سے 13 مئی

کچھ دنوں کے لئے اپنی حکمت عملی تبدیل کر دیں۔ اگر آپ افراد کو نظر انداز کر دیں تو آپ کی مخالفت بھی کم ہو جائے گی۔

## (20) 14 مئی سے 20 مئی

اپنے چند ایک دوستوں سے رابطہ قائم رکھئے۔ اور ان سے مل کر وقت سے لطف اٹھایئے۔ دوسروں کو آپ کی محبت اور حوصلہ افزائی کی ضرورت ہے۔ محبت، تنہا لوگوں کی دوست ہے۔ ان کے کام آتی ہے۔

## (21) 21 مئی سے 27 مئی

محض افواہوں اور گپ بازیوں پر بھروسا نہ کریں۔ پہلے اپنے سامنے موجود لوگوں کے متعلق حقائق معلوم کریں اور پھر ان کے متعلق کوئی حتمی رائے قائم کریں۔ بصورت دیگر نقصان کا اندیشہ ہے۔

## (22) 28 مئی سے 3 جون

دوسرے اگر آپ سے حسد کرتے ہیں تو اس سے آپ پریشان نہ ہوں۔ کیوں کہ بہتان طرازی ترقی کی راہ میں رکاوٹ بن سکتی ہے۔

## (23) 4 جون سے 10 جون

اگر کوئی رشتہ دار یا دوست آپ سے قرض حسنہ کا خواہش مند ہے تو رقم دینے سے پہلے اس بات کا اطمینان کر لینا ضروری ہے کہ آپ کی رقم ضائع تو نہیں ہو جائے گی۔

## (24) 11 جون سے 17 جون

فوری فیصلوں سے گریز کریں۔ آپ کی منصف مزاجی یا غیر جانب داری آپ کو دوسروں کی نظر میں منافق ٹھہرا سکتی ہے۔ لہٰذا صبر سے کام لیں اور سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔

## (25) 18 جون سے 24 جون

اگر آپ چاہیں تو سماجی تقریبات میں حصہ لے کر اپنے حالات کو مزید خوشگوار بنا سکتے ہیں۔ نئے کاروباری لوگوں سے رابطے کے لئے موزوں ترین وقت ہے۔

## (26) 25 جون سے یکم جولائی

تمام کوتاہیوں کو ختم کر دیں۔ التوا میں پڑے ہوئے کاموں کو مکمل کر دیجئے۔ نئے مفادات کے لئے اپنے آپ کو تیار کر لیجئے۔ کم از کم ایک نیا پروجیکٹ ضرور شروع کیجئے۔

## (27) 2 جولائی سے 8 جولائی

اپنی ضروریات یا خواہشات کا برملا اظہار کر دیں۔ اگر آپ دوسروں سے مالی تعاون کی یا کوئی دوسری مدد چاہتے ہیں تو ہچکچاہٹ کو چھوڑ دیں۔

## (28) 9 جولائی سے 15 جولائی

یہ وقت اپنے دائرہ کار سے باہر نکلنے کا نہیں۔ مطالعہ اور غور و فکر آپ کی ترقی میں بہت معاون ثابت ہو سکتے ہیں۔

## (29) 16 جولائی سے 22 جولائی

اگر آگے بڑھنے کی تمنا ہے تو ابھی سے کام شروع کر دیں۔ اپنی حیثیت سے زیادہ ہرگز خرچ نہ کریں۔ خوش مزاجی کا رویہ اپنائیں۔

## (30) 23 جولائی سے 29 جولائی

دوسروں سے تعاون کیجئے۔ مخلص لوگوں سے مشورہ کرنے میں آپ ہی کی بھلائی ہے۔ اس میں ہچکچاہٹ کیسی؟ آنے والے ایام کے لئے اپنی دولت بچا کر رکھیں۔ کفایت شعاری، فضول خرچی سے بہتر ہوتی ہے۔

## (31) 30 جولائی سے 5 اگست

اگر وقت اجازت دے تو اپنے دوستوں اور عزیز و اقارب سے ملاقات ضرور کریں۔ کسی نہ کسی طور اپنے قریبی لوگوں کی مدد ضرور کریں۔

## (32) 6 اگست سے 12 اگست

اگرچہ آپ موجودہ حالات سے فرار چاہتے ہیں۔ لیکن آپ کا فائدہ اسی میں ہے کہ جہاں ہیں، وہیں جمے رہیں۔ بہت جلد ہی کوئی خوشخبری ملے گی۔

## (33) 13 اگست سے 19 اگست

اپنے کاروباری مفادات کی حفاظت کیجئے، کسی اختلافات یا مخالفت کو اپنی ترقی کی راہ میں رکاوٹ نہ بننے دیں۔

## (34) 20 اگست 26 اگست

تفریحی کاموں یا عشق و محبت کے معاملات کے لئے بہت اچھا ہفتہ ہے۔ کوئی بہت ہی اہم شے آپ کی توجہ اپنی طرف مبذول کرائے گی۔

## (35) 27 اگست سے 2 ستمبر

آنے والے دنوں اور مالی وسائل کا جائزہ لینے کے لئے موزوں وقت ہے۔ پس انداز کی ہوئی رقم کو نہ چھیڑیئے۔ کسی دوسرے کی مداخلت برداشت نہ کریں۔

## (36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

آج خواہ کیسی ہی مصروفیات درپیش ہوں۔ آپ انہیں نظر انداز کرتے ہوئے صرف تفریحات میں حصہ لیجئے۔ کاروباری امور خواہ کتنے ہی اہم کیوں نہ ہوں۔ اہل خانہ ہمیشہ قابل ترجیح ہوتے ہیں۔

## (37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

رجعت پسندانہ رویہ اپنائے رکھئے، یہی آج کا تقاضا ہے۔ بحث مباحثے سے دور رہیے، اختلاف خواہ کیسا ہی کیوں نہ ہو، آپ کے لئے نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔

## (38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

کوئی مزاحمت یا الجھن آپ کو پریشان کر سکتی ہے لیکن اس سے کوئی تعمیری کام بھی لیا جا سکتا ہے۔ اپنی صحت کا خیال رکھئے۔ اور ضرورت سے زیادہ مت کھائیے۔

## (39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

آپ مالی اعتبار سے بہت خوش ہو جائیں گے۔ بس چند دنوں کی بات ہے۔ آپ کو خاصے پرکشش ترغیبات سے واسطہ پڑے گا۔ لہٰذا ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھائیں۔

## (40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

اس پورے ہفتے کے دوران پرسکون رہیں اور صبر و تحمل کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑیں۔ جگہ کی تبدیلی یا کوئی پرانی قرابت داری آپ کے حالات کو بدل سکتی ہے۔

## (41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر

اگر آپ ذہانت سے کام لیں تو اپنا معیار زندگی بلند کر سکتے ہیں۔ ذہانت ہی سے آپ آگے بڑھ سکتے ہیں۔ لہٰذا اپنی اس اللہ داد نعمت سے فائدہ اٹھایئے۔

## (42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر

دوسروں کے ساتھ قدم ملا کر چلنے میں آپ کا فائدہ ہے۔ بلکہ دونوں پارٹیوں کا فائدہ باہمی تعاون میں ہے۔ آرام کیجئے۔ اس طرح آپ بہتر فیصلہ کر سکیں گے۔

## (43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر

اپنی ذات پر بھروسا کیجئے۔ اس سے فائدہ ہوگا۔ اپنے خاندان یا شرکائے کار سے کوئی جھگڑا نہ کریں۔ اس سے آپ کو نقصان کا اندیشہ ہے۔

(44)29 اکتوبر سے 4 نومبر

اپنی تجاویز اپنے تک ہی محدود رکھیں۔ اپنے اردگرد کے لوگوں سے محتاط رہیے۔ ممکن ہے ان میں سے کوئی شخص آپ کو غلط راہ پر لگا دے یا آپ کے اعتماد کو ٹھیس پہنچائے۔

(45)5 نومبر سے 11 نومبر

اپنی تخلیقی صلاحیتوں پر بھروسا رکھئے۔ محنت کیجئے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ تفریح کے لئے بھی وقت نکالیے۔ کولہو کا بیل بننا ٹھیک نہیں۔ لیکن منزل کی طرف رواں دواں رہے۔

(46)12 نومبر سے 18 نومبر

تکبر اور غرور دوسروں کے لئے رہنے دیں اور اپنی جادو اثر شخصیت کو دوسرے لوگوں کی بھلائی کے لئے وسیلہ بنائیں۔ نئی تجاویز کے لئے موزوں ہفتہ ہے۔

(47)19 نومبر سے 25 نومبر

اپنے عزم اور حوصلے کے ساتھ آگے بڑھئے۔ ضرورت ہو تو قرضہ لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ تجربہ بہت سے مواقع پیدا کرے گا۔

(48)26 نومبر سے 2 دسمبر

اپنی ذات پر اعتماد ہر اس نکتہ چینی یا بہتان کو ہوا میں اڑا دے گا جو آپ سے متعلق ہوگی۔ اپنی کارکردگی پر کسی شے کو اثر انداز نہ ہونے دیں۔

(49)3 دسمبر سے 9 دسمبر

روزمرہ کے کاموں اور نجی مصروفیات پر کاربند رہیے۔ آپ میں اتنی صلاحیت ہے کہ اپنے گھریلو اور کاروباری مسائل کو آسانی سے حل کر سکیں۔

(50)10 دسمبر سے 16 دسمبر

آپ بہت سے مواقع جان بوجھ کر ضائع کر رہے ہیں۔ انہیں سب وقت اور توجہ دیں۔ نتائج آپ کو حیران کر دیں گے۔

(51)17 دسمبر سے 23 دسمبر

چھوٹے چھوٹے مسائل پر اختلاف رائے کے باوجود آپ کو دوسروں کے ساتھ قدم ملا کر چلنا چاہئے۔ اس بات کا قوی امکان ہے کہ دوسرے لوگ آپ کے نقطہ نظر سے اتفاق کرلیں گے۔

(52)24 دسمبر سے 31 دسمبر

کوئی آپ کے جائز حق اور مرتبے کو اپنے مفاد کی خاطر چھیننے کی فکر میں ہے۔ اسے محض افواہ سمجھ کر نظر انداز نہ کردیں بلکہ اس کی چھان بین کریں۔

## برج میزان
## 2017ء کے حالات



(1) یکم جنوری سے 7 جنوری

اگر مخالف پارٹی آپ کی تجاویز کی مخالفت کر رہی ہے تو اسے اس کے حال پر چھوڑ دیں۔ حالات تیزی سے آپ کے موافق ہو رہے ہیں۔

(2)8 جنوری سے 14 جنوری

کسی نئے موقع کی تلاش میں یا محض رومانس کی خاطر آج سفر نہ کریں۔ جو کچھ آپ چاہتے ہیں یہیں کہیں موجود ہے۔ کہاں موجود ہے۔ اسے ڈھونڈنا آپ کا کام ہے۔

(3)15 جنوری سے 21 جنوری

لوگ اس لئے آپ پر بھروسا کرتے ہیں کہ آپ نیک طینت انسان ہیں۔ اگر آپ نے زیادہ ذمہ داری اپنے سر لے لی ہیں اور انہیں نبھا نہیں پا رہے تو ان سے چھٹکارا پالیں۔

(4)22 جنوری سے 28 جنوری

اگر آپ کے اہل خانہ یا دوستوں کی مرضی سیر و تفریح کے لئے سیر پر جانے کی ہے تو آپ اپنے خول سے باہر نکل آیئے اور ان کے ساتھ جایئے اس طرح وہ آپ کو اور بھی پسند کرنے لگیں گے۔

(5)29 جنوری سے 4 فروری

اس ہفتے کے دوران اپنی ہمدردیوں کو ادھر ادھر کے لوگوں پر ضائع نہ کیجئے ورنہ آپ اس عزت سے محروم ہو جائیں گے جو آپ نے بڑی محنت سے حاصل کی ہے۔

(6)5 فروری سے 11 فروری

آپ اپنی حیثیت کے مطابق اپنے منصوبے میں مکمل تبدیلی کیجئے، سے پہلے اگر آپ محض سپنے ہی دیکھتے آئے ہیں تو اب انہیں حقیقت کا روپ دیجئے۔ اگر مسائل سے چھٹکارا پا چکے ہیں تو تفریح کیجئے۔

(7)12 فروری سے 18 فروری

پنجابی میں ایک کہاوت ہے۔ جسے یوں کہہ سکتے ہیں کہ ندی ابھی

آئی نہیں اور جوتے ہاتھ میں۔ یعنی وقت سے پہلے ندی عبور کرنے لگے۔ لہٰذا آپ بھی وقت سے پہلے ہی محض وہم پرمنی ہیں۔ یہ خود بخود ختم ہو جائیں گے۔

## (8)19فروری سے25فروری

چوہے بلی کا کھیل شروع ہونے والا ہے مگر آپ کو چوہا نہیں بننا ہے۔ بلی بن کر یہ دیکھنا ہے کہ دوسرے کیا کر رہے ہیں اور آپ کو کب جھپٹنا ہے۔

## (9)26فروری سے4مارچ

عقل مند لوگ مشورہ دیتے یا لیتے وقت ہچکچاتے نہیں اگر آپ سمجھتے ہیں کہ فی الحال آپ کسی ضروری کام میں مصروف ہیں تو مشوروں کو نظر انداز کر دیں، لیکن کام ذرا جلدی کریں۔

## (10)5مارچ سے11مارچ

آپ خواہ مخواہ لوگوں کا وقت برباد کر رہے ہیں کہ آپ کے پاس بہت سی نئی تجاویز ہیں۔ اگر آپ اپنے قول میں سچے ہیں تو آگے بڑھئے اور ان خیالات کو ثابت کیجئے۔

## (11)12مارچ سے18مارچ

اس مقولے کو ہمیشہ یاد رکھئے، جو سکھ چھجو کے چوبارے، نہ بلخ نہ بخارے، یعنی اپنے گھر جیسی جگہ ہیں۔ جب بھی آپ کا دل گھر سے اُچاٹ ہونے لگے تو اس منصوبے کو یاد کر لیا کریں۔

## (12)19مارچ سے25مارچ

کوئی بھی نیا اور پرکشش منصوبہ آپ کے مفادات کا باعث بنے گا، لیکن اس میں آپ کو ماضی کے تجربات اور اپنی صلاحیتوں سے کام لینا پڑے گا۔

## (13)26مارچ سے یکم اپریل

آپ اپنی صلاحیتوں کو ایک ایسے خوف کے زیر اثر ضائع کر رہے ہیں، جس کا کوئی وجود نہیں۔ کسی دوست سے مشورہ کیجئے کہ آپ کو حالات کی بہتری کے لئے کیا کرنا چاہئے۔

## (14)2اپریل سے8اپریل

آثار بہت اچھے ہیں بشرطیکہ ان سے آپ خاطر خواہ فائدہ اٹھا سکیں۔ تخلیقی، ادبی اور جدت پسندی رجحان طبع کے باعث آپ صحیح لوگوں سے مل کر کامیاب ہو سکتے ہیں۔

## (15)9اپریل سے15اپریل

جب تک آپ کا زیر تکمیل منصوبہ اپنی تکمیل کو نہیں پہنچ جاتا اس وقت تک دیگر ہر قسم کی مصروفیات حتیٰ کہ سماجی تعلقات کو بھی بھول جائیں۔ اگر آپ ملازم ہیں تو جب تک کوئی دوسری معقول ملازمت نہیں مل جاتی اس وقت تک دوسری مصروفیات سے دور رہیں۔

## (16)16اپریل سے22اپریل

## (17)23اپریل سے29اپریل

آپ کا غفلت آمیز اطمینان اور جھوٹی خود کفیلی، آپ کے سب سے بڑے نقص ہیں، ایسے دوستوں کا سہارا ڈھونڈیئے جو آپ کو اس اندھیرے سے نکال سکیں۔

## (18)30اپریل سے6مئی

آپ کی مالی حالت صرف اس صورت میں بہتر ہو سکتی ہے کہ آپ فضول مشاغل کو چھوڑ کر سودمند لائحہ عمل اپنائیں۔

## (19)7مئی سے13مئی

بے معنی باتوں میں وقت ضائع نہ کریں۔ صرف ان مسائل کو زیر بحث لائیں جو آئندہ ہفتے آپ کو پیش آنے والے ہیں۔ ایسا کرنے سے آپ بہت فائدے میں رہیں گے۔

## (20)14مئی سے20مئی

گھریلو زندگی کو زیادہ وقت دیں۔ ہر کام ترتیب سے کریں۔ دوستوں اور دیگر شناسا لوگوں کو مدعو کیجئے۔ اچھی اچھی کتابیں پڑھئے، اس سے آپ کو یقیناً فائدہ حاصل ہوگا۔

## (21)21مئی سے27مئی

آپ کے موجودہ مقاصد صرف اسی صورت میں پورے ہو سکتے ہیں کہ آپ باتوں کے بجائے عمل کریں۔

## (22)28مئی سے3جون

آپ حد سے زیادہ فیاضی کا مظاہرہ نہ کریں، آپ کی محنت کا پھل دوسرے کھا رہے ہیں۔ اپنے بارے میں بھی سوچئے اور دیکھئے پھر کیا ہوتا ہے۔

## (23)4جون سے10جون

آپ ایک ایسے دائرے میں محو سفر ہیں کہ آپ کو قطعی محسوس نہیں

ہوتا اس دائرے کو مختصر کیجئے اور زمین پر اتر آیئے۔

(24) 11 جون سے 17 جون

ایک کام وہ ہے جسے آپ اپنی مرضی سے کرنا چاہتے ہیں اور ایک کام وہ ہے جسے کرنا ضروری ہے۔ اور آپ ان دونوں کے درمیان معلق ہیں۔ اپنی رفتار کم کر دیجئے تا کہ لوگ آپ کے قریب آ کر آپ کی حوصلہ افزائی کرسکیں پھر رفتار بڑھایئے گا۔

(25) 18 جون سے 24 جون

آپ نے جو کچھ پایا ہے اس میں اب اضافہ خاندان کی مدد سے ہوگا یا کسی نئے کاروبار سے، بڑے منصوبے بنایئے اور زیادہ فائدہ اٹھایئے۔

(26) 25 جون سے یکم جولائی

ذاتی مسائل، کاروباری تفکرات کو بڑھا رہے ہیں۔ دونوں کی حد بندی کیجئے اور انہیں ترتیب سے حل کرنے کی کوشش کیجئے، ورنہ دونوں ہی صورتوں میں نقصان ہوگا۔

(27) 2 جولائی سے 8 جولائی

کوئی نیا پروجیکٹ شروع کرنے یا سفر پر جانے سے پہلے اپنے موجودہ کام کو ترتیب سے مکمل کیجئے۔ ورنہ آپ کسی ایک ارادے میں بھی کامیاب نہ ہوسکیں گے۔

(28) 9 جولائی سے 15 جولائی

کاروباری مصروفیت سے چھٹکارا پا کر پرانے دوستوں کی صحبت سے لطف اٹھایئے، باہمی دلچسپی اور یادوں کا تبادلہ آپ کے اندر ایک نئی امنگ جگائے گا۔ جلدی کیجئے۔

(29) 16 جولائی سے 22 جولائی

جو کام زیر تکمیل ہے اسے چھوڑ کر کسی دوسرے کام میں نہ ڈالئے۔ آدھی چھوڑ کر ساری کی طرف نہ جائیں ورنہ واپسی پر یہ بھی ملے گی۔

(30) 23 جولائی سے 29 جولائی

آپ کو ایک ایسا اعزاز ملنے والا ہے جس کے متعلق آپ نے کبھی سوچا بھی نہیں ہوگا۔

(31) 30 جولائی سے 5 اگست

اپنی کامیابی کی راہ میں کسی کو رکاوٹ نہ بننے دیں اگر آپ منزل مقصود تک پہنچ گئے تو دوسروں کے مسائل بھی حل ہو جائیں گے۔

(32) 6 اگست سے 12 اگست

ماضی کی غلطیوں پر پچھتانا چھوڑ دیں۔ البتہ ماضی کے تجربات سے فائدہ اٹھا کر آپ نئے منصوبوں کو کامیاب بنا سکتے ہیں۔

(33) 13 اگست سے 19 اگست

گھریلو عمارتوں کی تعمیر یا دستی صنعت میں آپ کمال حاصل کر سکتے ہیں۔ ان کاموں سے آپ کو حسب منشا فائدہ بھی ہوگا اور خوشی بھی نصیب ہوگی۔ لیکن اس کے لئے مستقل مزاجی کی ضرورت ہے۔

(34) 20 اگست سے 26 اگست

نئے تجربات سے عزت بھی ملے گی اور شہرت بھی، اگر سفر پر جانا پڑے تو ضرور جائیں۔ فائدہ ہوگا۔ زبان دانی اور سماجی بھلائی کے کاموں سے استفادہ کے لئے موزوں وقت ہے۔

(35) 27 اگست سے 2 ستمبر

مستقبل قریب میں کسی نئی پیش کش اور دعوت کی توقع ہے۔ اگر آپ نے اسے قبول کر لیا تو ترقی کے امکانات بہت روشن ہیں۔

(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

توجہ، مطالعہ اور خصوصی مہارت نئے مواقع فراہم کرے گی۔ لیکن کسی بھی پیشکش کو قبول کرنے سے پہلے اس کے ہر پہلو پر غور کر لیجئے گا۔

(37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

ایسے حقائق یا ایسی سچائیاں جو آپ نے اپنے رشتہ داروں اور دوستوں سے سیکھی ہیں، وہ خاصی مددگار ثابت ہوں گی، مشوروں پر عمل ضرور کیجئے، مگر وعدوں سے گریز کیجئے۔

(38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

جدید نظریات آپ کے لئے بھی فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ اور آپ کے دوستوں کے لئے بھی۔ لیکن حد سے زیادہ آگے نہ بڑھیں۔

(39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

کوئی پرانی آرزو، کوئی دیرینہ خواہش یا کوئی دیرینہ منصوبہ پورا ہونے کو ہے۔ لہٰذا تیار رہیے، کوئی فون، خط یا خبر بڑی اہمیت کی حامل ہوگی۔

(40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

کوئی پرانا دوست یا خاندان کا کوئی فرد آپ کو دانش دری کے وہم سے باہر نکال لائے گا۔ اسے قبول کر لیجئے گا۔

### (41) 8اکتوبر سے 14اکتوبر

جہاں آپ ہیں وہاں خوش ہیں تو وہیں ٹکے رہیے۔ اگر آپ کسی کام میں خوش ہیں تو اسے کیے جائیے۔ اس بات کا امکان موجود ہے کہ آپ تنزل سے دوچار ہو سکتے ہیں۔

### (42) 15اکتوبر سے 21اکتوبر

ذمہ داریوں کے بوجھ نے آپ کی تخلیقی صلاحیتوں کو کچل کر رکھ دیا ہے۔ ذمہ داریوں اور تخلیقی صلاحیتوں میں سے کسی کا انتخاب کیجئے ورنہ آپ کبھی سنبھل نہیں سکیں گے۔

### (43) 22اکتوبر سے 28اکتوبر

جن لوگوں کو آپ کی صلاحیتوں کا اعتراف ہے۔ ان کے ساتھ مل کر کام کیجئے۔ کامیابی یقینی ہے۔

### (44) 29اکتوبر سے 4نومبر

آپ جو کچھ بھی کریں گے، اس میں کوئی دوسرا بھی یقیناً ملوث ہوگا، خواہ وہ ارادتاً ہو یا محض غیر ارادی طور پر، اپنے شرکائے کار کا جائزہ لینا شروع کر دیں۔

### (45) 5نومبر سے 11نومبر

مختلف کاموں کے لئے موزوں ہفتہ ہے۔ خانگی مسائل کو حل کیجئے کاروباری معاہدات کو نمٹائیے، ہر حال میں خوش گوار ہفتہ ہے بلکہ آنے والے دن بھی سوائے پیر کے بھی اچھے ہیں۔

### (46) 12نومبر سے 18نومبر

قانونی مسائل پر نظر رکھئے۔ پرکشش کاروباری معاہدوں سے گریز کیجئے۔ نرم رویہ اپنائیے، لیکن دوستوں اور رشتہ داروں کے احسانات قبول نہ کریں۔ اس ہفتے کے دوران آپ کو نشانہ بنایا جا سکتا ہے۔

### (47) 19نومبر سے 25نومبر

مسرتوں کے دن آ پہنچے ہیں۔ لہٰذا پورے ہفتے کے دوران زندہ دلی کا مظاہرہ کیجئے۔ اگر دوسرے لوگ آپ کا راستہ روکتے ہیں۔ تو آپ سچائی پر ہیں۔ اگر وہ نہیں روکتے تو غلط ہیں۔

### (48) 26نومبر سے 2دسمبر

آپ کا کوئی دوست یا رشتہ دار کامیابی کا آرزومند ہے اور ممکن ہے وہ آپ سے کوئی مشورہ چاہے۔ آپ اسے پرخلوص مشورہ دیں۔ اگرچہ آپ کا یہ خیال ہے کہ بعد ازاں وہ آپ کے اس احسان کو بھلا دے گا۔ آپ کا اس میں کوئی نقصان نہیں۔

### (49) 3دسمبر سے 9دسمبر

آپ کا منصوبہ کامیاب ہو سکتا ہے۔ بشرطیکہ آپ اس پر پوری توجہ دیں اور مستقل مزاجی سے کام لیں۔ کسی نئے دوست کی طرف سے پیشکش آپ کی خانگی، الجھنوں کو ختم کر دے گی۔

### (50) 10دسمبر سے 16دسمبر

آپ کے مقاصد ایک ایک کر کے پورے ہوتے جا رہے ہیں، آپ کی کامیابی کل کی کامیابی ہے، اور اس جیسی کوئی کامیابی نہیں ہے۔

### (51) 17دسمبر سے 23دسمبر

عدد، ایک پر نظر ڈالیں، سب کچھ اسی میں پوشیدہ ہے۔ اپنے منصوبوں پر حسب منشا کام کرتے جائیے۔ آج بھی، کل بھی، پرسوں بھی اور جب تک ضرورت محسوس ہو۔

### (52) 24دسمبر سے 31دسمبر

کاروباری اور گھریلو مسائل متوازن ہیں۔ بہتر یہ ہے کہ آپ اس وقت تک کچھ نہ کچھ کریں، جب تک کہ کوئی دوسرا پہل نہیں کرتا۔ اس سے آپ کو اپنی منزل متعین کرنے میں بہت سہولت رہے گی۔

## برج عقرب
## 2017ء کے حالات



### (1) یکم جنوری سے 7جنوری

تھوڑے سرمائے سے شروع کیا جانے والا کام کل بہت پھیل سکتا ہے۔ آغاز میں جو دوست آپ کے ساتھ تھے۔ انہیں ہر وقت یاد رکھئے۔ وہ اب بھی مددگار ثابت ہو سکتے ہیں۔

### (2) 8جنوری سے 14جنوری

وہ لوگ جنہوں نے آپ سے چھوٹی چھوٹی ہمدردیاں کی تھیں اب آپ سے ان کے عوض بڑے بڑے مفاد کے خواہش مند ہیں۔ جذبات کو فیاضی پر غالب نہ آنے دیں۔

### (3) 15جنوری سے 21جنوری

بلند عزائم کے نتائج اگرچہ بہت سست رو ہیں لیکن آپ دلبرداشتہ

نہ ہوں، جلد ہی آپ حسب منشا فائدہ حاصل کریں گے، نئی تدابیر آزمائیے اور نتائج کا انتظار کیجئے۔

## (4) 22 جنوری سے 28 جنوری

دوسروں کے دلوں میں پیدا کیا گیا اعتماد آپ کو شہرت اور مقبولیت سے نوازے گا، اپنی مصروفیات کا دائرہ وسیع کیجئے اور نئے دوست اپنائیے۔

## (5) 29 جنوری سے 4 فروری

اگر دوست مالی امداد کے خواہش مند ہو تو انہیں مایوس نہ کریں۔ لیکن ان سے عہد لے لیجئے کہ ضرورت کے وقت وہ بھی آپ کی رقم لوٹا دیں گے۔ اس سے آنے والے پروجیکٹ میں خاصی مدد ملے گی۔

## (6) 5 فروری سے 11 فروری

مفادات کی تقسیم آپ کو اس شہرت و مقبولیت کو مجروح کر سکتی ہے۔ جو آپ کا حق ہے۔ اپنے دوستوں کو اپنے قریب لانے کی کوشش کیجئے۔

## (7) 12 فروری سے 18 فروری

آپ ان اشیاء پر وقت برباد کر رہے ہیں جو آپ کو بہت پسند ہیں۔ لیکن قدر و قیمت کے اعتبار سے بے کار ہیں اور جن اشیاء کی قدر و بہت ہے۔ انہیں آپ نظر انداز کئے ہوئے ہیں۔

## (8) 19 فروری سے 25 فروری

آپ کے موجودہ منصوبے جتنے پرکشش ہیں، آنے والے دنوں میں آپ کو ان کے لئے اتنی ہی محنت کرنا پڑے گی۔ بہتر ہے کہ پہلے تمام حالات و واقعات کا اچھی طرح جائزہ لے لیا جائے اور پھر منزل مقصود کا تعین کیا جائے۔

## (9) 26 فروری سے 4 مارچ

اپنی کارگزاریوں کا محاسبہ آپ کو ایک نئی منزل کی طرف لے جا سکتا ہے۔ یہی آپ کو وہ لائحہ عمل دے سکتا ہے، جس کی مدد سے اپنے مقاصد کو جلد از جلد حاصل کر لیں گے۔

## (10) 5 مارچ سے 11 مارچ

اپنے علم اور تجربے سے فوری طور پر کام لیجئے۔ اس میں ذاتی کوتاہی بھی آپ کے لئے نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ آپ سے پہلے کوئی بھی میدان مار سکتا ہے۔

## (11) 12 مارچ سے 18 مارچ

اپنے نئے زاویے نگاہ کے برعکس اپنی مشکلات اور غموں کے درمیان توازن پیدا کیجئے۔ زندہ دل ساتھی اداسیوں کو ختم کرنے میں بہت معاون ثابت ہو سکتے ہیں۔

## (12) 19 مارچ سے 25 مارچ

وقت آ گیا ہے کہ آپ اپنے خیالات اور منصوبوں کو کاغذات پر لکھ لیں۔ یہ خیالات خواہ تخلیقی نوعیت کے ہوں، محض خط و کتابت ہو، یادداشت نگاری یا محض روزنامچہ ہی کیوں نہ ہو۔

## (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

کسی مشکل یا ناگوار فرض کو ملتوی کر دینے سے آپ کی اور دوسروں کی بے چینی اور اضطراب میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ اس کام کو حتیٰ الامکان، جلد از جلد نمٹا لیں ورنہ معاملہ آپ کے ہاتھ سے نکل جائے گا۔

## (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

کوئی نیا منصوبہ یا کوئی نیا تجربہ، موجودہ کام کی قربانی کے بغیر ناممکن ہے۔ بلا سوچے سمجھے فضول ماضی کی خاطر درخشاں مستقبل کو برباد نہ کیجئے۔ اسی میں آپ کی عافیت ہے۔

## (15) 9 اپریل سے 15 اپریل

ہر وہ کام جس کو آپ پوری تن دہی اور توجہ سے سرانجام دے رہے ہیں۔ آپ کے حسب منشا کامیابی سے ہمکنار ہوگا۔ ماحول سے ہم آہنگی کامیابی پر دلالت کرتی ہے بالکل اسی طرح جیسے سورج کی روشنی کو کامیابی کی علامت سمجھا گیا ہے۔ اس کا زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھائیے۔

## (16) 16 اپریل سے 22 اپریل

آپ ایک بڑے اور سنہرے موقع کو ابھی تک مخفی رکھے ہوئے ہیں اسے اپنے ذہن سے باہر لائیے اور اس پر کام شروع کر دیجئے، اس میں کسی تجربہ کار شخص کی مدد بہت سود مند ثابت ہو سکتی ہے۔

## (17) 23 اپریل سے 29 اپریل

بعض انتہائی اہم مسائل کے متعلق فیصلے کا التوا آپ کو دلبرداشتہ بھی کر سکتا ہے۔ اور نا امید بھی، اس فیصلے کو دوسروں پر چھوڑ دیجئے اور ان کے مشورے پر عمل کیجئے۔

**(18) 30 اپریل سے 6 مئی**

اپنی دلچسپیوں کو نیا موڑ دیجئے اور اپنی انفرادیت کو آزمائیے آپ بہت جلد ایک حیران کن مسرت سے محظوظ ہونگے۔

**(19) 7 مئی سے 13 مئی**

ایسے امکانات پر غور کیجئے کہ دوسرے آپ کی ماتحتی میں آپ کے منصوبوں پر کام کر سکیں۔ اس طرح آپ اپنے کاروباری بوجھ کو بھی ہلکا کر سکتے ہیں اور کاروبار کو وسعت بھی دے سکتے ہیں۔

**(20) 14 مئی سے 20 مئی**

دوستوں کے ساتھ تفریحی مصروفیت مشکل امور کو آسانی میں بدل سکتی ہے۔ حد سے زیادہ مطالعہ، بعض مضامین سے بیزاری اور اکتاہٹ کا باعث بن سکتا ہے۔

**(21) 21 مئی سے 27 مئی**

اہم شخصیات سے رابطہ آپ کے مستقبل کو غیر متوقع طور پر تابناک بنا سکتا ہے۔ لہٰذا ایسے موقعوں کی تلاش میں رہیے۔

**(22) 28 مئی سے 3 جون**

اپنے موجودہ تجربات کو وسیع تر منصوبوں میں آزمائیے۔ کسی دیرینہ دوست سے ملاقات بہت مفید ثابت ہوگی۔

**(23) 4 جون سے 10 جون**

یہ ہفتہ انتہائی نامساعد نوعیت کا ہے۔ اور بعض انتہائی نازک معاملات آپ کو جذباتی طور پر خاصا پریشان کر سکتے ہیں۔ الجھنوں کو نظر انداز کرتے ہوئے زیادہ سے زیادہ وقت آرام کیجئے۔

**(24) 11 جون سے 17 جون**

دوسروں کے مشکل مسائل کو حل کرنے کے لئے بہت موزوں ہفتہ ہے۔ آپ کے اپنے مسائل بھی حل پذیر ہیں۔ اور آپ کے مفادات اضافے کے متقاضی ہیں۔

**(25) 18 جون سے 24 جون**

اپنی سماجی مصروفیات کا دائرہ مختصر کر دیجئے۔ ان امور کو نمٹائیے جو آپ کی توجہ کے متقاضی ہیں۔ ہمسایوں کی مدد کیجئے۔

**(26) 25 جون سے یکم جولائی**

خاصا تغیر پذیر وقت ہے۔ اس دوران آپ بہت سے مسائل کے متعلق اپنے نظریات میں تبدیلی لے آئیں گے۔ تقریبات میں زندہ دلی سے حصہ لیجئے اور وسیع تر زاویہ نظر اپنائیے۔

**(27) 2 جولائی سے 8 جولائی**

کام کی زیادتی کے باعث آپ کو آرام کی ضرورت ہے۔ اپنے پیشے پر توجہ دیجئے۔ آگے چل کر فائدہ ہوگا۔

**(28) 9 جولائی سے 15 جولائی**

اپنی توانائی کو محفوظ رکھئے۔ اپنے کاروباری ساتھیوں کو اپنے کام یا ذات پر اثر انداز نہ ہونے دیجئے۔ اپنی صوابدید پر بھروسا رکھئے اور مہذبانہ رویہ اپنائیے۔

**(29) 16 جولائی سے 22 جولائی**

اپنی قوت فیصلہ پر بھروسا کیجئے اور اپنے مقاصد اور عزائم کی تکمیل کیجئے۔ آگے بڑھنے کے لئے موزوں تر وقت ہے۔

**(30) 23 جولائی سے 29 جولائی**

اپنی موجودہ حالت کو بہتر بنانے کے لئے اپنے علم اور تجربے سے فائدہ اٹھائیں۔ دوست آپ کی مدد کریں گے۔ غیر ضروری اخراجات یا فضول خرچی سے گریز کریں۔

**(31) 30 جولائی سے 5 اگست**

اس ہفتے فوری قدم اٹھائیں۔ صبح کا وقت آپ کے لئے بہت سعد ہے۔ اس سے خاطر خواہ فائدہ حاصل کریں۔ بعض اہم مسائل آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔

**(32) 6 اگست سے 12 اگست**

جنہیں مدد کی ضرورت ہے۔ ان کی مدد ضرور کریں۔ لیکن ان کے نجی معاملات میں ملوث ہونے سے گریز کریں۔ بہر حال آپ کو اپنی ضروریات اور مسائل کو ترجیح دینی چاہئے۔

**(33) 13 اگست سے 19 اگست**

آپ کو چاہئے کہ مسائل اور مشکلات سے دوسروں کو بھی آگاہ کریں۔ تاکہ اگر آپ ضرورت مند ہوں تو وہ آپ کی مدد کریں۔ کاروباری معاملات تسلی بخش ہیں۔

**(34) 20 اگست سے 26 اگست**

اس ہفتہ کسی بھی ایسے نئے منصوبے سے خوف نہ کھائیں، جو

آپ کی صلاحیتوں سے مطابقت رکھتا ہو۔ بہتر نتائج کے حصول کے لئے اپنی ہی جراتوں سے استفادہ کریں۔

**(35) 27 اگست سے 2 ستمبر**

جو کوئی بھی آپ کو پریشان کرنے کی کوشش کر رہا ہے اس کا صبر اور حوصلے سے مقابلہ کریں۔ ایسے ذرائع اپنائیں جو آپ کی مالی حیثیت کو مزید مضبوط کریں۔

**(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر**

باہمی مالی امور یا باہمی مفادات بہتری کی طرف جارہے ہیں، زندہ دلی کو اپنائیں۔ کسی نہ کسی شغل سے جی بہلائیں۔ مگر گھر سے باہر نہ نکلیں۔

**(37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر**

سفر کا غیر متوقع یا مصروفیات کی زیادتی مشکلات پیدا کر سکتی ہے، کام کا بوجھ بڑھا سکتی ہے۔ حالات کا اچھی طرح جائزہ لینا ضروری ہے۔

**(38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر**

بہت جلد آپ کو مختلف نوعیت کے حیران کن نتائج سے واسطہ پڑے گا انہیں اپنی طبیعت پر برے اثرات نہ ڈالنے دیں۔ سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔

**(39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر**

اس ہفتے کسی قسم کا کاروباری لین دین نہ کریں۔ کوئی دوسرا شخص آپ کے منصوبے کو اپنے مفاد کی خاطر استعمال کرنے کی فکر میں ہے۔

**(40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر**

آپ کے کاروبار میں کچھ تبدیلی آنے والی ہے اور یہی بات آپ کے ساتھیوں کے متعلق بھی کہی جا سکتی ہے۔ اپنے آپ کو نئے حالات کے سانچے میں ڈھالنے کے لئے تیار ہو جایئے۔

**(41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر**

بعض کاروباری معاملات یا بعض افراد کے بارے میں آپ کی تغیر پذیر رائے مستقبل قریب میں بہت سود مند ثابت ہوگی۔

**(42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر**

اگر آپ گھریلو مسائل سے دوچار ہیں تو انہیں اپنے دوستوں کی مدد سے حل کرنے کی کوشش کیجئے۔

**(43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر**

کوئی ایسا مسئلہ جسے آپ اب تک ٹالتے آئے ہیں۔ اب اسے حل کرنے کا وقت ہے۔ اس کے لئے خاص کوشش کی ضرورت ہے نتائج آپ کو قائل کر دیں گے۔

**(44) 29 اکتوبر سے 4 نومبر**

اپنی ذہنی صلاحیتوں کو بروئے کار لایئے، اپنے علم اور مشاہدے کو مالی فوائد کی خاطر استعمال کیجئے۔

**(45) 5 نومبر سے 11 نومبر**

گھریلو زندگی مزید وقت کی متقاضی ہے۔ اسے بھی دیگر مفادات کی طرح اہم جانیں اور پھر دیکھیں کیا ہوتا ہے۔

**(46) 12 نومبر سے 18 نومبر**

ایک ایسا ہفتہ جب آپ اپنے مسائل کو خود ہی پہاڑ بنالیں گے۔ انہیں اپنے ذہن سے نکال دیجئے اور صرف ایک کو باقی رہنے دیجئے۔ جب ایک ہی رہ جائے تو اسے حل کر دیں۔

**(47) 19 نومبر سے 25 نومبر**

آپ کے خیالات جتنے بلند ہوں گے۔ اتنا ہی زیادہ آپ کامیاب ہوں گے۔ کچھ لوگوں پر انہیں ضرور آزمائیں۔ اگر بات ٹھیک ہو تو اس ہدایت پر عمل کریں۔

**(48) 26 نومبر سے 2 دسمبر**

آپ وقت سے بہت آگے نکل گئے ہیں۔ ایسی صورت میں ناممکن ہے کہ دوسرے آپ تک پہنچ پائیں۔ لہٰذا ٹھہر جایئے اور انہیں اپنے قریب پہنچنے کی مہلت دیجئے۔

**(49) 3 دسمبر سے 9 دسمبر**

اس ہفتہ کی شام بے تکلفی اور اظہار جرات کی شام ہے۔ دوستوں سے مدد کی درخواست کیجئے۔ ان کے جواب کا انتظار کیجئے۔

**(50) 10 دسمبر سے 16 دسمبر**

لوگ جو کچھ چاہتے ہیں۔ انہیں کہنے دیں۔ اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ آپ ان سے جو چاہیں گے وہ دیدیں گے۔

**(51) 17 دسمبر سے 23 دسمبر**

خاموشی اور ہم آہنگی آپ کی کامیابی کا زینہ ہیں۔ اپنے خیالات

اور منصوبوں پر ا کیلے ہی غور وفکر کریں۔ تکمیل سے پہلے کسی سے تذکرہ نہ کریں۔

(52)24 دسمبر سے 31 دسمبر

آپ جو منصوبہ بنا رہے ہیں وہ وقت سے بہت آگے ہے اور بہت بڑا ہے۔ اس کے لئے باعمل شریک کار تلاش کیجئے۔ پھر کوئی مخلص سرمایہ کار۔



## برج قوس
## 2017ء کے حالات

(1) یکم جنوری سے 7 جنوری

اپنی مشکلات اور رکاوٹوں کو بھول جایئے۔ اس کے بعد آپ محسوس کریں گے کہ کامیابی آپ کے سامنے کھڑی ہے۔

(2)8 جنوری سے 14 جنوری

ذہنی کاوشوں کے لئے مختص کیا گیا وقت بہت سودمند ثابت ہوگا۔ خاص خاص کتابوں کا مطالعہ کیجئے۔ لیکچرز سنئے یا شطرنج کھیلئے۔

(3)15 جنوری سے 21 جنوری

کوئی بھی نیا کام شروع کرنے سے پہلے، اس کے متعلق اپنے علم ومشاہدے کا جائزہ لیجئے، تغیر پذیر حالات سے نمٹنے کے لئے خصوصی تیاری کی ضرورت ہے۔

(4)22 جنوری سے 28 جنوری

اگر آپ کے دوست اپنے اہم امور کے متعلق آپ کی مدد چاہیں تو پہلے ہر مسئلے کے تمام پہلوؤں پر اچھی طرح غور کرلیں۔

(5)29 جنوری سے 4 فروری

اپنے مسائل کو حل کرنے یا اپنی مالی حیثیت کو بہتر بنانے کے لئے نئی حکمت عملی اپنایئے۔ اگر ایک تدبیر ناکام ہوجائے تو دوسری آزمایئے۔ ہارمت مانیے۔

(6)5 فروری سے 11 فروری

اس ہفتے افسردگی اور ناامیدی کو بھلادیں۔ اپنی محبوب ہستیوں سے شفقت اور محبت کا برتاؤ کیجئے۔ اس طرح سارا ہفتہ مسرت وانبساط میں گزرے گا۔

(7)12 فروری سے 18 فروری

ہر اس خیال کو جھٹک دیں۔ جو غصے اور طیش کو ابھارتا ہوا جلد بازی سے گریز کیجئے۔ اپنے عزائم اور مقاصد پر توجہ دیجئے یا کاروباری معاملات پر دھیان دیجئے۔

(8)19 فروری سے 25 فروری

یہ آپ کی سوجھ بوجھ کی آزمائش کا ہفتہ ہے۔ مستقبل قریب میں اس وقت کچھ تبدیلیاں متوقع ہیں۔ جب آپ کوئی نیا فیصلہ کریں گے۔

(9)26 فروری سے 4 مارچ

گھریلو فرائض یا پیشہ درانہ ذمہ داریوں پر جذباتی ہونے کا وقت ہیں ہے۔ عقل سلیم سے کام لیں۔ اپنی جائیداد کو محفوظ رکھنے کی کوشش کریں۔

(10)5 مارچ سے 11 مارچ

اپنی توانائی کو محفوظ رکھئے۔ اپنے کاروباری ساتھیوں کو اپنے کام یا ذات پر اثر انداز نہ ہونے دیجئے۔ اپنی صوابدید پر بھروسا رکھئے اور مہذبانہ رویہ اپنایئے۔

(11)12 مارچ سے 18 مارچ

غلط فہمیوں کو ان معاملات پر اثر انداز نہ ہونے دیں۔ جو فی الحال آپ کے سامنے ہیں۔ اہم فیصلوں کے لئے سکون اور درست قوت فیصلہ کی ضرورت ہے۔

(12)19 مارچ سے 25 مارچ

ذہین لوگوں سے اشتراک کے لئے بہت اچھا ہفتہ ہے۔ ممکن ہے آپ کو نئی تدابیر اور نئی تجاویز سوجھیں۔ یا چھٹی منانے کا کوئی نیا پروگرام بن جائے۔

(13)26 مارچ سے یکم اپریل

اپنی کاروباری اور سماجی مصروفیات کو مربوط کرنے سے پہلے غور وفکر ضروری ہے۔ وقت ہی آج کی بنیاد ہے۔ اپنی مالی ساکھ کے لئے ہر کوشش آزما دیکھئے۔

(14)2 اپریل سے 8 اپریل

عارضی طور پر اپنے کاروباری ساتھیوں کی ہدایات پر عمل کیجئے، یہ بہت ضروری ہے۔ سرمائے کو بڑھانے کی ضرورت ہے۔ لہٰذا اپنے

عزائم اور اسکیموں پر قابو رکھئے۔

## (15)9اپریل سے 15اپریل

اپنے بقایا جات یا اپنی محنتوں کا ثمر وصول کرنے کا ہفتہ ہے، مہمان نوازی سے ہچکچاہٹ محسوس نہ کریں۔

## (16)16اپریل سے 22اپریل

آزمائشوں بھرا ہفتہ ہے لہٰذا اپنے مزاج پر مکمل قابو رکھنے کی ضرورت ہے۔اپنی پریشانیوں کو دوسروں پر ظاہر نہ ہونے دیں۔

## (17)23اپریل سے 29اپریل

اپنے فرائض آپ کو خاصے بوجھل محسوس ہو سکتے ہیں۔لیکن پھر بھی ان پر بھرپور توجہ دینے کی ضرورت ہے۔اس کا اجر آپ کو ضرور ملے گا۔

## (18)30اپریل سے 6 مئی

آپ کا نصب العین ''خدمت'' ہونا چاہئے اور اسے پورے خلوص کے ساتھ پورا کیجئے۔ یہ درست ہے کہ اس طرح آپ تھوڑے سے احساس کمتری میں مبتلا ہو سکتے ہیں لیکن یاد رکھئے کہ جیت ہمیشہ خدمت کرنے والوں کی ہوتی ہے۔

## (19)7 مئی سے 13 مئی

آپ کا اپنا وجدان یا چھٹی حس، آپ کو اپنے نظریات بدلنے پر مجبور کردے گی۔ضروری سمجھیں تو نئے منصوبے بنائے جا سکتے ہیں۔

## (20)14 مئی سے 20 مئی

آپ کو اس قابل ہونا چاہئے کہ عزیز و اقارب کی مدد کر سکیں، ان کی مایوسیوں کو اپنی زندگی پر اثر انداز نہ ہونے دیں، سیر و تفریح کے لئے ضرور وقت نکالیں۔

## (21)21 مئی سے 27 مئی

اس میں شک نہیں کہ موجودہ مواقع آپ کو جہت عظیم اور انتہائی سود مند دکھائی دیتے ہیں۔لیکن آگے چل کر ان کی حیثیت کچھ نہیں رہے گی۔اگر کام بہت زیادہ ہے تو ان کو قبول مت کریں۔

## (22)28 مئی سے 3 جون

اگر آپ پرائز بانڈ یا ڈیفنس سرٹیفکیٹ وغیرہ خریدنے کا ارادہ کر رہے ہیں تو سب سے پہلے اپنے سیلز ایجنٹ کے متعلق پوری چھان بین کرلیں۔کچھ عرصہ گھر میں بھی ضرور گزاریں۔

## (23)4جون سے 10جون

اپنی کاروباری ضروریات کا جائزہ لیں۔ حسابات کے متعلق اطمینان کرلیں کہ سب ٹھیک ہے کہ نہیں؟ اپنے مفادات میں بہتری کے لئے دوسروں سے رابطہ ضرور رکھیں۔

## (24)11جون سے 17جون

دوسروں کی صحبت سے لطف اٹھائیں اور آرام کریں، مسائل خواہ خیالی ہوں یا حقیقی، وقت آنے پر خود بخود حل ہو جائیں گے۔

## (25)18جون سے 24جون

اپنے مسائل سلجھانے پر توجہ دیجئے اور صبح کو اپنے حسابات کا جائزہ لیجئے۔دن کا باقی حصہ مخلص دوستوں کے لئے رہنے دیں۔

## (26)25جون سے یکم جولائی

ایک دو دنوں کی تنہائی آپ کے مزاج پر اچھا اثر ڈال سکتی ہے اور بہتر نتائج لا سکتی ہے۔اہم امور کا جائزہ اور ان پر توجہ کامیابی کو آسان بنا سکتی ہے۔

## (27)2جولائی سے 8جولائی

اگر اپنے دوست یا شناسا لوگ آپ کو پریشان کریں تو ہر مایوسانہ خیال کو ذہن سے جھٹک دیں۔اپنی صلاحیتوں اور عزائم کا ثبوت دیجئے۔

## (28)9جولائی سے 15جولائی

ہر قسم کی گھریلو الجھن کو نظر انداز کردیں، خاموشی اور صبر کو اپنائے رکھیں، ذاتی مفادات کو نظر انداز نہ کریں۔

## (29)16جولائی سے 22جولائی

اپنے بنیادی تحفظ کا اطمینان کرلیں، پھر اسے نظر انداز نہ کریں، کسی ضرورت مند کی مدد کریں۔اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔

## (30)23جولائی سے 29جولائی

آپ کی محبوب ہستی کو آپ کے مالی انتظامات کی سمجھ نہیں آئی، بہرحال آپ کو چاہئے کہ اپنی قوت فیصلہ سے مفید کام لیتے رہیں۔

## (31)30جولائی سے 5اگست

چھوٹی موٹی ناراضگی یا محض افواہوں کے سبب ممکن ہے کہ اس ہفتے آپ کا مزاج خاصا جذباتی رہے۔لیکن اس جذباتیت کو اپنی کاروباری کارکردگی پر اثر انداز نہ ہونے دیں۔

## (32) 6 اگست سے 12 اگست

نجی معاملات کے باعث اپنے فیصلوں اور ارادوں میں ڈانوا ڈول نہ ہوتے رہیں۔ جب بھی ممکن ہو، تبدیلیوں کا سامنا کریں۔

## (33) 13 اگست سے 19 اگست

یہ ہفتہ ذاتی کامیابیوں کا ہے۔ خواہ یہ کامیابیاں سماجی تعلقات سے متعلق ہوں یا کاروباری قسم کی ہوں، پریشان کرنے والوں یا دھوکہ دینے والوں کو تمام دن قریب نہ آنے دیں۔

## (34) 20 اگست سے 26 اگست

آپ کو کسی ایسے آدمی کی مدد کرنے کے سبب ایک چیلنج کا مقابلہ کرنا پڑے گا، جسے آپ نہیں جانتے، مطالعے اور آرام کے لئے وقت نکالیں۔

## (35) 27 اگست سے 2 ستمبر

اپنی جائیداد یا روپے پیسے کی دیکھ بھال کریں۔ کہیں آتے جاتے وقت اپنے قریبی لوگوں سے محتاط رہیں۔ اخراجات کا بجٹ آج ہی بنالیں۔

## (36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

یہ ہفتہ اس بات کا متقاضی ہے کہ اپنے دوستوں اور کاروباری ساتھیوں کے مشوروں پر کان دھریں۔ اس سے آپ بہت کچھ سیکھیں گے جب وہ اپنی بات ختم کرچکیں تو آپ بولیں۔ اپنے نقطہ نظر سے انحراف نہ کریں۔

## (37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

بہت سی خبریں اس ہفتہ متوقع ہیں۔ لہٰذا خبردار رہیں۔ ان خبروں سے آپ کو فائدہ پہنچنے کا امکان ہے۔ اپنے منصوبوں پر بہتر انداز میں کام کریں۔

## (38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

اشتعال سے آپ ہی کے معاملات خراب ہوں گے۔ لوگوں سے بحث مباحثے سے بچیں۔

## (39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

اپنے سرمائے اور جائیداد کو محفوظ کر دیجئے۔ اپنے عزیز واقارب کے ساتھ ہوشیاری سے چلیں نمود و نمائش سے گریز کریں۔

## (40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

حالات کا نیا رخ آپ کے پیشے پر اثر انداز ہوسکتا ہے۔ دوسروں کی مناسب امداد کیجئے۔

## (41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر

چوں کہ آپ بہت جلد کسی بحران کا سامنا کرنے والے ہیں۔ اس لئے وقت کا تقاضا ہے کہ پرسکون رہیں اور مستقل مزاجی کا مظاہرہ کریں، ہر شے کا بغور مطالعہ کریں۔

## (42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر

اپنے دوستوں اور اہل خانہ کے ساتھ جذباتی ردعمل کا مظاہرہ نہ کریں۔ الجھنیں جنم لے سکتی ہیں۔ مگر آپ مضبوطی سے اپنے موقف پر ڈٹے رہیں۔

## (43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر

نئے موقعوں سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں۔ وقت کو اپنے ہاتھ سے جانے نہ دیں۔ اس بات کی بڑی اہمیت ہے کہ آپ واقعی معقول رویہ اختیار کئے ہوئے ہیں۔

## (44) 29 اکتوبر سے 4 نومبر

زندہ دلی کا مظاہرہ کریں۔ اگرچہ آپ کا چہرہ مسکراہٹ سے عاری ہے پھر بھی کوشش کرنے میں کیا حرج ہے۔ زیادہ سے زیادہ کفایت شعاری سے کام لیں۔

## (45) 5 نومبر سے 11 نومبر

کاروبار میں ترقی کے امکانات روشن ہیں۔ گھر بنانے والوں کیلئے خوشخبری متوقع ہے۔ بہت سی تبدیلیاں متوقع ہیں۔

## (46) 12 نومبر سے 18 نومبر

گزشتہ دور کی الجھنوں کے باعث آپ پریشان ہوسکتے ہیں۔ اپنی ذات پر بھروسا رکھیں۔ یہ الجھنیں ختم ہوجائیں گی۔

## (47) 19 نومبر سے 25 نومبر

اپنے قریبی لوگوں کی وجہ سے آپ کو اپنے منصوبوں میں تبدیلی کرنا پڑے گی۔ بہرحال آپ کی رجائیت پسندی (تصویر کا روشن رخ دیکھنا) حالات پر قابو پانے میں معاون ثابت ہوگی۔

## (48) 26 نومبر سے 2 دسمبر

یہ مستعدی اور ہوشیاری کا ہفتہ ہے۔ آنے والے پروگرام کے لئے نئے انداز فکر کو اپنایئے۔ دوستوں کے تعاون سے آپ مطلوبہ

کامیابی سے ہمکنار ہو سکتے ہیں۔

## (49) 3 دسمبر سے 9 دسمبر

عزیز واقارب یا قریبی لوگوں سے مدد لینے کا وقت نہیں ہے۔ پریشان خاطر مت ہوں اور اپنی موجودہ ذمہ داریوں پر بھر پور توجہ دیں۔ یہی اس ہفتے کا تقاضا ہے۔

## (50) 10 دسمبر سے 16 دسمبر

اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کے لئے مناسب وقت ہے۔ لیکن کسی دوسرے مخالف سے گریز کریں، کسی کو ناراض کرنے کی کوشش نہ کریں، قسمت بہر حال آپ کا ساتھ دے گی۔

## (51) 17 دسمبر سے 23 دسمبر

کاروبار کی خاطر یا محض اپنے لئے سرمایہ اکٹھا کرنے کا ہفتہ ہے۔ اپنے وسائل کا جائزہ لیں کہ اس سے آپ کا کام چل سکتا ہے کہ نہیں۔ احتیاط بہر حال فائدہ بخش ہوتی ہے۔

## (52) 24 دسمبر سے 31 دسمبر

آپ کی حکمت عملی اور تدبیر اس ہفتے آپ کی خفیہ معاونت کریں گے۔ اپنا کام مکمل کرنے کے لئے صبح ہی سے کام کا آغاز کر دیں۔ صرف ان اداروں سے لین دین کریں جن کی مالی ساکھ مضبوط ہو۔

# برج جدی
## 2017ء کے حالات



## (1) یکم جنوری سے 7 جنوری

تفریحی مشاغل اپنائیں۔ کوئی نیا کام کریں۔ کچھ دیر کے لئے موجودہ ماحول سے کنارہ کشی اختیار کر لیں۔

## (2) 8 جنوری سے 14 جنوری

جو جوان ہیں یا نوجوان ہیں، ان کے لئے پیار سے لطف اندوز ہونے کا ہفتہ ہے۔ عشق کی وارداتوں کا وقت ہے۔ معمر یا سن رسیدہ بزرگوں کے لئے اپنے پسندیدہ مشاغل سے محظوظ ہونے کا ہفتہ ہے۔

## (3) 15 جنوری سے 21 جنوری

آرام کرنے کا ہفتہ تو ہے مگر اس آرام کے دوران گہرے غور وفکر کو اپنائیں۔ یعنی فقیروں کی طرح گہرے استغراق میں چلے جائیں۔

رشتہ داروں سے بھی لطف وکرم کی توقع ہے۔

## (4) 22 جنوری سے 28 جنوری

نئے تعلقات سے فائدہ اٹھائیں۔ اپنی سماجی مصروفیات کا دائرہ وسیع کر دیں تا کہ آپ کالائحہ عمل متوازن حالت میں رہ سکے

## (5) 29 جنوری سے 4 فروری

اپنے وقار کو بڑھانے کے لئے حتیٰ الامکان کوشش کریں، لیکن آپ کا ہر عمل متانت اور شرافت کا آئینہ دار ہونا چاہئے، شام کو مزاحیہ رویہ اپنائیں۔

## (6) 5 فروری سے 11 فروری

دوپہر کے بعد آپ اپنے اندر ایک نیا جوش اور نیا ولولہ محسوس کریں گے۔ اپنا سرمایہ محفوظ رکھیں، دوسروں کو خرچ کرنے دیں، کھیلوں اور تفریحی مشاغل کے لئے موزوں ہفتہ ہے۔

## (7) 12 فروری سے 18 فروری

اپنی صحت کا خیال رکھیں، ذہنی تھکاوٹ سے بچیں اور زیادہ کام سے گریز کریں۔ دوسروں کے معاملات میں دخل اندازی ٹھیک نہیں، ہر ایک سے خندہ پیشانی کے ساتھ پیش آئیں مگر محتاط رہیں۔

## (8) 19 فروری سے 25 فروری

اگر آپ کو مشورے کی ضرورت محسوس ہو تو اپنے دوستوں سے رجوع کریں۔ لیکن بھروسا صرف اپنی قوت فیصلہ پر کریں۔ سفر اور سرمایہ کاری کے متعلق غور کیا جا سکتا ہے۔

## (9) 26 فروری سے 4 مارچ

تھوڑی دیر کی تنہائیاں آپ کے لئے فائدہ مند ہے۔ خاندانی جھگڑوں سے دور رہیں۔ اپنا وقت صحیح کاموں پر صرف کیجئے۔

## (10) 5 مارچ سے 11 مارچ

اپنے مالی امور میں قرضوں کی طرف بھی توجہ دیں۔ وقت کا تقاضا ہے کہ کفایت شعاری سے کام لیا جائے حالانکہ آپ اسے اتنا اہم نہیں سمجھتے۔ قمری اثرات حالات کی بہتری پر دلالت کرتے ہیں۔

## (11) 12 مارچ سے 18 مارچ

اپنے پرانے رفقائے کار اور مفادات سے وابستہ رہیے۔ ایسے رفقائے کار سے بحث کا کوئی فائدہ نہیں جن کا بلڈ پریشر عام طور پر بلند

رہتا ہو۔قابل اعتماد مالی اداروں پر بھروسہ کیجئے۔

## (12) 19 مارچ سے 25 مارچ

آپ کے زیر کفالت افراد آپ کی ذہنی بے چینی کی وجہ بن سکتے ہیں، لیکن صبر وتحمل آپ کے لئے بہر طور سودمند ثابت ہوگا۔مجموعی طور پر آپ کے لئے نہایت سازگار ہفتہ ہے۔اس سے استفادہ کریں۔

## (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

صبح کے اوقات میں اپنی دلی خواہشات کا احترام کریں۔خواہ ان کا تعلق آرٹ سے ہو یا کھیلوں سے۔مطالعے سے ہو یا کسی اور مشغلے سے۔بہر حال تفریح ضروری ہے۔اس طرح آپ کا ہفتہ بغیر کسی الجھن کے نہایت خوش گوار ماحول میں گزرے گا۔

## (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ آپ کا ذہن اسے تسلیم کرتا ہے یا نہیں، لیکن اس بات کا قوی امکان ہے کہ آپ کو ایک اہم ذمہ داری سے عہدہ برآ ہونا پڑے گا۔

## (15) 9 اپریل سے 15 اپریل

دن کے آغاز میں اپنا پروگرام مرتب کرلیں۔اگر آپ کسی دوست کو بھی اپنے ساتھ ملالیں تو وقت کا ایک ایک لمحہ خوش گوار ہوسکتا ہے۔

## (16) 16 اپریل سے 22 اپریل

آپ کے ایام حیرتوں سے معمور ہوں گے۔ان میں الجھنیں بھی ہوں گی۔لیکن مسرتوں کا تناسب بہر حال زیادہ ہوگا۔کسی اور میدان میں بھی قسمت آزمائی کریں۔

## (17) 23 اپریل سے 29 اپریل

اپنے ذہن کو فوری طور پر زیر تکمیل کام پر لگا دیجئے۔کسی شے کو رکاوٹ نہ بننے دیں۔حتیٰ کہ فرضوں کو بھی، ان کی ادائیگی کردیں۔

## (18) 30 اپریل سے 6 مئی

دیرینہ دوستوں کے پاس ٹھہرنے سے آپ کو فائدہ ہوگا لیکن یاد رہے کہ ان میں سے زیادہ حساس دوستوں کو ناراض نہ ہونے دیں۔ لین دین میں احتیاط رکھیں۔

## (19) 7 مئی سے 13 مئی

خاندانی الجھنوں یا رفقائے کار کے درمیان جو خود تنازعات کو ختم کرنے کے لئے اپنی تجرباتی اہلیت کو بروئے کار لائیے نئے حالات باعث مسرت ہوں گے۔

## (20) 14 مئی سے 20 مئی

صبح کے اوقات کو مفید کاموں میں صرف کیجئے۔لیکن اپنی جسمانی قوت برداشت سے زیادہ کام نہ لیجئے۔عمل کے ساتھ ساتھ آرام بھی بہت ضروری ہے۔

## (21) 21 مئی سے 27 مئی

اپنی فعال طبیعت کو کامیابی کے لئے استعمال کریں۔اس بات کا اطمینان کرلیں کہ آپ نے مشکلات سے نمٹنے کے لئے صحیح لائحہ عمل اختیار کیا ہے؟

## (22) 28 مئی سے 3 جون

اپنے منصوبوں کو وہاں سے شروع کریں جہاں انتظامی صلاحیتوں کی ضرورت ہو۔دوسروں کو سمجھنے سے آپ کی وفاداریوں اور وقار میں اضافہ ہوسکتا ہے۔

## (23) 4 جون سے 10 جون

بے رحمانہ قوت آزمائی سے گریز کریں۔لوگوں کو سمجھنے کی کوشش کریں اور درپیش مسائل کو حل کرنے کی کوشش کریں۔فیصلے میں تاخیر کی وجہ دور ہوجائے گی۔دوسروں کا تعاون آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔

## (24) 11 جون سے 17 جون

اپنی کوششوں کو ضائع مت کریں۔حسد سے دور رہیں۔اپنے عزم اور حوصلے کو کاروبار میں ترقی یا سماجی بھلائی کے کاموں میں صرف کریں۔

## (25) 18 جون سے 24 جون

نہایت غور وفکر اور احتیاط سے منصوبہ بندی کریں اور قابل رشک کامیابیوں کے لئے کوشاں رہیں۔آپ اپنی صلاحیتوں سے حسب منشا فائدہ حاصل کرسکتے ہیں۔

## (26) 25 جون سے یکم جولائی

اپنی اللہ داد صلاحیتوں کو اسی ہفتے سے بروئے کار لائیں، نئے راستے اپنائیے اور ادھر ادھر توجہ دیئے بغیر ترقی کی راہ پر گامزن رہیے۔

(27) 2 جولائی سے 8 جولائی

اپنی صوابدید یا چھٹی حس یا وجدان پر بھروسا کیجئے۔ لیکن اپنے مخلص دوستوں سے بھی مشورہ کرنا ضروری ہے۔ اس کے بعد ہی کسی نئے پروگرام پر عمل کیجئے گا۔

(28) 9 جولائی سے 15 جولائی

آپ کا غور وفکر سود مند ثابت ہوسکتا ہے۔ بشرطیکہ اس کا تعلق سرمائے کی فراہمی سے ہو۔ اپنی کوششوں کو معمولی معمولی کاموں میں ضائع نہ کریں۔ آپ کو آرام کی بھی ضرورت ہے۔

(29) 16 جولائی سے 22 جولائی

یہ وقت روایتی یا مروجہ کفالت سے متعلق ہے لیکن دوسروں سے زیادہ تعاون کی توقع نہ رکھیں۔ آپ کی کوششوں کے بہتر نتائج نکلیں گے۔

(30) 23 جولائی سے 29 جولائی

یہ تغیر پذیر وقت ہے، لہٰذا صبر اور حوصلے سے کام لیں۔ تھوڑی سی تفریح ذہن کو ہلکا کرسکتی ہے۔

(31) 30 جولائی سے 5 اگست

اپنے پیشے کو زیادہ وقت دیجئے، اس میں تاخیر نہ کیجئے۔ فضول خرچی سے گریز کریں۔ اگر آپ نے حالات کا جائزہ لے لیا ہے تو مزید سرمایہ کاری نہ کریں۔

(32) 6 اگست سے 12 اگست

اپنی کوششوں کا ثمر حاصل کرنے کے لئے بہترین وقت ہے۔ لیکن حد سے زیادہ مطالبہ ٹھیک نہیں ہوگا۔ آپ کے آس پاس ایسے دوسرے افراد بھی موجود ہیں جو آپ سے بازی لے جاسکتے ہیں۔

(33) 13 اگست سے 19 اگست

آپ میں موجودہ مسائل سے نمٹنے کی صلاحیت موجود ہے اس ہفتے کو زیادہ سے زیادہ مفید بنانے کی کوشش کریں اور اپنی کوششوں کے بہتر نتائج کا انتظار کریں۔

(34) 20 اگست 26 اگست

اگر آپ موجودہ ماحول میں تبدیلی چاہتے ہیں تو کوشش کر لینے میں کوئی حرج نہیں۔ لیکن ایسا کرنے سے پہلے آپ کو اپنے حالات میں توازن پیدا کر لینا چاہئے تاکہ اس تبدیلی کے باعث آپ کو نقصان نہ اٹھانا پڑے، اور آپ دیوالیہ نہ ہو جائیں۔

(35) 27 اگست سے 2 ستمبر

اگر آپ کو کوئی مالی، کاروباری یا گھریلو فیصلہ ضرور کرنا ہے تو کسی بہتر وقت کا انتظار کریں، جب کہ آپ کا اثر ورسوخ آج کی نسبت زیادہ ہوگا۔ بہر حال ہر قدم آزادانہ طور پر اٹھایئے۔

(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

اپنے خیالات اور ذہانت سے نکھاریئے، اور پھر کوئی لائحہ عمل اپنایئے۔ زندہ دلی اپنایئے اور اپنے قریبی افراد کے زاویے کو برداشت کیجئے۔ اس کے بعد چھٹی سے لطف اندوز ہوں۔

(37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

تخلیقی کاموں کے لئے اپنی ذہانت کو بروئے کار لائیں اور اپنی صلاحیتوں کے پیش نظر منزل کا تعین کریں۔ الجھنوں کو نظر انداز کر دیں مگر اپنے عزائم پر ثابت قدم رہیں۔ زندگی میں مثبت رویہ اپنائیں۔ اور حالات سے سمجھوتہ کرنے کے لئے تیار رہیں۔

(38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر

اپنی شان دار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھایئے۔ اپنے اللہ داد جوہر آزمایئے، خوش خبری قریب ہے، ہر قسم کی ذہنی الجھن کو جھٹک دیں۔

(39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر

آپ میں آگے بڑھنے کی صلاحیت ضرور ہے لیکن اس سے زیادتی کی حد تک کام نہ لیں۔ بہت سے کام، ایک ہی وقت میں نہ کریں۔

(40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر

یکسانیت آپ کے لئے نہیں۔ ایسی تبدیلیاں رونما ہونے والی ہیں جو آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوں گی۔ ہر کام میں سہولت تلاش نہ کیا کریں۔ مناسب حل کی تلاش میں رہیں۔

(41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر

اپنی ذمہ داریوں کو پوری ذہنی اور جسمانی قوتوں کے ساتھ پورا کیجئے۔ یہ وقت آپ کی کامیابیوں کی نوید ہے۔

(42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر

یہ وقت نئی نئی مہمات کے لئے ہے۔ الجھنوں کو دوسروں کے لئے

چھوڑ دیں۔ اور اپنے نصب العین پر کاربند رہیں۔

**(43)22 اکتوبر سے 28 اکتوبر**

گھریلو زندگی اور کاروبار کو ایک جیسا وقت دیں، دونوں ہی اپنی اپنی جگہ بہت اہم ہیں۔ اگر حالات آپ کی مرضی کے مطابق نہیں ہیں، تو انہیں موافق بنانے کی کوشش کریں۔

**(44)29 اکتوبر سے 4 نومبر**

اپنے اثر رسوخ سے ضرورت مندوں کی مدد کیجئے۔ ہر ایک سے پرخلوص رہیے۔ ہر موقع سے فائدہ اٹھائیے۔

**(45)5 نومبر سے 11 نومبر**

اپنے موجودہ کاموں کو جاری رکھئے، کسی قسم کی تبدیلی بھی مایوسی کا باعث بن سکتی ہے، شیخی بگھارنا چھوڑ دیجئے، خاموشی سے کام کرتے رہیے۔

**(46)12 نومبر سے 18 نومبر**

مستقبل کی فکر بھی حال ہی کی طرح کیجئے۔ آپ کو بہت تحفظ کی ضرورت ہے، لہٰذا اپنے منصوبوں کو ٹھوس بنیادوں پر استوار کیجئے۔

**(47)19 نومبر سے 25 نومبر**

اپنی مہارت کو مزید بروئے کار لائیں۔ راستے میں آنے والی ہر خوشی کو خوش آمدید کہیں، اپنی مسرتوں میں اضافے کے لئے اپنی صلاحیتوں سے کام لیجئے۔

**(48)26 نومبر سے 2 دسمبر**

نئے نئے تصورات کا مطالعہ کیجئے اور ان کے مطالب سمجھنے کی کوشش کیجئے۔ اس لئے کہ آپ ایسا کرسکتے ہیں۔ آگے بڑھنے سے پہلے اطمینان کرلیں کہ ہر شے اپنے مقام پر ہے۔

**(49)3 دسمبر سے 9 دسمبر**

آپ کی جرأت قابل قدر ہے لیکن وقت کا تقاضا ہے کہ دوسروں سے تعاون کیا جائے، حالاں کہ یہ آپ کے مزاج کے خلاف ہے۔

**(50)10 دسمبر سے 16 دسمبر**

حالات کو بہتر بنانے کے لئے موزوں ترین وقت ہے۔ اپنی ساکھ قائم رکھنے کے لئے اپنی قوت پر بھروسا کیجئے۔ اور دوسروں کا احترام حاصل کیجئے۔

**(51)17 دسمبر سے 23 دسمبر**

ہفتے کے اختتام کو دل دلچسپی سے گزاریں۔ مطالعہ جاری رکھیں کہ آپ کے علم میں اضافہ ہو۔ اضافہ ہر لحہ متوقع ہے۔

**(52)24 دسمبر سے 31 دسمبر**

اپنے دوستوں کے ساتھ تفریح کیجئے۔ مطالعہ کے لئے بھی وقت بچائیے۔ اپنے مفادات کو اپنے ساتھیوں کے مفادات سے تصادم نہ ہونے دیں۔

## برج دلو
## 2017ء کے حالات



**(1) یکم جنوری سے 7 جنوری**

ہر مسئلے کو اتنی سنجیدگی سے نہ لیں کہ آپ مشتعل ہو جائیں۔ آپ کو ابھی بہت کچھ کرنا ہے۔ آپ کی مدد کرنے والے آپ کے شکریے کے حق دار ہیں۔ دیانتداری اور اعتماد آپ کے مضبوط وسائل ہیں۔

**(2)8 جنوری سے 14 جنوری**

مستقبل بعید بھی گہری توجہ کا متقاضی ہے۔ کامیابی کے لئے دوسروں کے مشورے ناگزیر ہیں۔ کسی مخالفت سے نہ گھبرائیں۔

**(3)15 جنوری سے 21 جنوری**

اپنا کام مستعدی اور تواتر سے کئے جائیں، ہر مشکل کا مقابلہ حوصلے اور صبر سے کریں۔ مستقل مزاجی ہی آپ کی کامیابی کی بنیاد ہے۔

**(4)22 جنوری سے 28 جنوری**

جوش اور ولولے سے معمور ہفتہ ہے۔ لیکن پھر بھی دوسروں کو متاثر کرنے کے لئے فضول خرچی سے باز رہیں۔ تجربہ بہت ضروری ہے۔

**(5)29 جنوری سے 4 فروری**

اگرچہ آپ کو خاصی مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا لیکن اس کے باوجود آپ شفقت آمیز برتاؤ کی وجہ سے اپنی منزل پر پہنچ جائیں گے۔ اس مخالفت کو پریشانی کی وجہ نہ بنائیں۔ سفر آپ کے لئے سودمند ہے۔ جی چاہے تو سفر اختیار کرسکتے ہیں۔

**(6)5 فروری سے 11 فروری**

اپنی دلچسپی کے فنون میں مہارت حاصل کرنے کے لئے موزوں

وقت ہے۔ اپنی رفتار میں تبدیلی لائیں، کوئی نیا کام کریں اور اس سے لطف اندوز ہوں۔

## (7) 12 فروری سے 18 فروری

گپ بازیوں اور افواہوں سے دور رہیں۔ باوقار کامیابی کے لئے کوشاں رہیں کہ جو آپ کے جوہر نکھار سکے۔ مصروف رہیں اور اپنے عزائم پر ثابت قدمی سے جمے رہیں۔

## (8) 19 فروری سے 25 فروری

اپنے عزائم کو زیادہ اونچا نہ لے جائیں، اپنی حدود ہی میں رہیں۔ اعتدال اور دوراندیشی سے سرمایہ کاری کریں، اس میں آپ کا فائدہ ہے۔

## (9) 26 فروری سے 4 مارچ

آپ کی مہارت اور عزم و مددگار خصوصیات ہیں۔ جو آپ کو ترقی کے راستے پر گامزن رکھ سکتی ہیں۔ زندہ دل رہیئے اور چلتے رہیئے۔

## (10) 5 مارچ سے 11 مارچ

اپنے نجی امور پر توجہ دینے کا ہفتہ ہے۔ اپنے آپ سے بھی اچھا سلوک کیجئے اور تفریح سے جی بہلایئے۔ اپنی تمام ضروریات کا جائزہ لے کر انہیں پورا کرنے کی کوشش کیجئے۔

## (11) 12 مارچ سے 18 مارچ

اپنے خیالات کو اپنے لئے، دوسروں کے لئے یا اپنے گھر کی بہتری کے لئے بروئے کار لائیں۔ کسی کام کو التوا میں ڈال دینا کوئی اچھا کام نہیں ہے۔ جی چاہے تو سفر پر جاسکتے ہیں۔

## (12) 19 مارچ سے 25 مارچ

کسی قیمتی یا قابل قدر منصوبے کو مکمل کرنے کا ہفتہ ہے۔ اپنے اندر ایسے اوصاف پیدا کریں کہ دوسرے آپ پر اعتماد کرسکیں۔ خود کو ناگزیر بنایئے۔

## (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

ضرورت سے زیادہ کوئی شے نہ خریدیں، حتیٰ کہ خوراک وغیرہ بھی عیش وعشرت کا سامان پھر بھی خریدا جاسکتا ہے۔ کچھ وقت کی تنہائی آپ کے اندر نئی روح پھونک سکتی ہے۔

## (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

نوجوان افراد سے رابطے کے لیے موقع کی تلاش میں رہیے۔ اس میں آپ سے چھوٹے، ہم اور زیادہ عمر والے بھی شامل ہیں۔ وہ جیسے ہیں انہیں ویسے ہی خوش آمدید کہیں۔ اپنے مسائل کا خود تجیہ کریں۔ ہر دیکھی سنی پر اعتبار نہ کریں۔

## (15) 9 اپریل سے 15 اپریل

الجھنیں تبادلہ خیالات کی متقاضی ہیں۔ اپنے دلائل یا اپنے معاہدوں کے ایک ایک پہلو پر غور کرنے کے لئے تیار رہیں۔ قنوطیت پسندی کو دوسروں کے لئے چھوڑ دیں۔ اپنے سے برتر شخصیت کے فیصلے پر عمل کریں۔

## (16) 16 اپریل سے 22 اپریل

اپنی قابلیت اور صلاحیت کو موجودہ حالات کی بہتری کے لئے بروئے کار لائیں۔ کسی شے کو اپنے راستے کی رکاوٹ نہ بننے دیں۔

## (17) 23 اپریل سے 29 اپریل

اپنے رفقائے کار کے ساتھ قرابت داری اس وقت سخت اذیت کا باعث بن سکتی ہے۔ جب آپ سرمائے کی منتقلی کا فیصلہ کریں گے۔ ماضی کو دیکھتے ہوئے یہ وقت ایسے کاموں کے لئے موزوں نہیں ہے۔

## (18) 30 اپریل سے 6 مئی

اگر آپ میں حالات کو سنبھالنے کی قوت ہے تو ٹھیک ہے ورنہ اس کام سے دست بردار ہو جائیں۔ یہ نہایت احتیاط طلب اور غور طلب وقت ہے۔

## (19) 7 مئی سے 13 مئی

اطمینان کرلیں کہ آپ کا تمام سرمایہ اور دوسری اشیا محفوظ ہیں۔ آپ ہر منصوبے کو اپنی ذات تک محدود رکھیں۔ اگر مخالفت کا سامنا کرنا پڑے تو دل برداشتہ نہ ہوں۔ اچھا وقت قریب ہے۔

## (20) 14 مئی سے 20 مئی

بعض اوقات پراسرار قوتیں ہماری مدد کرتی ہیں۔ آپ بھی انہی میں شامل ہیں۔ غور وفکر سے کام لیں اور کوئی لائحہ عمل تیار کریں۔ سماجی مصروفیات کو محدود کردیں۔

## (21) 21 مئی سے 27 مئی

درپیش مسائل کا سامنا کیجئے، انہیں حل کرنے کے لئے خلوص اور ذہانت سے کام لیں۔ دوسروں کا تعاون حاصل کرنے سے ہچکچاہٹ

محسوس نہ کریں۔

(22) 28 مئی سے 3 جون

افسردگی کو اپنے اوپر غالب نہ آنے دیں۔ اپنی کوششوں میں اضافہ کیجئے۔ آپ کا پیشہ خواہ کوئی ہو۔ آپ کو اس میں مزید مہارت اور نکھار پیدا کرنا چاہئے۔

(23) 4 جون سے 10 جون

فرار مشکلات کا حل نہیں ہے۔ اگر آپ کے پاس کوئی حل نہیں تو دوسروں کے آگے آنے دیں۔ حریف مقابلے کی راہ مسدود کر سکتے ہیں۔ لیکن ہمت کے آگے کوئی رکاوٹ نہیں ٹھہرتی۔

(24) 11 جون سے 17 جون

آپ کی تخلیقی اہلیت نے آپ کی ذمہ داریوں میں اضافہ کر دیا ہے۔ ان میں سے بعض کو دوسروں کے سپرد کر دینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ آپ کو گھر اور سماجی مصروفیات کے لئے بھی وقت کی ضرورت ہے

(25) 18 جون سے 24 جون

بہت جلد آپ کو ایک نئی سرمایہ کاری کی ضرورت محسوس ہوگی۔ کسی ایسے شخص سے مشورہ کرنا بہتر ہوگا جو اس کے متعلق آپ سے زیادہ جانتا ہو۔ جلد بازی سے گریز کریں۔ غور و فکر ضروری ہے۔

(26) 25 جون سے یکم جولائی

چھوٹی چھوٹی مگر بیزار کر دینے والی پریشانیاں آپ کو ذہنی طور پر بہت بری طرح متاثر کر سکتی ہیں۔ لیکن آپ کو چاہئے کہ مشکل ہر مشکل کام سے بھی نہ گھبرائیں۔ عزائم اور حوصلے سے کام لیں۔

(27) 2 جولائی سے 8 جولائی

یہ آرام کا ہفتہ بھی اور کام کا بھی۔ اب یہ آپ کی مرضی پر منحصر ہے کہ آرام کریں کہ کام یہ کام وہ ہے، جس میں ایک بڑی کامیابی متوقع ہے۔

(28) 9 جولائی سے 15 جولائی

بہت ہی دلچسپ وقت کہ آپ اپنے عزائم کی تکمیل کر سکتے ہیں۔ محتاج رویہ اپنائیں۔ ذاتی رائے زنی سے گریز کریں۔ اس سے آپ کی کامیابی متاثر ہو سکتی ہے۔

(29) 16 جولائی سے 22 جولائی

نئے دوستانہ تعلقات آپ کے پیشہ ورانہ، سماجی اور مالی امور میں خاصے معاون ثابت ہوں گے۔ دل برداشتہ کبھی نہ ہوں۔

(30) 23 جولائی سے 29 جولائی

مادی اور کاروباری کامیابی اس زندگی میں بہت ضرور بلکہ ناگزیر ہے۔ مسرت بھرے دن قریب آرہے ہیں۔

(31) 30 جولائی سے 5 اگست

کوئی نیا کام ضرور کریں، لیکن کوئی خطرہ مول لئے بغیر روزمرہ کے کاموں سے ہٹ کر بھی کچھ کیجئے۔ بہتر نتائج حاصل ہوں گے۔

(32) 6 اگست سے 12 اگست

یہ نئے لوگوں سے دوستی بڑھانے کا ہفتہ ہے۔ ضرورت پڑے تو ان سے مدد لی جا سکتی ہے۔ لیکن ان پر زیادہ بوجھ نہ ڈالیں۔

(33) 13 اگست سے 19 اگست

اپنا وقت اپنے عزائم کے لئے وقف کر دیجئے۔ دوست تو آپ کے بہت سے ہیں، لیکن اگر وہ ضرورت کے وقت آپ کے کام نہیں آتے تو انہیں ان کے حال پر چھوڑ دیجئے۔ وقت سب سے بڑی آزمائش ہے اور بہت قیمتی ہے۔

(34) 20 اگست 26 اگست

اچھی طرح اطمینان کر لیجئے کہ آپ کے گھر میں سب کچھ ٹھیک ٹھاک تو ہے۔ اس کے بعد اپنی کاروباری ضروریات پر دھیان دیجئے، وقت کا تقاضا ہے کہ گھریلو اور کاروباری معاملات کو متوازن رکھا جائے۔

(35) 27 اگست سے 2 ستمبر

نئے منصوبے پر سرمایہ کاری کرنے کے ساتھ گھر کی بہتری کے لئے بھی سرمایہ کاری کی ضرورت ہے۔ اپنی سماجی زندگی کو اپنے گھریلو ماحول کی حدود سے باہر نہ نکلنے دیں۔

(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

اخبارات اور عوام کو یہ جاننے کا موقع دیں کہ اس وقت آپ کیا کر رہے ہیں۔ وقت ہے کہ آپ اپنی اللہ داد صلاحیتوں کو معاشرے میں بلند مرتبے اور امتیازی حیثیت کے حصول کے لئے بروئے کار لائیں۔ اس میں آپ کو مالی منفعت بھی حاصل ہوگی۔

(37) 10 ستمبر سے 16 ستمبر

آپ کو ایسی مشکلات، جدوجہد اور مسائل سے واسطہ پڑے گا،

جن کے متعلق آپ نے کبھی سوچا بھی نہیں ہوگا، چوں کہ سیاروں کا اثر آپ کے موافق ہے۔اس لئے آپ فائدے ہی میں رہیں گے۔غفلت اور فضول خرچی سے گریز کریں۔یہ سب کی دشمن ہیں۔

**(38) 17 ستمبر سے 23 ستمبر**

کاروباری اور حالات بہتر رہیں گے۔لیکن زیادہ سرمایہ کاری سے مکمل گریز کریں۔آرٹ سے تعلق رکھنے والوں کی تخلیقی صلاحیتوں کی آزمانے کا وقت ہے۔

**(39) 24 ستمبر سے 30 ستمبر**

اپنے بہت ہی قریب دوستوں کے اشتراک سے کسی تقریب کا اہتمام کیجئے۔اپنی حیثیت سے زیادہ خرچ نہ کیجئے یعنی چادر دیکھ کر پاؤں پھیلایئے،لیکن آپ کے دوستوں کی دلچسپی اوران کی پذیرائی میں فرق نہیں آنا چاہئے۔

**(40) یکم اکتوبر سے 7 اکتوبر**

اب آپ رومانس،تفریح یا آرام کے آرزومند ہیں تو اس کے لئے بڑا ہی مناسب اور موزوں وقت ہے۔نئے دوست ضرور بنایئے مگر پرانے دوستوں کو بھی یاد رکھئے۔سننے ہی میں سیکھنے کا راز پوشیدہ ہے۔

**(41) 8 اکتوبر سے 14 اکتوبر**

اپنے موجودہ منصوبوں اور کاروبار کو نظر انداز یا پس پشت ڈالے بغیر اپنے مفادات کا رخ موڑ دیجئے۔لیکن یہ پیش رفت یقینی اور اٹل ہونی چاہئے۔

**(42) 15 اکتوبر سے 21 اکتوبر**

اپنے وقت کو ایسے کاموں میں صرف کیجئے۔جو آپ کے لئے فائدہ مند ہوں۔خاص طور پر مفاد عامہ کے امور میں زیادہ دلچسپی سے شریک ہوں۔آپ کی یہ مصروفیات یقیناً مالی استقامت کا باعث بنے گی۔

**(43) 22 اکتوبر سے 28 اکتوبر**

خرید وفروخت کے وقت انتہائی محتاط اور حاضر دماغ رہیں۔حتیٰ کہ سودا کرنے سے پہلے ایک بار پھر غور کرلیں۔

**(44) 29 اکتوبر سے 4 نومبر**

اپنے ذہن اور جسم کو آرام پہنچایئے، اور اپنی گزشتہ کوششوں کا جائزہ لیجئے تا کہ آپ زندگی سے بھرپور فائدہ اٹھاسکیں۔زندگی میں کچھ تبدیلی پیدا کریں۔یکسانیت اکتاہٹ کا دوسرا نام ہے۔

**(45) 5 نومبر سے 11 نومبر**

آپ کی خفیہ خواہش دوستوں اور اہل خانہ کے تعاون ہی سے پوری ہوسکتی ہے۔یہ پرانی دوستی کی تجدید کا ہفتہ ہے۔

**(46) 12 نومبر سے 18 نومبر**

جو کچھ بھی کرنا ہے خود ہی کیجئے،دوسروں پر بھروسا نقصان کی وجہ بن سکتا ہے۔وعدوں پر اعتبار نہ کیجئے،بصورت دیگر سخت مایوسی اور ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**(47) 19 نومبر سے 25 نومبر**

ایسے امور کی تکمیل سے باز رہیں جو آپ کی ہمت سے باہر ہوں، ورنہ آپ کو مایوسی اور مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا۔تفصیلی کام کے لئے عمدہ وقت ہے۔

**(48) 26 نومبر سے 2 دسمبر**

مکمل اطمینان اور ٹھوس ضمانت کے بغیر کسی پیشکش یا منصوبہ بندی کو قبول نہ کیجئے۔سفر آپ کے لئے سودمند ضرور ثابت ہوسکتا ہے۔لیکن محض پرچھائیوں کے تعاقب سے کچھ ہاتھ نہیں آئے گا۔

**(49) 3 دسمبر سے 9 دسمبر**

اگر آپ یہ سوچتے ہیں کہ آپ کسی نئے راستے پر گامزن ہیں اس امر کی تصدیق کرلیجئے کہ واقعی آپ صحیح راستے پر گامزن ہیں کیونکہ بعض اوقات آسانی سے حاصل ہونے والا معمولی سا مفاد بڑے مفاد کو ضائع کردیتا ہے۔

**(50) 10 دسمبر سے 16 دسمبر**

مسئلہ یہ نہیں کہ آپ میں لوگوں کو جانچنے یا پرکھنے کی اہلیت نہیں ہے۔بلکہ اصل بات یہ ہے کہ آپ دوسروں پر بہت زیادہ بھروسا کرتے ہیں۔اس ہفتے کسی نئے معاہدے یا دستاویز پر دستخط نہ کیجئے۔اگر سرمایہ کاری کا ارادہ ہو تو پہلے خوب چھان بین کرلیجئے۔

**(51) 17 دسمبر سے 23 دسمبر**

ہر وہ کام جس کو آپ پوری تن دہی اور توجہ سے سرانجام دے رہے ہیں۔آپ کے حسب منشا کامیابی سے ہمکنار ہوگا۔ماحول سے

ہم آہنگی کامیابی پر دلالت کرتی ہے بالکل اسی طرح جیسے سورج کی روشنی کو کامیابی کی علامت سمجھا گیا ہے۔ اس کا زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھائیے۔

### (52) 24 دسمبر سے 31 دسمبر

سفر کا غیر متوقع ہونا یا مصروفیات کی زیادتی مشکلات پیدا کر سکتی ہے، کام کا بوجھ بڑھا سکتی ہے۔ حالات کا اچھی طرح جائزہ لینا ضروری ہے۔

## برج حوت
## 2017ء کے حالات



### (1) یکم جنوری سے 7 جنوری

ایک ایسا ہفتہ، جب آپ اپنے مسائل کو خود ہی پہاڑ بنالیں گے، انہیں اپنے ذہن سے نکال دیجئے اور صرف ایک کو باقی رہنے دیجئے۔ جب ایک ہی رہ جائے تو اسے حل کر دیں۔

### (2) 8 جنوری سے 14 جنوری

آزمائشوں بھرا ہفتہ ہے۔ لہٰذا اپنے مزاج پر مکمل قابو رکھنے کی ضرورت ہے۔ اپنی پریشانیوں کو دوسروں پر ظاہر نہ ہونے دیں۔

### (3) 15 جنوری سے 21 جنوری

کام کی زیادتی کے باعث آپ کو آرام کی ضرورت ہے۔ اپنے پیشے پر توجہ دیجئے۔ آگے چل کر فائدہ ہوگا۔

### (4) 22 جنوری سے 28 جنوری

ذہین لوگوں سے اشتراک کے لئے بہت اچھا ہفتہ ہے۔ ممکن ہے آپ کو نئی تدابیر اور نئی تجاویز سوجھیں۔ یا چھٹی منانے کا کوئی نیا پروگرام بن جائے۔

### (5) 29 جنوری سے 4 فروری

یہ وقت ہے کہ اپنی منزل کا تعین کر لیں۔ آپ کے سامنے کئی راستے کھلے ہیں۔ اپنی صلاحیتوں پر اعتماد رکھئے یہی آپ کی اصل ضرورت ہے۔

### (6) 5 فروری سے 11 فروری

جو کام آپ شروع کر چکے ہیں۔ اس کے متعلق بہت محتاط رہیں۔ حد سے بڑھتی ہوئی خواہش یا نتائج فوری حصول کی خواہش آپ کی تمام کوششوں پر پانی پھیر سکتی ہے۔

### (7) 12 فروری سے 18 فروری

اپنے دوستوں کو پکاریئے، جو کچھ آپ چاہتے ہیں، ممکن ہے ان سے حاصل ہو جائے، انہیں سمجھنے کی کوشش کیجئے اگر وہ تعاون نہ کریں تو اپنے ارادے کو ترک کر دیں۔

### (8) 19 فروری سے 25 فروری

کوئی تخلیقی کام کیجئے اور اس کے لئے اپنے وسیع مطالعے اور تحقیق سے مدد لیجئے۔ بے صبری سے گریز کیجئے۔

### (9) 26 فروری سے 4 مارچ

آپ کو چاہئے کہ مسائل اور مشکلات سے دوسروں کو بھی آگاہ کریں۔ تا کہ اگر آپ ضرورت مند ہوں تو وہ آپ کی مدد کریں۔ کاروباری معاملات تسلی بخش ہیں۔

### (10) 5 مارچ سے 11 مارچ

اگر آپ کے دوست اپنے اہم امور کے متعلق آپ کی مدد چاہیں تو پہلے ہر مسئلے کے تمام پہلوؤں پر اچھی طرح غور کر لیں۔

### (11) 12 مارچ سے 18 مارچ

آپ کا اپنا وجدان یا چھٹی حس، آپ کو اپنے نظریات بدلنے پر مجبور کر دے گی۔ ضروری سمجھیں تو نئے منصوبے بنائے جا سکتے ہیں۔

### (12) 19 مارچ سے 25 مارچ

گھریلو زندگی مزید وقت کی متقاضی ہے۔ اسے بھی دیگر مفادات کی طرح اہم جانیں اور پھر دیکھیں کیا ہوتا ہے۔

### (13) 26 مارچ سے یکم اپریل

آپ کے کاروبار میں کچھ تبدیلی آنے والی ہے اور یہی بات آپ کے ساتھیوں کے متعلق بھی کہی جا سکتی ہے۔ اپنے آپ کو نئے حالات کے سانچے میں ڈھالنے کے لئے تیار ہو جایئے۔

### (14) 2 اپریل سے 8 اپریل

دوستوں کے ساتھ تفریحی مصروفیت مشکل امور کو آسانی میں بدل سکتی ہے۔ حد سے زیادہ مطالعہ بعض مضامین سے بیزاری اور اکتاہٹ کا

باعث بن سکتا ہے۔

## (15)9اپریل سے 15اپریل

ایسے لوگوں سے ہوشیار رہیے جو آپ کو سبز باغ دکھا کر لوٹنا چاہتے ہیں۔ اگر آپ نے محتاط رویہ اختیار نہ کیا تو یہ لوگ آپ کو ہڑپ کر جائیں گے۔

## (16)16اپریل سے 22اپریل

شہرت ہی وہ مختصر راستہ ہے جو آپ کو کامیابیوں اور کامرانیوں تک پہنچا سکتا ہے۔صحیح لوگوں سے مل کر کاروبار کیجئے۔

## (17)23اپریل سے 29اپریل

بھولے بسرے دوستوں سے رابطہ کیجئے۔ یہ رابطہ آپ کے لئے حیران کن معلومات کا باعث بنے گا۔ بعدازاں مزید کمال کی توقع ہے۔

## (18)30اپریل سے 6مئی

مسائل سے نمٹنے کا ہفتہ ہے۔اگر آپ اپنے دوستوں اور محسنوں کو نظر انداز کرتے آئے ہیں تو یہ ہفتہ اس برتاؤ کی تلافی کر سکتا ہے۔ ''احسان کا بدلہ احسان'' اس مقولے پر عمل کیجئے۔

## (19)7مئی سے 13مئی

آپ نہ صرف نئے دوست بنانا چاہیں گے بلکہ نئے مقامات بھی تلاش کریں گے۔ لیکن وقت کا تقاضا یہ ہے کہ آپ اپنے ارادوں کو عملی جامہ پہنائیں اور ان کے عوض پورا پورا مفاد اٹھائیں۔

## (20)14مئی سے 20مئی

ذاتی عزائم کی تکمیل کے لئے بہت موزوں ہفتہ ہے لیکن اپنی ذات کو حد سے زیادہ اہمیت نہ دیں دوسرے لوگوں کو موقع دیں کہ وہ آپ کی صلاحیتوں کا تہہ دل سے اعتراف کریں۔

## (21)21مئی سے 27مئی

افسردگی اور مایوسی کے برعکس فعال اور ہنگامہ خیز زندگی آپ کے لئے توانائی کا خزانہ ہے۔ اگر آپ غمگین یا بجھے بجھے سے ہیں تو سیر و تفریح کے لئے اپنے ماحول سے باہر نکل جایئے۔

## (22)28مئی سے 3جون

دوستوں اور سماجی تقریبات کو اپنے موجودہ مقاصد اور مفادات

---

**ایپل نے آئی فون 7 سے پہلے 5Se متعارف کروانے کا فیصلہ کرلیا،اس فون کی کیا خصوصیات ہیں؟ آپ بھی جانئے**

آئی فون صارفین کیلئے خوشخبری ہے کہ ایپل آئی فون کا نیا ماڈل iPhone 5se متعارف کرانے جارہی ہے جو مارچ کے مہینے میں فروخت کیلئے پیش کر دیا جائے گا۔تفصیلات کے مطابق یہ آئی فون 15مارچ کو ایک تقریب میں متعارف کرایا جائے گا۔ایک ٹیکنالوجی ویب سائٹ نے ذرائع کے حوالے سے بتایا ہے کہ ایپل اس وقت ایک نیا آئی فون متعارف کرانے کی تیاری کر رہی ہے،جس کی سکرین کا سائز 4انچ ہوگا اور اسے iPhone 5se کا نام دیا جائے گا۔ یہ فون 15مارچ کو ایک تقریب میں متعارف کرایا جائے گا جبکہ اسی دن آئی پیڈ ائیر 3اور ایپل واچ 2بھی متعارف کرائی جائے گی اور 18مارچ کو ان تمام نئی ڈیوائسز کو فروخت کیلئے بھی پیش کر دیا جائے گا۔

آئی فون کے نئے ماڈل کی اب تک کی لیک ہونے والی تصاویر سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس کا ڈیزائن آئی فون 6اور 6S سے ملتا جلتا ہوگا یعنی اس کے کنارے خم دار ہوں گے اور اس میں ٹچ آئی ڈی فنگر پرنٹ ریڈر بھی شامل کیا جائے گا۔اس کے پچھلے حصے پر 8میگا پکسل کا کیمرہ اور 1.2میگا پکسل کا کیمرہ سامنے لگایا جائے گا،اس میں لائیو فوٹوز سپورٹ،اور ایپل پے کا فیچر بھی شامل ہوگا جبکہ یہ گرے گولڈ اور روز گولڈ رنگوں میں فروخت کیلئے پیش کیا جائے گا تاہم اس کی قیمت آئی فون 6Sاور 6S Plus سے قدرے کم ہوگی۔ کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ اس کے ڈیزائن میں تھوڑی تبدیلی کرتے ہوئے اوپر کی جانب لگا لاک بٹن سائیڈ پر لگایا جا سکتا ہے جیسا کہ آئی فون 6Sاور 6S Plus میں لگایا گیا ہے تاہم کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ سکرین سائز چھوٹا ہونے کے باعث اس کا لاک بٹن اوپر کی جانب ہی ہوگا۔ایک سیکیورٹی ماہر کے مطابق اس کی قیمت 400 سے 500ڈالر 41(ہزار سے 52ہزار پاکستانی روپے) تک ہو سکتی ہے۔

پر اثر انداز نہ ہونے دیں۔ گرم جوشی اور خوش اخلاقی سے ضرور پیش آئیں مگر ہمہ وقت محتاط رہیں۔ اپنے خیالات اور تجاویز اپنے تک ہی محدود رکھیں۔

(23) 4 جون سے 10 جون

اگر آپ کی خواہشات ادھوری ہیں تو انتھک محنت کیجئے۔ آپ جلد ہی مشکلات پر قابو پالیں گے۔ سب سے پہلے اپنی بہتری پر توجہ دیجئے۔

(24) 11 جون سے 17 جون

جب تک آپ خود کو مشکلات اور الجھنوں سے نمٹنے کے لئے تیار نہیں کر لیتے۔ اس وقت تک آپ کامیاب نہیں ہو سکتے۔ آپ جن منصوبوں کو انتہائی ٹھوس اور پائیدار سمجھ رہے ہیں وہ ریت کے محلوں کی طرح ہوا میں بکھر جائیں گے۔

(25) 18 جون سے 24 جون

امیدوں اور عزائم کو سمیٹنے کا ہفتہ ہے۔ ہر اس شے یا شخص کو یکسر نظر انداز کر دیں جو مایوسی یا افسردگی کا باعث بن سکتا ہو۔ لیکن جن کی ہمدردی اور دوستی آزمائی جا چکی ہے ان سے مشورہ کرنا بہت ضروری ہے۔

(26) 25 جون سے یکم جولائی

اگر دوسروں کے مسائل میں الجھ ہی گئے ہیں تو مستعد رہئے ضرورت مندوں کی مدد کرنا اچھا کام ہے۔ لیکن جو لوگ آپ کے کام آتے رہے ہوں ان کی مدد کرنا اور بھی اچھا کام ہے۔

(27) 2 جولائی سے 8 جولائی

زیادہ باتیں کرنے والوں اور نت نئے مشورے دینے والوں کی کسی بات پر کام نہ دھریں کیوں کہ اس ہفتے آپ کسی خطرناک غلطی کا ارتکاب کر سکتے ہیں۔ سفر سے گریز کریں اس سے آپ کو نقصان ہوگا۔

(28) 9 جولائی سے 15 جولائی

اس ہفتہ کوئی اہم فیصلہ نہ کریں، دوسرے لوگ آپ کے لئے فیصلے کرنے میں مصروف ہیں۔ معلوم کریں کہ وہ آپ سے کیا چاہتے ہیں اور پھر موزوں جواب کے لئے تیار ہو جائیے۔

(29) 16 جولائی سے 22 جولائی

اس ہفتے کوئی بھی فیصلہ کرتے وقت کسی الجھن میں نہ پڑیں۔ حالات کی یکا یک تبدیلی بہت سے امور کو خود ہی نمٹا دے گی۔

(30) 23 جولائی سے 29 جولائی

اپنے ذہن کو ہر قسم کے بوجھ سے ہلکا کر دیجئے اور بے شک بڑے کام میں ہاتھ ڈال دیجئے۔ خواہ یہ کوئی جوا ہی کیوں نہ ہو۔ محنت سے زیادہ تقدیر آپ کی یاوری کرے گی۔

(31) 30 جولائی سے 5 اگست

اپنے پچھلے تجربات پر نظر ڈالئے اور دیکھئے کہ اس وقت آپ کو کون سا راستہ یا کون سا تجربہ سودمند لگا تھا۔ لیکن دوسروں کو ایسا موقع نہ دیں کہ وہ آپ کو اصل راہ سے بھٹکا دیں۔

(32) 6 اگست سے 12 اگست

سماجی واقعات اور تقریبات بڑی سود مند ثابت ہوں گی۔ لہٰذا زیادہ سے زیادہ تقریبات اور اجتماعات میں شریک ہونے کی کوشش کریں۔ نئے دوست ضرور بنائیں لیکن پرانے دوستوں کو قطعی نظر انداز نہ کریں۔

(33) 13 اگست سے 19 اگست

آپ کے سامنے بہت سے راستے روشن ہیں، ہر راستہ دوسرے سے مختلف ہے انتخاب کی ذمہ داری آپ پر ہے۔

(34) 20 اگست 26 اگست

کوئی نئی ذمہ داری یا کوئی نئی پیشکش قبول کرنے سے پہلے خوب سوچ بچار کر لیں کہ آپ اس کے لئے تیار بھی ہیں کہ نہیں۔ اگر آپ ناکام ہو گئے تو آپ کو بہت بڑا دھچکا لگے گا۔

(35) 27 اگست سے 2 ستمبر

تکبر اور غرور دوسروں کے لئے رہنے دیں اور اپنی جادو اثر شخصیت کو دوسرے لوگوں کی بھلائی کے لئے وسیلہ بنائیں۔ نئی تجاویز کے لئے موزوں ہفتہ ہے۔

(36) 3 ستمبر سے 9 ستمبر

مالی معاملات کے متعلق آپ کو دوسروں کے مشورے اور رائے کی ضرورت ہے۔ لہٰذا آگے بڑھنے کے لئے دوسروں کی تجاویز اور

